وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَاءٌ

وَلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ




# حیات بعد ممات




## شیخ غلام محمد احمد مولوی فاضل منشی فاضل۔

## ایم اے۔ ایم۔ او۔ ایل۔

# دیباچہ

دلا اسرار مرداں را مشو منکر کہ مترسم — شوی محروم ازاں سرکہ بر سر ارسے تابد
کمن باشندہ پوشاں سر بزرگی کمال دانش را — بزرگی اندر آئے جبہ دوستانے تابد

نبیوں اور کامل مومنوں کی ممات و حیات میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ وہ مرنیکے بعد بھی زندہ رہتے ہیں بلکہ انکی برزخی حیات دنیاوی حیات سے بھی اتم و اکمل ہوتی ہے۔ اور انکی روحانی قوتیں دنیا سے گذر جانے کے بعد بہت بڑھ جاتی ہیں۔ اس حقیقت سے مسلمانوں کی ایک جماعت کو انکار ہے اس جماعت کے ایک سرگروہ شیخ ابن تیمیہ ہیں۔ جو اپنی دنیا میں شیخ الاسلام امام تقی الدین ابن تیمیہ حرانی کے نام سے مشہور ہیں۔ انہوں نے اسی بحث پر ایک مشہور کتاب الوسیلہ لکھی ہے۔ اس میں انہوں نے اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے اُن بہت سی باتوں سے انکار کر دیا ہے۔ جن پر نبوت و ولایت کی سربفلک عمارت استادہ ہے۔ اسلئے ہم نے اپنی اس کتاب میں ان اصولوں کو بے نقاب کیا ہے۔ جن سے کمال ولایت کی روح طیار ہوتی ہے ہمارا اس کتاب کے لکھنے سے یہ منشا ہرگز نہیں کہ کوئی کمالات ولایت و نبوت کے منکروں پر منہ آئے۔ بلکہ ہمارا مقصد صرف اسقدر ہے کہ حقیقت حال قارئین کرام کے آئینہ دل پر منقش ہو۔ کتاب کے پہلے تین بابوں میں علاوہ اور باتوں کے تزکیہ دعا۔ توسل۔ تشفع۔ استمداد۔ اور زیارت قبور کے متعلق بحث کیگئی ہے۔ چوتھے باب میں شیخ ابن تیمیہ کے اعتقادات کا تجزیہ کر کے بتایا گیا ہے۔ کہ شیخ موصوف نے کہاں کہاں لغزش کھائی ہے۔ پانچویں باب میں اُن اونچی اونچی کیفیتوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ جن کا حاصل کرنا کامل مومن کیلئے ازبس ضروری ہے۔ اللہ بس باقی ہوس۔

جموں۔ یکم اکتوبر ١٩٣٥ء

احمد جموی



# فہرست مضامین کتاب حیات بعد ممات

رمز۔ مکمل نام

منتخب۔ منتخب کنز العمال مؤلفہ علی متقی

# حیات بعد ممات

از

شیخ غلام محمد ایم اے۔ ایم۔ او۔ ایل

# باب اوّل

## نبیوں کی وفات کے بعد اُنکے فرائض کی بجا آوری

هزار نکتهٔ باریکتر زمُو اینجاست — نه هرکه سر بتراشد قلندری داند
نه هرکه طرفِ کله کج نهاد و تند نشست — کلاه داریٔ و آئین سروری داند

۱۔ نبوت مطلقہ کے لحاظ سے سب نبی ایک جیسے ہیں[عہ۱] لیکن ذاتی فضیلت کے لحاظ سے ایک کا مرتبہ دوسرے سے بڑھا ہوا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ یہ رسول ہیں۔ ہم نے بہتری دی ہے۔ انکے بعض کو بعض پر سان میں سے وہ ہیں۔ جن سے اللہ نے کلام کی۔ اور ان کے درجے بلند کئے۔ اور ہم نے عیسٰی ابن مریم کو کھلی نشانیاں دیں۔ اور اسکی روح القدس سے تائید کی[عہ۲] بعض نبی ایسے ہوئے ہیں۔ جنکو نئی شریعت اور نئی کتاب عطا ہوئی۔ جیسے کہ حضرت موسٰی اور حضرت محمد علیہم الصلوٰۃ۔ بعض ایسے ہیں جنکو نئی شریعت تو عطا نہیں ہوئی۔ لیکن نئی کتاب ملی۔ جیسے حضرت عیسٰی۔ بعض ایسے ہیں جنہیں نہ تو نئی کتاب ملی اور نہ نئی شریعت جیسے کہ وہ نبی جو حضرت موسٰی سے لیکر حضرت عیسٰی تک اور حضرت عیسٰی سے لے کر حضرت محمدؐ تک آتے رہے۔ یہ نبیوں کے مدارج کی اصولی تقسیم ہے۔ اس تقسیم کے اندر بھی ایک تقسیم ہے اور وہ تقسیم ذاتی مراتب کے لحاظ سے ہے۔ حضرت موسٰی کو بھی نئی

عہ۱ لا نفرق بین احد منهم۔ ہم ان میں سے کسی میں بھی کوئی فرق نہیں کرتے۔ بقرہ ۱۳۶

عہ۲ تلك الرسل فضلنا بعضهم علی بعض۔ منهم من کلم الله ورفع بعضهم درجٰت وآتینا عیسی ابن مریم البیّنٰت وایّدنٰه بروح القدس۔ بقرہ ۲۵۳



شریعت اور نئی کتاب ملی۔ اور حضرت محمدؐ کو بھی۔ لیکن ان دونوں کی نبوت میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ حضرت موسٰی ایک معین وقت کیلئے بنی اسرائیلوں کے رسول تھے۔ اور حضرت محمد صلعم تمام زمانوں اور تمام قوموں کیلئے رسول ہیں۔ ان کی نبوت کیلئے نہ تو زمانہ کی تخصیص ہے۔ اور نہ قوم کی وہ نبی رہینگے۔ مگر کب تک؟۔ رہتی دنیا تک۔ اور کس قوم اور کس امت کیلئے؟۔ تمام قوموں اور تمام امتوں کیلئے جو قیامت تک آتی رہینگی۔ دیکھئے دونوں نبی مرسل ہیں۔ لیکن ایک کے بعد تو نبی آتے رہے۔ مگر دوسرے کے بعد نبیوں کا آنا موقوف ہوا۔ یہ ہے ہر ایک نبی کے اپنے اپنے مرتبہ کی بات اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اور نہیں بھیجا ہم نے تجھے مگر تمام لوگوں کیلئے خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا[عہ۱] کہہ دے اے لوگو میں تم سب کیطرف اللہ کا رسول ہوں[عہ۲] پس ظاہر ہے کہ آپ تمام قوموں کیطرف نبی بن کر آئے۔ اور چونکہ آپ خاتم النبیین ہیں۔ اسلئے آپ سب وقتوں سب زمانوں کیلئے نبی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کہتا ہے۔ محمدؐ تم لوگوں میں سے کسی کا باپ نہیں۔ لیکن وہ تو اللہ کا رسولؐ اور خاتم النبیین ہے اور اللہ ہر چیز کا جاننے والا ہے[عہ۳]

۲ — یہ ایک مانی ہوئی بات ہے کہ جس شئی کی ابتداء ہوتی ہے۔ اسکی انتہا بھی ہوتی ہے۔ دنیا کی ابتداء ہوئی۔ اسکی انتہا بھی ہوگی۔ انسان پیدا ہوا اسلئے فنا کے آغوش میں جائیگا بھی۔ ہر سچے مذہب کا یہ عقیدہ ہے۔ کہ خالق مطلق نے زمین و آسمان کو پیدا کیا۔ اسلئے یہ فنا بھی ہونگے۔ دہریوں اور مادہ پرستوں کا خیال ہے کہ دنیا جہان ازلی ہے وہاں ابدی بھی ہے۔ یعنی اسکی ابتداء نہیں اسلئے اسکی انتہا بھی نہیں۔ نبوت کی ابتدا ایک وقت ہوئی اسلئے

عہ۱ وما ارسلناك الا کافة للناس بشیرا ونذیرا ولکن اکثر الناس لا یعلمون۔ سبا۔ ۳۴ – ۲۸ –

عہ۲ قل یایها الناس انی رسول الله الیکم جمیعا الذی له ملك السموٰت والارض۔ اعراف ۷ – ۱۵۸

عہ۳ ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول الله وخاتم النبیین وکان الله بکل شئ علیما۔ احزاب – ۳۳ – ۴۰ –

اسکی انتہا بھی ہوگی۔ **نبوّت** آدم علیہ السلام سے شروع ہوئی۔ اور حضرت محمد علیہ الصلوۃ پر ختم ہوئی۔ اور قدرت کا اٹل قانون بھی یہی ہے۔ کہ جس چیز کی کسی وقت ابتداء ہو۔ اسکی کسی وقت انتہا بھی ہو۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوسکتا ہے کہ فنا زوال کے وقت وارد ہوتی ہے۔ جیسا کہ **ہر کمالے را زوالے** کے اصول سے پتہ چلتا ہے۔ اسلئے کہا جاسکتا ہے کہ نبوّت جب ختم ہونے کو آئی تو زوال کے لپیٹ میں آگئی تھی۔ اسلئے قانون قدرت کے مطابق اگر نبوّت حضرت محمدؐ پر ختم ہوئی۔ تو اس وقت یہ زوال پذیر ہوچکی تھی۔ لیکن صورت ایسی نہیں۔ کیونکہ قرآن خود شاہد ہے۔ کہ حضرت محمدؐ کے وقت نعمت کا اتمام اور دین کی تکمیل ہوچکی تھی۔ آج میں نے تمہارے لئے دین کی تکمیل کی۔ اور نعمت پوری کردی۔ اور تمہارے لئے اسلام کا دین چن لیا[1]۔ پس اسی اوپر کے قاعدہ کلیہ کا ایک مستثنےٰ سمجھ لینا چاہئے۔

**۳**۔ ہاں تو بات یہ ہے کہ نبوّت کا خاتمہ چونکہ ضروری تھا۔ اسلئے اسکا خاتمہ اس وقت ہوا جبکہ ارتقار کی آخری منزل پونچ چکی تھی۔ اور وہ وقت حضرت محمدؐ کا مبارک عہد تھا۔ جیساکہ اوپر کی آیت سے ظاہر ہے۔ تو قرآن گویا خود اس بات پر گواہ ہے۔ کہ آخری نبی کامل ترین نبی ہے۔ اور وہ وہی نبی ہے جسے قرآن پاک رحمۃٌ للعالمین کے لقب سے یاد کرتا ہے۔ خدا تعالیٰ کا کوئی ارشاد بھی بے معنی نہیں۔ اسلئے دیکھنا یہ ہے کہ آپ تمام جہانوں کیلئے رحمت کسطرح ہیں آپ تو کوئی تیرہ[13] چوداں[14] سو سال ہوئے عالم وجود میں آئے۔ آپ اگلوں کیلئے جن میں بڑے بڑے کامل واکمل رسول ہوچکے ہیں۔ رحمت کسطرح ہوسکتے ہیں۔ آپ خود فرماتے ہیں کہ میں اس وقت نبی تھا۔ جبکہ آدم علیہ السلام ابھی پانی اور مٹی میں تھے[2]۔ مطلب یہ ہے کہ آپکی روحانیت کو تقدم ذاتی حاصل ہے اور آپکی روحانیت سے ہی سب فیضیاب ہوتے رہے۔ اور ہوتے رہینگے۔ اور یہی مرتبہ رسالت تامہ اور نبوت کاملہ کا ہے۔ اسلئے یہ بات اصولاً درست ہے۔ کہ آپ پر نبوّت

[1] الیوم اکملتُ لکم دینکم واتممتُ علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دیناً

[2] ترمذی کی روایت میں ہے روادم بین الروح والجسد۔ مشکوٰۃ باب خصائل سید المرسلین۔



کا خاتمہ ہوا۔ اگر آپ پر نبوّت ختم نہ ہوتی۔ بلکہ جاری رہتی تو پھر اسکا یہ مطلب ہوتا کہ نبوّت ابھی درجہ کمال کو نہ پونچی تھی۔ اور اسکے کمال ارتقا پر پہنچنے کیلئے ابھی کچھ وقت باقی تھا۔ ایسی صورت میں جب نبوت کسی دوسرے نبی پر جاکر ختم ہوتی۔ تو اس سے آپکے رحمۃٌ للعالمین ہونے اور آپکے دین کے اکمل ترین ہونے میں خلل پڑتا۔ اور میدان نبوّت میں کوئی دوسرا گوئے سبقت لے جاتا۔ اسی لئے سورہ احزاب میں آپکو خاتم النبیین کے لقب سے سرفراز کیا گیا۔ تمام مفسرین نے خاتم النبیین سے یہی سمجھا ہے۔ کہ آپ پر نبوّت کا خاتمہ ہوا۔ اور سب نے خاتم سے طابع مراد لیا ہے۔ اور طابع سے مراد آخر ہے یعنی آپکی وہ ذات ہے۔ جس سے نبوت پر مہر لگادیگئی ہے۔ قراۃ ابن مسعود میں خاتم النبیین کی بجائے "ولکن نبیا ختم النبیین" ہے۔ جس سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ خاتم النبیین سے ختم نبوت ہی مراد ہے۔ جناب رسول اللہ صلعم قرآن پاک کے بہترین مفسر ہیں۔ اب ہم دیکھتے ہیں کہ آپ کا اسکے متعلق کیا فتویٰ ہے مسند احمد اور ترمذی میں ہے لوکان بعدی نبی لکان عمر[1] یعنی میرے بعد اگر کوئی نبی ہوتا۔ تو عمرؓ ہوتا ہے۔ اہل زبان کے یہاں یہ معانی و بیان کا اصول ہے کہ حرف لو اکثر امر محال پر داخل ہوتا ہے۔ مثلاً قرآن پاک میں ہے۔ لوکان فیہما الھۃ الا اللہ لفسدتا اگر زمین و آسمان میں اللہ کے سوا اور خدا ہوتے۔ تو یہ دونو فساد پذیر ہوتے۔ پس ظاہر ہے کہ جملہ شرطیہ کان فیہما الھۃ الا اللہ۔ ایک امر محال ہے قرآن پاک میں اسکی بے شمار نظیرین موجود ہیں مثلاً کے طور پر حاشیہ کی چند آیتیں ملاحظہ فرمائیں[2]

[1] مشکوٰۃ۔ باب مناقب عمرؓ۔ منتخب جلد ۴۔ ص ۳۶۹

[2] یود احدھم لو یعمر الف سنۃ ۔ ۲ ۔ ۹۶۔ لو انہم آمنوا واتقوا لمثوبۃ من عند اللہ خیر لو کانوا یعلمون ۔ ۲ ۔ ۱۰۳۔ لو کانوا یعلمون قرآن میں کئی بار آیا ہے جس سے ہر جگہ علم کا محال ہونا مراد لیا گیا ہے۔ لو اراد اللہ ان یتخذ ولداً لاصطفیٰ مما یخلق ما یشاء ۔ ۳۹ ۔ ۴ ۔ لو ان اللہ ھدٰنی لکنت من المتقین ۔ ۳۹ ۔ ۵۷۔ لو ان لنا کرۃ فاکون من المحسنین (دیکھو ۵۸)

حاشیہ صفحہ گذشتہ۔

۹ ۳ ۔ ۵۸ ۔ لو شاء ربنا لانزل ملائکۃً ۔ ۴۱ ۔ ۱۴ ۔ لو تزیّلوا لعذبنا الذین کفروا منھم عذابا الیمًا ۔ ۴۸ ۔ ۲۵ ۔ لو نشاء جعلناہ اجاجًا ۔ ۵۶ ۔ ۷۰ ۔ ولولا ان کتب اللہ علیھم الجلاء لعذبھم فی الدنیا ۔ ۵۹ ۔ ۳ ۔ لو کنا نسمع او نعقل ما کنا فی اصحاب السعیر ۔ ۶۷ ۔ ۱۰ ۔ قل لو کان معہ الھۃ کما یقولون اذا لابتغوا الی ذی العرش سبیلا ۔ ۱۷ ۔ ۴۲ ۔ شرح ملا (ص ۳۹۰) میں لو کے متعلق ہے ۔ وقد یستعمل علی فقد لزوم الثانی ملاول مع انتفاء اسلا نرم یستدل بہ علی انتفاء الملزوم کقولہ تعالیٰ لو کان فیھما الھۃٌ الا اللہ لفسدتا لان لو ھٰھنا تدل علی لزوم الفساد لتعدد الالھۃ و علی ان الفساد منتف فیعلم من ذالک انتفاء التعدد ۔ لکان عمر لازم ہے ۔ اور کان بعدی نبی ملزوم ہے ۔ اور لو لازم کے انتفا کے لئے ہے ۔ پس لو کہنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت کا نبی ہونا محال تھا ۔ اسلئے سمجھ لو کہ لو امر محال کے لئے آتا ہے ۔

ابن ماجہ کی حدیث ہے ۔ لو عاش ابراھیم لکان صدیقا نبیًا[۱] یہاں بھی لو امر محال پر وارد ہوا ہے ۔ چونکہ حضرت ابراہیمؑ کا زندہ رہنا محال تھا ۔ اسلئے اُن کا نبی بننا بھی محال تھا ۔ اور یہ دونو باتیں اسلئے محال تھیں ۔ کہ آپکے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا تھا ۔ رسول اللہ صلعم کا فرمان ہے کہ مجھے تمام نبیوں پر چھ چیزوں سے فضیلت دیگئی ہے ۔ مجھے جوامع کلمات عطا ہوئے ۔ اور مجھے رُعب سے مدد دیگئی ۔ اور میرے لئے غنیمتیں حلال کی گئیں ۔ اور میرے لئے زمین سجدہ گاہ اور پاک کرنے والی بنائی گئی ۔ اور میں تمام خلقت کیطرف رسول بنا کر بھیجا گیا ۔ اور نبی میرے ساتھ ختم کئے گئے[۲] الانبیاء پر آل استغراق کا ہے ۔ یعنی تمام

[۱] منتخب جلد ۴ ص ۲۱۶ [۲] مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین ۔ الفاظ حدیث کے یہ ہیں ۔ عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلعم قال فُضِّلت علی الانبیاء بستٍ ۔ اعطیت جوامع الکلم و نصرت بالرعب و احلت لی الغنائم وجعلت لی الارض مسجدًا وطھورًا وارسلت الی الخلق کافۃً وختم بی النبیون ۔ رواہ مسلم



قسم کے نبی خواہ تشریعی اور خواہ غیر تشریعی ۔ اور یہی صورت النبیّون میں ہے ۔ یعنی آپ پر ہر قسم کی نبوت تشریعی و غیر تشریعی ختم ہوئی ۔ یہاں ایک بات غور طلب ہے ۔ قرآن کے رُو سے نبی اور رسول کا لفظ مترادف پایا جاتا ہے ۔ جیسا کہ اکثر مفسرین کی رائے ہے ۔ لیکن آئمہ اصول کے یہاں نبوت اور رسالت میں عموم و خصوص مطلق کی نسبت ہے ۔ یعنی ہر رسول نبی ہے ۔ لیکن ہر نبی رسول نہیں ۔ مگر یہ مسلمہ بات ہے ۔ کہ نبی کا لفظ نبی تشریعی اور غیر تشریعی دونو کیلئے استعمال کیا جاتا ہے ۔ پس ظاہر ہے کہ اس حدیث میں انبیاء کا لفظ اسلئے استعمال کیا گیا ہے تا کہ اس سے یہ احتمال بھی جاتا رہے ۔ کہ آپ پر صرف نبوت تشریعی ختم ہوئی ۔ غیر تشریعی ختم نہیں ہوئی ۔ یعنی آپ کے بعد ایک غیر تشریعی نبی کا آنا بھی اب محال ہے ۔ صحیحین میں ہے میں محمد ہوں ۔ میں احمد ہوں ۔ میں وہ ماحی ہوں ۔ جس سے اللہ کفر مٹاتا ہے اور میں وہ حاشر ہوں جسکے پیچھے لوگ اٹھائے جائینگے ۔ اور میں عاقب ہوں اور عاقب وہ ہوتا ہے جسکے بعد کوئی نبی نہیں آتا[۱] یہاں الفاظ "لیس بعدہٗ نبی" نفی نبوت پر دلالت کرتے ہیں ۔ عربی زبان دان جانتے ہیں کہ یہاں لیس کیساتھ اسم نکرہ کا استعمال جنس نبی کی نفی پر دلالت کرتا ہے[۲] اور بعدہٗ کے لفظ سے نبوت کا مطلق طور محال ہونا ظاہر ہے ۔ صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلعم ہمکو اپنے نام بتایا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ میں محمد ۔ احمد ۔ مقفی ۔ حاشر ۔ نبی التوبۃ اور نبی الرحمۃ ہوں[۳] مجمع البحار میں ہے کہ مقفی آخر انبیاء کو کہتے ہیں[۴] عرب کے محاورہ میں مقفی علیہ اس شی کی نسبت استعمال کرتے ہیں ۔ جو آخر کو ہو اور ختم ہونے والی ہو ۔ پس اس حدیث کا منشاء یہ ہے کہ آپ آخری نبی ہیں آپکے بعد اب کوئی اور نبی آنے والا نہیں ۔ صحیحین میں سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ حضرت رسول کریم نے حضرت علیؓ کو فرمایا انت منی بمنزلۃ ھٰرون من موسیٰ الا انہ لا نبی بعدی[۵]

[۱] مشکوۃ باب اسماء النبی م [۲] منار میں ہے ۔ والنکرۃ فی موضع النفی تعم یعنی نکرہ نفی کے مقام میں عموم کا مفہوم رکھتا ہے ۔ نور الانوار ص ۸۰ [۳] مشکوۃ باب اسماء النبیؐ [۴] المقفی ھو المولی الذاھب ای آخر الانبیاء المتبع لھم فاذا قفی فلا نبی بعدہ مجمع البحار [۵] مشکوۃ باب مناقب علی رضہ ۔

اہل معانی اور اہل لغت کے یہاں یہ متعارف بات ہے کہ نکرہ پر لا کا استعمال نفی جنس کیلئے ہوتا ہے۔ جب تک کہ اسکے خلاف کوئی قرینہ صارفہ نہ پایا جائے۔ یعنی اگر رسول اللہ صلعم کے بعد نبوت غیر تشریعی بھی جائز ہوتی۔ تو کم از کم حضرت عمرؓ اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم تو نبی ہوتے۔ لیکن ان میں سے کسی نے بھی نبوت کا دعویٰ نہیں کیا۔ حضرت عمر اگر نبی تشریعی نہیں ہو سکتے تھے تو کم از کم غیر تشریعی تو ہوتے۔ مگر انہوں نے اسکا بھی دعویٰ نہیں کیا۔ حضرت ہارون حضرت موسیٰ کیساتھ نبی غیر تشریعی تھے۔ کیونکہ کتاب موسیٰ پر اُتری تھی۔ اسی طرح اگر کتاب حضرت محمدؐ پر اُتری تو حضرت علیؓ نبی غیر تشریعی ہو سکتے تھے۔ بعوزکہ لا نبی بعدی سے صرف نبوت تشریعی کی نفی کیطرف اشارہ ہوتا۔ لیکن اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے۔ کہ جنس نبوت کی نفی مراد ہے۔ نہ کہ نبوت تشریعی کی لا نبی بعدی میں نکرہ پر لا وارد ہوا ہے۔ اور یہاں کوئی ایسا قرینہ صارفہ موجود نہیں۔ جس سے ظاہر ہو کہ مفہوم متعارف سے انحراف کیا گیا ہے۔ نکرہ اور لا کا اسطرح کا استعمال قرآن میں بہت جگہ آیا ہے۔ سورہ بقر کے شروع میں ہے۔ لا ریب فیہ یہاں نکرہ پر لا کے لانے سے جنس ریب کی نفی کیگئی۔ لا شریک لہ اور لا الہ الا اللہ میں بھی صورت یہی ہے۔ یہاں کوئی قرینہ صارفہ موجود نہیں۔ جسکی وجہ سے نفی جنس سے انحراف کیا جائے۔ سورہ انعام میں ہے۔ لا مبدل لکلمتہٖ۔ ۶۔ ۱۱۶۔ ایک اور جگہ ہے۔ لا خوف علیہم ولا ہم یحزنون۔ لا علم لنا الا ما علمتنا۔ قرینہ صارفہ خود بخود معلوم ہو جاتا ہے۔ لا فتیٰ الا علی۔ ہم جانتے ہیں کہ فتوّت حضرت علیؓ تک ہی محدود نہیں۔ کیونکہ انکے علاوہ اور بھی دنیا میں صاحب فتوّت نظر آتے ہیں۔ اس سے نتیجہ یہ نکلتا ہے۔ کہ یہاں فتی سے فتی کامل مراد ہے اور یہاں حضرت علیؓ کی فتوت پر صرف زور دینا مقصود ہے۔ نہ کہ جنس فتی کی نفی لا صلوۃ الا بحضور القلب نماز کیلئے حضور قلب شرعاً شرط نہیں اور یہ قرینہ صارفہ ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہاں صلوۃ کاملہ کی نفی مراد ہے۔ نہ کہ عامہ کی۔ لا دین لمن لا امانۃ لہٗ جو شخص اپنی



امانت کا لحاظ نہ رکھے اس کا دین سارے کا سارا زائل نہیں ہوتا۔ جیسے کہ شریعت کا صاف فتویٰ ہے۔ اسلئے یہاں یہ مراد ہے۔ کہ کامل دین کے تحقیق کیلئے امانت کا وجود ضروری ہے۔ یہاں اس قرینہ صارفہ کی وجہ سے دین کامل مراد ہے۔ ترمذی اور مستدرک حاکم میں ہے وانہ سیکون فی امتی ثلاثون کذابا۔ یزعم انہ نبی وانا خاتم النبیین لا نبی بعدی[1] مسند احمد میں بھی اسی قسم کی ایک حدیث موجود ہے اسکے آخر میں ہے۔ وانی خاتم النبیین لا نبی بعدی[2] یہاں بھی نکرہ پر لا کا آنا صریحاً نفی جنس کیلئے ہے۔ اور یہاں کوئی قرینہ صارفہ موجود نہیں۔ صحیحین میں ہے کہ میں خاتم النبیین ہوں[3] جابر کی روایت میں ہے کہ میں آیا اور میں نے نبوت کو ختم کیا[4] اسکے علاوہ ایک اور حدیث مشہور موجود ہے۔ صحیحین۔ مسند احمد اور ابن ماجہ میں ہے کہ بنی اسرائیل کی سیاست نبی کیا کرتے تھے۔ جب کوئی نبی فوت ہوتا۔ تو دوسرا نبی اسکی جگہ لے لیتا۔ مگر میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا۔ البتہ خلفاء ہونگے وہ بہت ہونگے الخ[5]۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہاں بھی نکرہ پر لا نافیہ داخل ہوا ہے۔ اور اس سے جنس نبوت کی نفی مراد ہے۔ پس یہ بات روز روشن کیطرح عیاں ہے۔ کہ آپکے بعد کوئی نیا نبی مبعوث نہ ہوگا حضرت عیسیٰ ابن مریم کا نزول جو مسلمانوں میں مانا جاتا ہے۔ وہ شریعت محمدی پر ہوگا۔ وہ کوئی نئی

---

[1] منتخب جلد ۶ ص ۱۰۔ [2] منتخب جلد ۶ ص ۲۔ [3] صحیحین میں ہے عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ[4] مثلی و مثل الانبیاء من قبلی کمثل رجل احسن بنیانا ترک منہ موضع لبنۃ فطاف النظار یتعجبون من حسن بنیانہ الا موضع تلک اللبنۃ فکنت انا سددت موضع اللبنۃ ختم بی البنیان وختم بی الرسل وفی روایۃ فانا اللبنۃ وانا خاتم النبیین مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین [5] منتخب جلد ۲ ص ۱۲۷۔ ایک فرقہ مجدد کو ظلی نبی کہتا ہے۔ لیکن یہ اصطلاح غلط اور غیر متعارف ہے۔ انکی دلیل یہ ہے کہ مجدد نبی کا ظل ہوتا ہے۔ اسلئے مجدد ظلی نبی کہلاتا ہے۔ یہ استدلال درست نہیں۔ سلطان کو کہ ظل اللہ علی الارض کہتے ہیں سلطان اللہ کا ظل ضرور ہے۔ مگر اسے کوئی ظلی خدا نہیں کہتا۔ اور نہ ظلی خدا کوئی ہو سکتا ہے۔ اگر کوئی نبی کا ظل بھی ہو جب بھی وہ دعوی نہیں کر سکتا کہ میں نبی ہوں کیونکہ بہر حال میں نبی ہے۔

شریعت نہ لائینگے۔ بلکہ وہ تو شریعت محمدی کے پیرو ہونگے۔ اور اُمت محمدی میں داخل ہونگے
حضرت حافظ رح کیا خوب کہتے ہیں ؎

گرچہ شیرین دہناں پادشہانند ولے — آں سلیماں زماں ست کہ خاتم با اوست

۴ — خیال یہ کیا جاتا ہے اور یہ ہے بھی درست کہ دوسرا نبی اس وقت آتا ہے
جبکہ اس سے پہلا نبی اپنا فرض منصبی ادا کرنے سے قاصر رہے۔ ورنہ اگر پہلا نبی ہی
اپنے فرائض ادا کرنے پر قادر رہے۔ اور وہ اپنے فرائض ادا کر رہا ہے۔ تو پھر دوسرے
نبی کے آنے کی ضرورت ہی کیا ہو سکتی ہے۔ ایک نبی کی لائی ہوئی شریعت کی میعاد اسی
حد تک ممتد ہوتی ہے۔ جس حد تک اس نبی کی ذاتی قابلیت ہو۔ ورنہ اگر کوئی ایسا نبی
آجائے جو اپنے فرائض ادا کرنے پہ ہمیشہ قادر رہو۔ تو اُسکی شریعت قیامت تک قایم رہیگی
مثلاً ہم کہتے ہیں کہ نبی آخرالزمان کے فرائض یہ تھے خوشخبری دینا۔ ڈرانا۔ آئتیں پڑھکر سنانا
کتاب و حکمت سکھانا۔ پاک کرنا۔ اور دین حق کو غلبہ دینا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ بالتحقیق
اللہ تعالیٰ نے مومنوں پر احسان کیا جبکہ اسنے ان میں کا ایک پیغمبر اُن میں بھیجا۔ جو انہیں آئتیں
پڑھکر سناتا۔ اور انکو پاک کئے دیتا۔ اور اُنہیں کتاب اور حکمت سکھاتا ہے۔ اگرچہ اس سے
پہلے وہ کھلی گمراہی میں تھے[۱] اور نہیں بھیجا ہم نے تجھے مگر خوشخبری دینے والا۔ اور ڈرانے والا[۲]
وہی وہ ذات ہے جسے اپنے پیغمبر کو ہدایت اور سچے دین کیساتھ بھیجا۔ تاکہ وہ غالب کردے
اُسے سب دینوں پر خواہ مشرکوں کو بُرا ہی معلوم ہو[۳]

[۱] لقد من اللہ علی المومنین اذ بعث فیہم رسولاً من انفسہم یتلوا علیہم آیاتہ ویزکیہم ویعلمہم الکتاب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلل مبین آل عمران ۳-۱۶۳- بقرہ-۱۲۹- و ۱۵۱- جمعہ-۶۲-۲- [۲] وما ارسلناک الا مبشراً و نذیراً- فرقان ۲۵-۵۶- احزاب ۳۳-۴۵ و ۴۶- وتنذر ام القریٰ ومن حولہا شوریٰ-۴۲-۷- [۳] ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون - صف-۶۱-۹



۵ — ان ۶ آئیتوں کے رُو سے جو فرائض نبی آخرالزمان کے قرار پاتے ہیں۔ وہ یہ ہیں۔

اول۔ ڈرانا۔
دویم۔ خوشخبری دینا۔
سویم۔ آئتیں پڑھکر سنانا۔
چہارم۔ کتاب و حکمت سکھانا۔
پنجم۔ پاک کرنا۔
ششم۔ دین حق کو سب دینوں پر غالب کرنا۔

۶ — اول۔ ڈرانا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اور اسی طرح ہم نے بذریعہ وحی بھیجا تیری طرف
عربی قرآن تاکہ تو ڈرائے ام قریٰ اور اسکے اردگرد کے رہنے والوں کو اور ڈرائے تو جمع ہونے
والے دن سے۔ جس میں کوئی شک نہیں[۱] چنانچہ اسی غرض سے قرآن بتدریج اُترتا رہا۔ اور
جو آئتیں وقتاً فوقتاً اُترتی رہیں۔ آپ لوگوں کو سنا دیتے رہے۔ اس میں بشارت کی بھی آئتیں ہیں
اور وعید کی بھی۔ گوکہ وحی آپ کی وفات سے منقطع ہوئی۔ مگر چونکہ قرآن سارے کا سارا محفوظ
ہے۔ اسلئے یہ فرض آپ کا اب خود بخود سرانجام پا رہا ہے۔

۷ — دویم۔ خوشخبری دینا۔ یہ فرض بھی قرآن کی موجودگی کیوجہ سے خود بخود ادا ہو رہا ہے

۸ — سویم۔ آئتیں پڑھکر سنانا۔ جوں جوں آئتیں اُترتی رہیں۔ آپ لوگوں کو پڑھکر سنا دیتے
رہے۔ اور وہ سب کی سب دفتین میں محفوظ ہیں۔ بنابریں یہ تلاوت آیات کا کام بھی خود بخود
ہو رہا ہے۔ اب چونکہ نئی کوئی وحی نہیں ہوتی ہے۔ اسلئے ابتدائی تلاوت کی ضرورت
مفقود ہے۔

۹ — کتاب اور حکمت سکھانا۔ کتاب کا سکھانا بھی وحی سے تعلق رکھتا ہے۔ یعنی جب

[۱] وکذلک اوحینا الیک قرآناً عربیاً لتنذر ام القریٰ ومن حولہا وتنذر یوم الجمع لا ریب فیہ۔ شوریٰ-۴۲-۷-

جوں کتاب نجماً نجماً اترتی رہی آپ لوگوں کو احکام کتاب کے سکھاتے رہے۔ حکمت میں مسالک مسنونہ اور سنن نبوی داخل ہیں۔ اسلئے حکمت کا معتد بہ ذخیرہ کلام اللہ اور احادیث نبوی میں محفوظ ہے۔ مگر حکمت نظریہ اور حکمت عملیہ کا انتہائی ڈانڈہ تزکیہ کے ساتھ جا ملتا ہے۔ اور اس حکمت انتہائی سے وہی روشناس ہوسکتا ہے۔ جو پاک ہوچکا ہوا ہو۔ کیونکہ پاک ہوئے بغیر کوئی حکیم نہیں کہلا سکتا۔ اس حکمت کا سکھانا رسول کی ذات سے تعلق رکھتا ہے

۱۰ ـــ پنجم ـ پاک کرنا اسکے متعلق دو باتیں قابل غور ہیں۔ یعنی نوعیت پاکیزگی اور وسائل پاکیزگی ـ

۱۱ ـــ تزکیہ کی نوعیت اور اسکا تجزیہ ـ انسان کی طاقتوں کا اندازہ لگانا قریبًا ناممکن ہے ـ انسانی حقیقت میں اہم ترین شی روح ربّی ہے ـ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جب ہم نے آدم کے جسم کو درست کیا۔ اور اس میں ہم نے اپنی روح پھونکدی تو فرشتوں کو کہا کہ تم اسے سجدہ کرو؎ گویا کہ آدم علیہ السلام کو جو سجدہ فرشتوں نے کیا وہ اسی روح کیلئے سجدہ تعظیمی تھا۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ۔ ؎

گر نہ بودے ذات حق اندر وجود　　　آب و گل را کے ملک کردے سجود

اگر یہ بات سچ ہے اور فی الحقیقت سچ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی روح آدم علیہ السلام کے جسم میں پھونکدی ـ تو پھر انسان کی طاقتوں کا اندازہ لگانا آسان نہیں۔ روح ربانی کی طاقتوں کی تفصیل سے سارا قرآن بھرا پڑا ہے ـ آسمانوں زمینوں کا پیدا کرنا۔ نظام عالم کا قایم کرنا۔ فنا و بقا کا سلسلہ کھڑا کرنا۔ ان ہوتی باتوں کا کر دکھانا۔ دن کو رات ـ اور رات کو دن بنانا۔ زندہ کو مردہ ـ اور مردہ کو زندہ کر دینا ـ نبیوں ولیوں کے ہاتھ پر معجزات و کرامات

؎ فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی فقعوا لہ سٰجدین حجر - ۱۵ - ۲۹ -
ص - ۳۸ - ۲ - ۷۲ - ۷۷



کا ظاہر کرنا ـ ملکوت کے رموز و اسرار سے انکو واقف کرنا ـ یہ روح ربانی کے ادنےٰ کرشمے ہیں ـ اگر اسی روح ربانی کا کرشمہ انسان کے اندر موجود ہے ـ اور فی الحقیقت موجود ہے تو پھر انسان ضعیف البنیان کی روح کی طاقتوں کا جائزہ لینا بہت مشکل ہے ـ عام طور پر دیکھا جاتا ہے کہ اکثر انسانوں کو اس مادی دنیا میں رہ کر ما فوق العادت طاقتیں بہت کم حاصل ہوتی ہیں ـ پھر یہ سوال ہوسکتا ہے کہ اس دنیا کے اندر آکر انسانی روح کی یہ طاقتیں کہاں غائب ہوجاتی ہیں ـ اصل بات یہ ہے کہ روح مجرد میں تو اسکی تمام طاقتیں موجود ہوتی ہیں ـ لیکن جونہی کہ یہ روح مادی جسم کے اندر داخل ہوتی ہے ـ اسکی طاقتوں پر کڑی قیود لگ جاتی ہیں ـ اور روح کی یہ ساری طاقتیں مادیت کے آنچل میں روپوش ہو جاتی اور اُن پر جمود کا عالم طاری ہوجاتا ہے ـ اسی لئے جن لوگوں کو روح کی یہ طاقتیں حاصل نہیں ہوتیں ـ اور یہ اکثر لوگوں کو حاصل نہیں ہوتیں ـ وہ انکے وجود سے ہی انکار کر دیتے ہیں اور حقیقت یہ ہے ـ کہ لوگ خواہ مخواہ دشمن بن جاتے ہیں اس چیز کے جسے وہ نہیں جانتے الناس اعداء ما جھلوا انسانی روح اور ملکی روح میں بہت تھوڑا فرق ہے ـ فرشتے بھی اللہ کے نور سے پیدا ہوئے ہیں ـ اور انسانی روح بھی ـ اس لحاظ سے ارواح انسانی اور ملائک ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہیں ـ لیکن انسان جو فرشتہ سے افضل قرار دیا گیا ہے ـ تو اس لئے کہ وہ اس مادی جسم کے اندر رہ کر اور مادیت کی تمام شر انگیز قوتوں سے مقابلہ کر کے روحانی کمالات حاصل کرتا ہے ـ فرشتوں کے ذمہ جو فرائض نظام عالم کے ہیں ـ اُن سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ آن کی آن میں لاکھوں کوسوں کی مسافت طے کر سکتے ـ دور دراز فاصلوں سے دیکھتے ـ سنتے اور ادراک کر سکتے ہیں ـ فرشتوں کی ان محیر العقول قوتوں کے متعلق اگر آپ نقلی دلائل دیکھنا چاہتے ہیں ـ تو کم از کم یہ آئتیں پڑھ لیجئے ـ انعام - ۶ - ۱۲ - انفال ۸ - ۵۰ - رعد - ۱۳ - ۱۱ - ۱۲ - ۱۳ - نحل - ۱۶ - ۳۲ - احزاب - ۳۳ - ۹ - زمر - ۳۹ - ۷۵ - مومن - ۴۰ - ۷ - شوریٰ - ۴۲ - ۵ - ۶ و ۷ - فتح - ۴۸ - ۴ - قصص - ۸۲ - ۱۰ - ۱۱ - ۹ - ۱۲ -

ان آیتوں سے یہ بات صاف ظاہر ہے۔ کہ فرشتے بارشوں اور ہواؤں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جاتے۔ بجلیاں گراتے۔ رعد گرجاتے۔ ان میں تصرف کرتے کائنات موجودات کا جائزہ لیتے اور انکی دیکھ بھال کرتے۔ زمین آسمانوں میں گھومتے۔ مرنے والوں کے پاس آموجود ہوتے۔ قبروں میں داخل ہوتے۔ لوگوں کے اعمال لکھتے۔ انکی حفاظت کرتے خبریں پہنچاتے۔ اللہ تعالیٰ کے عرش کے گرد پھرتے اور اسے اٹھائے رہتے۔ روحوں کو اعلیٰ علیین۔ اور اسفل سافلین میں لے جاتے بستیاں الٹ پلٹ کرتے۔ شیاطین پر انگارے پھینکتے۔ دور دراز فاصلے آنکھ جھپکنے میں طے کرلیتے۔ دل کی باتوں کی ٹوہ لگالیتے۔ اور ہر شکل اختیار کرسکتے ہیں۔ غرضیکہ دنیا جہاں کے سارے کام ان کے ہاتھوں سر انجام پاتے ہیں۔ اسی طرح انسانی روح کو بھی کچھ غیر معمولی طاقتیں حاصل ہوتی ہیں۔ اور وہ ان طاقتوں کو استعمال کرسکتی ہے۔ بشرطیکہ مادہ کی ہمسائیگی اسکے سدِ راہ نہ ہو۔ انسان کا کمال اسی بات میں مرکوز ہے۔ کہ وہ اس مادی جسم کے اندر رہ کر روح کی یہ ساری قوتیں اور طاقتیں حاصل کرلے۔ بس اسی کا نام پاکیزگی ہے۔ یعنی جب مادہ کی کثافت اور جسمانیت کی ہمسائیگی انسانی روح کو ان قوتوں کے استعمال سے نہ روکے۔ تو سمجھ لو کہ وہ انسان پاک ہوچکا ہے۔ اور یہی پاکیزگی اسکے کمال کا معیار اور اس کا منتہائے مقصود ہے۔ اور اسی پاکیزگی کے حاصل کرنے کیلئے وہ اس دنیا میں آتا اور تا زندگی بھر کوشش کرتا ہے۔ یہاں پہنچکر آپ ضرور روح کی ان طاقتوں کے متعلق نقلی دلائل چاہینگے اسلئے سنئے۔ صحیحین میں ہے آپ نے فرمایا کہ صفیں برابر کرو۔ میں تم کو اپنی پیٹھ پیچھے سے دیکھتا ہوں[1] جسطرح کہ میں تم کو سامنے سے دیکھتا ہوں[2] مسند احمد۔ ترمذی اور ابن ماجہ میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے۔ اور میں وہ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے۔ آسمان سے کچھ آواز آرہی ہے اور آواز آنا چاہیے۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جسکے ہاتھ میں میری جان ہے۔ آسمان میں

[1] و [2] مشکوۃ باب تسویۃ الصفوف۔ ومنتخب جلد ۴۔ ص ۳۰۲



چار انگلیوں کے برابر بھی کوئی مقام ایسا نہیں جہاں کہ کوئی فرشتہ سربسجود نہ ہو۔ واللہ جو کچھ میں جانتا ہوں۔ اگر تم جانتے ہوتے۔ تو تم تھوڑے ہنستے اور زیادہ روتے اور تم بستروں پر عورتوں سے لذت حاصل نہ کرتے۔ بلکہ تم پہاڑیوں پر چڑھ جاتے اور اللہ تعالیٰ کیطرف رجوع کرجاتے۔ ابوذر بولے۔ کاش میں کٹا ہوا درخت ہوجاتا[1] صحیح مسلم میں ہے کہ صحابہ رسول اللہ صلعم کیساتھ مکہ اور مدینہ کے درمیان سے گذر رہے تھے۔ ابن عباسؓ بھی ساتھ تھے۔ یہ قافلہ ایک وادی میں پہنچا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ کون سی وادی ہے۔ صحابہ نے عرض کی کہ یہ وادی ازرق ہے۔ آپ نے فرمایا کہ میں گویا موسیٰ کو دیکھ رہا ہوں۔ آپ نے انکے رنگ اور بالوں کا بھی کچھ ذکر فرمایا۔ موسیٰ اپنی انگلیاں کانوں میں دیئے ہوئے لبیک کہہ رہے۔ اس وادی سے گذر رہے ہیں۔ پھر ہم چلتے چلتے ایک ٹیلے پر پہنچے۔ آپ نے پوچھا یہ کون سا ٹیلہ ہے۔ صحابہ نے عرض کی ہرشی یا لفت آپ نے فرمایا میں گویا یونس کو دیکھ رہا ہوں کہ وہ سرخ اونٹنی پر سوار جبہ پہنے ہوئے ہیں۔ اور اونٹنی کی لگام تھامے لبیک کہتے ہوئے اس وادی سے گذر رہے ہیں[2] صحیحین میں ہے کہ کیا تم میرے آگے یہاں دیکھ سکتے ہو۔ خدا کی قسم مجھ پر تو تمہارا خشوع ورکوع تک چھپا ہوا نہیں میں بالتحقیق تم کو اپنی پیٹھ پیچھے سے دیکھتا ہوں[3] نسائی اور مسند احمد میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا۔ اللہ اکبر مجھے شام کی کنجیاں دیدی گئیں۔ خدا کی قسم میں اسکے سرخ محل اپنی اس جگہ سے دیکھ رہا ہوں۔ اللہ اکبر مجھے فارس کی کنجیاں دیدی گئیں۔ خدا کی قسم میں اسکے سفید محل اپنی اس جگہ سے دیکھ رہا ہوں۔ اللہ اکبر مجھے یمن کی کنجیاں دیدی گئیں۔ خدا کی قسم میں اپنی اس جگہ سے صنعاء کے دروازے دیکھ رہا ہوں[4] صحیحین اور مسند احمد میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا جو مجھ سے کچھ پوچھنا چاہے۔ پوچھ لے۔ خدا کی قسم جب تک میں اس مقام پر ہوں۔ تم جو

[1] مشکوۃ باب البکاء والخوف۔

[2] مشکوۃ باب بدء الخلق وذکر الانبیاء۔ [3] منتخب جلد ۴۔ ص ۳۰۲

[4] منتخب کنز العمال جلد ۴۔ ص ۲۷۲

پوچھو گے بتاؤنگا۔ مجھے اس ذات کی قسم ہے جسکے دست قدرت میں میری جان ہے اس وقت اس چاردیواری کے اندر ہی جنت و دوزخ میرے سامنے کردیئے گئے۔ درحالیکہ میں نماز میں مشغول تھا۔ سو نیکی اور بدی میں آج کے دن کے برابر کوئی دن میں نے نہیں دیکھا[1]۔ ایک بار حارثہ بن سراقہ سے رسول اللہ صلعم نے پوچھا کہ تمہارے ایمان کی کیا کیفیت ہے۔ اس نے عرض کی کہ میرا دل دنیا سے اٹھ گیا ہے۔ رات کو جاگتا۔ دن بھر کا پیاسا رہتا ہوں اب میں گویا رب العالمین کا عرش دیکھ رہا۔ اور اہل جنت کو آپس میں ملتے جلتے معائنہ کر رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا۔ تیرا دل اللہ نے نور سے معمور کردیا ہے۔ اور تو نے معرفت حاصل کرلی[2]۔ ایک دفعہ حضرت عمر نے ایک شخص سے پوچھا کہ تیرا نام کیا ہے۔ اسنے کہا کہ جمرہ۔ آپ نے پوچھا کہ باپ کا نام کیا ہے۔ بولا شہاب۔ آپ نے پوچھا کس قبیلہ سے ہو۔ بولا ذات لظی میں۔ فرمایا جا اپنے گھر والوں کی خبرلے۔ وہ سب جل گئے۔ اس شخص نے جاکر دیکھا تو وہی حال تھا۔ جو حضرت عمر نے کہا تھا[3]۔ ایک دفعہ فاروق اعظم جمعہ کے دن خطبہ پڑھ رہے تھے۔ پڑھتے پڑھتے بول اٹھے یا ساریہ الجبل۔ آپ نے ساریہ کو سر عسکر بناکر ایک مہم پر بھیجا ہوا تھا۔ ساریہ نے یہ آواز مستقل میں سنی۔ اور اس پر عمل کرکے فتح حاصل کی۔ جب قاصد فتح کی خوشخبری لیکر دربار خلافت میں حاضر ہوا۔ تو اس نے یہ سارا ماجرا بیان کیا[4]۔ جناب رسول اللہ صلعم قبروں سے گذرتے تو اہل قبور کے حالات کا مطالعہ کرلیتے۔ اور ان آنکھوں سے فرشتوں کو دیکھتے تھے[5]۔ معراج بھی حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے روحانی کمالات کا ایک کرشمہ ہے۔ آپ نے بیت المقدس میں نماز پڑھی۔ آسمانوں پر پہونچے۔ اور وہاں بڑے بڑے پیغمبروں سے ملاقاتیں کیں۔

[1] منتخب جلد ۲ ص ۳۰۳۔ [2] منتخب جلد ۵ ص ۱۶۰۔ اسد الغابہ تذکرۂ حارثہ بن سراقہ۔ [3] موطا امام مالک۔ [4] مشکوۃ باب الکرامات۔ [5] مشکوۃ باب عذاب قبر۔



جنت و دوزخ دیکھے۔ اللہ تعالی کے حضور میں پہونچے۔ اور وہاں پہونچے جہاں کوئی فرشتہ پر بھی نہ مار سکتا تھا۔ اور پھر وہ کچھ دیکھا جو کسی ملک مقرب نے بھی دیکھا نہ ہوگا[1]۔ غرضیکہ انسانی روح میں دور دور تک دیکھنے کی طاقت موجود ہوتی ہے۔ اور یہ طاقت اللہ کے نور کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ جس سے اسکی ہستی کا نظام قایم ہے۔ حدیث میں ہے مومن کی فراست سے ڈرو کہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے[2]۔ حدیث قدسی میں ہے اللہ تعالی فرماتا ہے کہ میرا بندہ میرا قرب نفلوں کے ذریعہ سے حاصل کرتا رہتا ہے۔ تاآنکہ میں اس سے محبت کرتا ہوں سو جب میں اس سے محبت کرتا ہوں تو میں اسکا کان جس سے سنتا ہے۔ اسکی آنکھ جس سے دیکھتا ہے۔ اسکا ہاتھ جس سے پکڑتا ہے۔ اور اسکا پاؤں جس سے چلتا ہے۔ ہوجاتا ہوں۔ اور اگر وہ مجھسے مانگے تو اسے دیتا ہوں۔ الخ[3]۔ مسند احمد کی روایت میں یہ مستزاد ہے۔ کہ میں اسکا دل جس سے سمجھتا ہے۔ اور اسکی زبان جس سے بات کرتا ہے بن جاتا ہوں[4]۔ جب حق تعالی خود انسان کامل کا کان۔ آنکھ۔ ہاتھ پاؤں دل زبان بن جاتے۔ تو پھر اسکی روحانی حالت کا کیا کہنا۔ حضرت حافظ کیا خوب کہتے ہیں ؎

گر نور عشق حق بدل و جانب اوفتد ۔۔۔ باللہ کز آفتاب فلک خوبتر شوی

از پاے تا سرت ہمہ نور خدا شود ۔۔۔ در راہ ذوالجلال چو بے پا و سر شوی

آپکی یہ دعا حصن حصین میں منقول ہے۔ اے اللہ کر روشنی میرے دل میں اور روشنی میری آنکھ میں۔ اور روشنی میرے کان میں۔ اور روشنی میرے دائیں طرف اور روشنی میرے بائیں طرف۔ اور روشنی میرے پیچھے اور کر روشنی میرے لئے[5]۔ دوسری روایت

[1] منتخب جلد ۴۔ فصل ثالث فی المعراج۔ [2] روایۃ ترمذی منتخب جلد اول ص ۲۲۳۔ فراست [3] مشکوۃ باب ذکر اللہ عزوجل والتقرب بخاری [4] منتخب جلد اول ص ۱۱۳۔

[5] بخاری مسلم۔ ابوداود۔ نسائی۔ ابن ماجہ۔ حصن حصین۔ ص ۹۱۔

میں یہ بھی ہے ۔ اور کر نور میرے پٹھوں میں ۔ اور نور میرے گوشت میں اور نور میرے خون میں اور نور میرے بالوں میں اور نور میری جلد میں [1] ایک اور روایت میں ہے ۔ اور نور میری زبان میں ۔ اور نور میری جان میں اور زیادہ کر نور میرے لئے اور کر نور میرے لئے [2] یہ دعا آپکی مقبول ہے ۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کے رگ رگ ریشہ ریشہ میں حق تعالیٰ کا نور سرایت کر گیا ہوا ہے ۔ اور وہی نور آپ کے جسم کے ذرہ ذرہ میں کارفرما ہے ۔ اور اسی نور کے بل پہ آپ دور دور کی چیزیں دیکھتے آسمانوں زمینوں کے رموز واسرار مشاہدہ کرتے ۔ اہل قبور کے حالات کا مطالعہ کرتے فرشتوں کو دیکھتے ۔ انبیاء سابقین سے ملاقاتیں کرتے ۔ اور کیا کچھ نہ کرتے تھے ۔ چونکہ یہ دعا آپ نے اپنی امت کو بھی سکھائی ہے ۔ اسلئے اسکا مطلب یہ ہے کہ یہ کیفیت نبیوں کے بعد کامل مومنوں کے جسم وجان میں پیدا ہو سکتی ہے ۔ اور وہ دور کی چیزیں دیکھ سکتے ۔ دور دور کی باتیں سن سکتے ۔ اور پوشیدہ حالات کا مطالعہ کر سکتے ہیں ۔ جیسا کہ اوپر کی بعض حدیثوں میں بیان کیا گیا ہے ۔ یہ آنکھ کان اور روحانی قوی کی بڑھی ہوئی قوت کشف وکرامات میں داخل ہے ۔ اسکے علاوہ کامل مومنوں سے ایسے ایسے خرق عادت افعال صادر ہوتے ہیں ۔ جو کسی کے وہم وگمان میں بھی نہیں آسکتے ۔ ان لوگوں کا کمال اس کشف وکرامات سے بہت بلند واقع ہوا ہے ۔ انکے نزدیک یہ کمالات اور کشف وکرامات آفات راہ ہیں ۔ اور وہ ان آفات کو جادہ پیمائی کرتے کرتے راستے میں ہی چھوڑ دیتے ہیں ۔ حضرت مغربیؒ حقیقت کی ترجمانی کرتے ہوئے خوب کہتے ہیں ؎

با ما سخن از کشف وکرامات چہ گوئی ۔۔۔ چوں ما زسر کشف وکرامات گذشتیم

اے شیخ اگر جملہ کمالات تو انیست ۔۔۔ خوش باش کزیں جملہ کمالات گذشتیم

اینہا بحقیقت ہمہ آفات طریق اند ۔۔۔ ما در طلب از جملہ آفات گذشتیم

---

[1] بخاری ۔ مسلم ۔ ابوداود ۔ نسائی ۔ ابن ماجہ ۔ حصن حصین ۔ ص ۹۱ ۔

[2] نسائی ۔ حصن حصین ۔ ص ۹۱ تا ۹۳



یہ نکتہ کہ کامل مومنوں کا کمال کرامات سے بہت بلند واقع ہوا ہے ۔ ناخن تدبیر اور رسمی عقل سے نہیں حل ہو سکتا ؎

ایکہ از دفتر عقل آیت عشق آموزی ۔۔۔ ترستم این نکتہ بتحقیق ندانی دانست

شرح مجموعۂ گل مرغ سحر داند وبس ۔۔۔ کہ نہ ہر کو ورقے خواند معانی دانست

اس نکتہ کے حل کرنے کا یہ محل نہیں ۔ اس کیلئے ہم کوئی دوسرا موقعہ تلاش کرینگے ۔ تاہم اسقدر ظاہر کر دیا جاتا ہے ۔ کہ کامل مومنوں کا یہ کمال اپنے اصل سے مل جانا اور اسمیں گم ہو جانا ہے ۔ چنانچہ اسی کیطرف خواجہ معین الدین صاحب چشتی اجمیریؒ اشارہ فرماتے ہیں ؎

مرا زہر دو جہاں دولت وصال تو بس ۔۔۔ وصال چیست کہ آمد شد خیال تو بس

خواجہ حافظ شیرازی کیا خوب کہتے ہیں ؎

دست از طلب ندارم تا کام من برآید ۔۔۔ یا جان رسد بجاناں یا جان ز تن برآید

بکشائے تربتم را بعد از وفات وبنگر ۔۔۔ کز آتش درونم دود از کفن برآید

... اس وصال کی تحقیق خواجہ صاحب اجمیری کیا خوب کرتے ہیں ؎

اگر بچشم حقیقت وجود خود بینی ۔۔۔ قیام جملہ اشیاء بجود خود بینی

اگر ز آئینہ زنگ حدوث بزدائی ۔۔۔ جمال شاہد حق در شہود خود بینی

بہ بند دیدہ ز اعیاں کہ تا ز عین عیاں ۔۔۔ وجود دوست چو جان وجود خود بینی

یہ نکتہ غرور ونخوت سے حل نہیں ہو سکتا ۔ جو منکران شان رسالت وولایت کے دماغ میں سمایا ہوتا ہے ۔ یہ تو نکونساری ۔ فروتنی ۔ ژرف نگاہی اور خاکساری سے حل ہوتا ہے ؎

غلام نرگس مست تو تاجدار آنند ۔۔۔ خراب بادۂ لعل تو ہوشیار انند

رقیب درگذر وبیش ازیں مکن نخوت ۔۔۔ کہ ساکنان در دوست خاکسار انند

نہیں پاکبازوں خاکساروں کی نسبت عاشقاں سرمدی کے ابو الآبا ۔ اور والہان علم لدنی کے استاد الاساتذہ جناب فخر کونین رسول ثقلین صلعم فرماتے ہیں ۔ کہ جسنے اللہ کے

دوست سے عداوت رکھی۔ اسنے اللہ تعالیٰ کو لڑائی کا الٹیمیٹم دیا۔ اللہ تعالیٰ اُن ابرار اتقیا۔ اخفیا سے پیار کرتا ہے۔ جو غیر حاضر ہوں تو کوئی انکی تلاش نہیں کرتا۔ اور جو حاضر ہوں تو کوئی انکو اپنے پاس نہیں بٹھاتا۔ انکے دل ہدایت کے دئیے ہوتے ہیں۔ اور وہ خود تیرہ و تاریک مقاموں سے نکلتے ہیں[۱۸] صحیح مسلم میں ہے کہ بہت سے ژولیدہ مو ایسے ہیں۔ جو دروازوں سے ہٹائے جاتے ہیں۔ اگر وہ اللہ کی قسم کھائیں تو اللہ ضرور انکی قسم پوری کرتا ہے[۱۹]۔

خاکساراں جہاں را بحقارت منگر    توچہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

**۱۲** — ہاں تو کامل مومن کی روح میں غیر معمولی قوت ادراک۔ قوت علم قوت دید اور قوت سمع کا موجود ہونا تو ایک طرف یہاں تو ابلیس لعین اور اسکی ذریات میں بھی کچھ مافوق العادت قوتیں موجود ہوتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اور جب شیطان نے اُنکو انکے اعمال اچھے کر دکھائے۔ اور کہا کہ لوگوں میں سے کوئی بھی آج کے دن تم پر غالب نہیں آسکتا۔ اور بالتحقیق میں تمہارا رفیق ہوں۔ لیکن جب دونوں فریق آمنے سامنے ہوئے تو وہ اپنی ایڑیوں پر پیچھے مُڑا۔ اور کہنے لگا کہ میں تم سے بری ہوں۔ یقیناً میں تو وہ کچھ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے۔ میں اللہ سے ڈرتا ہوں۔ اور اللہ سخت عذاب دینے والا ہے[۲۰] گویا شیطان کی نظر کھلی ہوئی ہے اور وہ وہاں پونچتی ہے۔ جہاں کہ عام لوگوں کی نہیں پونچتی۔ ابلیس یا شیطان کی طاقت کا اندازہ لگانا بھی مشکل ہے۔ اسے ایک عجیب روحی طاقت عطا ہوئی ہے۔ جسکے بل پر وہ ہر شخص کے خون میں سرائیت کر جاتا اور ہاتھ پیر پر اپنی

[۱۸] ابن ماجہ و شعب الایمان بیہقی۔ مشکوۃ باب الریاء والسمعۃ [۱۹] مشکوۃ باب فضل الفقراء۔

[۲۰] واذ زین لھم الشیطان اعمالھم وقال لا غالب لکم الیوم من الناس وانی جار لکم فلما تراءت الفئتن نکص علی عقبیہ وقال انی بریء منکم انی اری ما لا ترون انی اخاف اللہ واللہ شدید العقاب۔ انفال ۸-۴۸



حکومت کا سکہ بٹھا لیتا ہے۔ صحیحین میں ہے۔ جناب رسالت مآب صلعم نے فرمایا کہ شیطان انسان کے جسم کے اندر خون کیساتھ ساتھ چلتا ہے[۲۱]۔ جس طرح فرشتے کو یہ قوت حاصل ہے کہ وہ انسان کے دل میں کوئی اچھی بات ڈالدے۔ اسی طرح شیطان کو یہ قوت حاصل ہے۔ کہ وہ اس کے دل میں کوئی بری بات ڈالدے اسے لمۃ[۲۲] للشیطان کہتے ہیں[۲۳] ہر ایک ابن آدم کی پیدائش کے وقت ابلیس یا شیطان اپنی دشمنی کا اظہار کئے بغیر نہیں رہتا۔ اور مولود کو چھو ہی دیتا ہے۔ صحیحین میں ہے۔ بنی آدم میں سے کوئی بھی مولود بجز مریم اور ابن مریم کے ایسا نہیں جسے پیدائش کیوقت شیطان نہ چھولے۔ مولود شیطان کے چھونے کیوجہ سے زور زور سے رونے لگتا ہے[۲۴]۔ صحیح مسلم میں ہے۔ کہ ابلیس اپنا تخت پانی پر نصب کرتا ہے۔ اور اپنی ذریات کو اطراف واکناف میں بھیجتا ہے۔ تاکہ وہ لوگوں میں فتنہ وفساد برپا کریں۔ الخ[۲۵] خود اللہ تعالیٰ کا کلام پاک ابلیس یا شیطان کی ان قوتوں پر شاہد ہے۔ قرآن میں ہے۔ کہ جب تم قرآن پڑھا کرو۔ تو شیطان سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کرو[۲۶] گویا کہ ابلیس میں یہ طاقت ہے کہ ہر ایک قاری کو جہاں کہیں بھی وہ ہو وسوسوں میں ڈالدے۔ عامی مومن کیا یہ تو نبیوں کے مقابل پر بھی میدان میں اُتر آتا ہے خود آدم علیہ السلام کے بہشت سے نکلنے کا باعث یہی ابلیس ہوا۔ اور کوئی نبی ایسا نہیں جسے اس نے آڑے ہاتھوں نہ لیا ہو۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ہم نے نہیں بھیجا تیرے پہلے کوئی رسول اور نہ کوئی نبی۔ مگر کہ جب اس نے خواہش کی تو شیطان نے اسکی خواہش میں کچھ اپنی طرف سے ملا دیا۔ سو اللہ مٹا دیتا ہے۔ وہ کچھ جو شیطان ملا دیتا ہے۔ الخ[۲۷] ابلیس خاتم النبیین کیساتھ بھی دو دو ہاتھ کرنے سے نہ رُکا۔ صحیح مسلم اور نسائی میں ہے۔ کہ اللہ کا دشمن ابلیس میرے مُنہ پر انگارہ پھینکنے کیلئے آدھمکا۔ میں نے تین بار اعوذ باللہ منک پڑھا۔ اور اسے کہا کہ کیا اللہ تم

[۲۱] و [۲۲] مشکوۃ۔ باب فی الوسوسہ۔ [۲۳] مشکوۃ باب فی الوسوسہ۔ [۲۴] مشکوۃ باب فی الوسوسہ۔

[۲۵] فاذا قرأت القرآن فاستعذ باللہ من الشیطن الرجیم نحل ۱۶-۹۸ [۲۶] وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبی الا اذا تمنی القی الشیطان فی امنیتہ فینسخ اللہ ما یلقی الشیطان ثم یحکم اللہ ایاتہ واللہ علیم حکیم۔ حج ۲۲-۵۲

نے تجھے نہیں پھٹکارا۔ مگر وہ ذرا نہ جھجکا ۔تین بار اسیطرح ہوا۔ پھر میں نے ارادہ کیا کہ اسے پکڑ لوں اور اگر ہمارے بھائی سلیمان نے دعا نہ کی ہوتی۔ تو وہ صبح بندھا ہوتا اور مدینہ کے لڑکے اسکے ساتھ کھیلتے ہوتے[1] مسلم۔ بخاری ۔ نسائی اور مسند احمد کی ایک اور روایت میں ابلیس یا شیطان کی بجائے عفریت کا نام آیا ہے ۔روایت یہ ہے ۔کہ ایک جن عفریت نے گذشتہ رات میری نماز روکنے کیلئے مجھ پر انگارا پھینکا ۔مگر اللہ کی مدد سے میں نے اس پر قابو پایا۔ اور اُسے مار ہٹا دیا۔ اور خیال کیا کہ اُسے مسجد کے کسی ستون کیساتھ باندھ دوں تاکہ تم سب صبح اسے دیکھو۔ پھر مجھے اپنے بھائی سلیمان کی یہ دعا یاد آئی ۔کہ اے رب مجھے بخش اور مجھے ایسی بادشاہت دے جو میرے بعد کسی کو نہ ہو۔ سو اللہ نے اسے ناکام پھیر دیا[2] جن کی پیدائش آگ سے ہے ۔ اور انسان کی مٹی سے[3] ارواح خبیثہ جنوں سے بھی ہوتے ہیں بعض بے سمجھ اور دہریا خیال کے لوگوں کا عقیدہ ہے کہ جن کوئی جداگانہ ہستی نہیں بلکہ وہ بھی طاقتور اور قوی ہیکل انسانوں کی ایک جماعت ہے ۔یہ خیال انکا بالکل غلط ہے ۔کلام ربانی ایسے خیال کی پر زور تردید کرتا ہے ۔ اور جس دن وہ ان سب کو اکٹھا کریگا۔ تو کہیگا اے جنوں کے گروہ ۔تم نے بہت سے انسان اپنے ساتھ ملائے ۔الخ[4] اگر جن انسان ہی ہوتے تو پھر جنوں کو خطاب کر کے یہ کسطرح کہا جا سکتا ہے ۔کہ تم نے بہت سے بنی آدم اپنے ساتھ ملائے۔ اسکے علاوہ قرآن میں جہاں کہیں بھی جن کا ذکر آیا ہے ۔ وہاں ساتھ ہی اکثر انسان کا نام بھی آیا ہے ۔جس سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے ۔کہ جن ایک جداگانہ ہستی ہے ۔ اور انسان جداگانہ[5] اگر جن اور انس ایک ہی چیز ہوتے تو پھر حق تعالیٰ یہ کبھی نہ کہتا ۔کہ میں نے جن اور انس کو نہیں پیدا کیا ۔ مگر اسلئے کہ وہ میری عبادت کریں ۔ اور

[1] منتخب جلد۴ ۔ ص ۲۸۸ ۔ [2] منتخب جلد۴ ۔ ص ۲۰۹ ۔ [3] خلق الانسان من صلصال کالفخار وخلق الجان من مارج من نار ۔ رحمن ۔ ۵۵ ۔ ۱۴ ۔ ۱۵ ۔ حجر ۔ ۱۵ ۔ ۲۶ ۔ ۲۷

[4] انعام ۔ ۶ ۔ ۱۲۹ ۔ یٰمعشر الجن قد استکثرتم من الانس الخ ۔



یہ بھی نہ کہتا کہ میں نے جن کو شعلہ مارنے والی آگ سے پیدا کیا ۔ اور انسان کو خشک ٹھنکانے والی مٹی سے آگ مٹی سے لطیف ہوتی ہے ۔ اور ہر ایک شکل اختیار کر سکتی ہے ۔ اسلئے جن بھی ہر شکل اختیار کر سکتے ہیں ۔ اور جہاں چاہیں پہنچ سکتے ہیں حضرت سلیمان علیہ السلام کو جو ایک جن نے کہا تھا کہ میں تھوڑے ہی وقت میں ملکہ سبا کا تخت جو کہ اس وقت سینکڑوں کوس دور پڑا تھا۔ لا سکتا ہوں۔ وہ اسوجہ سے تھا کہ شعلہ مارنے والی آگ سے پیدا ہوئی ہوئی مخلوق ایسے مافوق العادت کام کر سکتی ہے ۔ مگر چونکہ اس مٹی کے پتلے میں نور حق اور اللہ کی روح موجود ہے ۔اسلئے اگر انسان پاک ہو جائے ۔تو جن اسکے سامنے نہیں ٹھیر سکتا ۔ اور نہ انسان کی روحانی قوتوں کا مقابلہ کر سکتا ہے ۔حضرت رسالتمآب صلعم نے اسی لئے عفریت جن کو مار ہٹایا ۔ اور شیطان کو زیر کر لیا ۔یہ جن یہ شیطان جو انسان کے سر سوار ہوتا ہے ۔رسول برحق کی مدد کے بغیر نہیں دفع ہو سکتا ۔نفس بے لگام ابلیس سے رشتہ محبت جوڑ لیتا ہے ۔ اور اسکی ہواداری کا دم بھرتا ہے ۔رحمۃ للعالمین کی نظر رحمت ان دونو کو بیس ڈالتی اور ان کا کچھ مرنکال کر رکھ دیتی ہے ؎

رحمۃ للعالمینی بر معینے رحم کن

کز جہالت خویش را محکوم شیطاں ساختہ

۱۳ ـــ جب ابلیس لعین اور دیگر ارواح خبیثہ کی یہ طاقتیں اور قوتیں ہوں ۔ تو پھر انسان کامل کی طاقتیں کا کیا اندازہ لگایا جا سکتا ہے ۔یہاں یہ یاد رکھنا چاہئے ۔کہ باطنی آنکھ کا وا ہونا۔ باطنی کان کا کھلنا۔ دل کا مورد القا بننا۔ روحانی قوی کا کمال ارتقا کو پہنچنا اخلاق کا اعلیٰ درجہ پاکیزہ ہونا ہر ایک بجائے خود ثبوت اس امر کا ہے ۔کہ مومن کا روحانی صعود کمال پر پہنچ چکا ہے ۔ اگر ہمیں معلوم ہو جائے ۔کہ فلاں شخص کی روحانی آنکھ کھل چکی ہے اور وہ دور دراز فاصلوں سے واقعات و اشیاء کا ملاحظہ کر سکتا ہے ۔ تو پھر یہ بات لازمی

[5] یٰمعشر الجن والانس ۔ رحمان ۔ ۵۵ ۔ ۳۳ ۔ وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ۔ الاٰیہ

ہے۔ کہ اسکی تمام روحانی قوتیں درجہ کمال کو پہونچ چکی ہوں۔ کیونکہ روحانی آنکھ کا دائرہ عمل اسوقت تک وسیع نہیں ہوسکتا۔ اور نہ وہ دور دور تک دیکھ سکتی ہے۔ جبتک کہ انسان کی باقی قوتیں بھی کمال ارتقاء کو نہ پہونچ لیں۔ اسلئے جب ہم یہ دیکھتے ہیں۔ کہ جناب رسول اللہ صلعم یا کسی کامل مومن کی روحانی آنکھ دور دور کی چیزوں کا بآسانی ملاحظہ کر سکتی ہے۔ تو پھر ہمیں سمجھ لینا چاہیئے کہ اُن کے باقی قوی بھی غایت درجہ ترقی کر چکے ہیں۔ صحیح مسلم میں ہی کہ رسول اللہ صلعم بنی نجار کے احاطہ میں اپنی خچر پر سوار تھے۔ اور صحابہ آپکے ساتھ تھے۔ خچر نے لغزش کھائی اور آپ گرنے لگے تھے۔ کہ ناگاہ پانچ چھ قبریں سامنے آئیں۔ آپ نے فرمایا کہ ان قبر والوں کو کون جانتا ہے۔ ایک نے عرض کی۔ میں۔ آپ نے پوچھا۔ یہ کیسے مرے عرض کی کہ شرک میں۔ آپ نے فرمایا کہ یہ لوگ اپنی قبروں میں عذاب میں مبتلا ہیں۔ اور اگر مجھے عدم تدافن کا خوف نہ ہوتا۔ تو میں اللہ سے دعا کرتا کہ وہ تمکو بھی وہ عذاب قبر سنوا تا جو میں سن رہا ہوں [1] الخ۔ اس سے مترشح ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قوت سماعت بھی ترقی پذیر ہو چکی تھی۔ اور آپ وہ وہ باتیں سنتے تھے۔ جو اور نہ سن سکتے تھے وحی آپکے دل پر اُترتی تھی۔ اور آپ اسے دل کے کانوں سے سنتے تھے۔ قرآن پاک میں ہے تو کہدے۔ کہ جو جبرائیل کا دشمن ہے۔ (وہ ہوا کرے)۔ وہ تو تیرے دل پر اسکے حکم سے اُتارتا ہے۔ وہ کلام جو اس سے پہلی کتابوں کی تصدیق کرتا ہے۔ اور مومنوں کیلئے ہدایت اور خوشخبری ہے [2] جسطرح نبیوں پر وحی اترتی ہے۔ اسی طرح کامل ولیوں کو الہام و القا ہوتا ہے۔ اور جسطرح نبیوں کے بعد یہ خرق عادت افعال معجزات کہلاتے ہیں۔ اسی طرح ولیوں کے ایسے افعال کرامات کہلاتے ہیں۔ حقیقت وہی ہے۔ فرق صرف نام کا ہے۔ نبی اور ولی دونو محقق ہیں۔ فرق صرف ذاتی منصب کا ہے۔ نبی تبلیغ پر مامور ہو کر مبعوث ہوتا ہے

[1] مشکوۃ باب عذاب قبر۔ [2] قل من کان عدوا لجبریل فانہ نزلہ علی قلبک باذن اللہ مصدقا لما بین یدیہ وھدی وبشری للمومنین۔ بقرہ ۔ ۹۷۔ شعرا ۔ ۲۶۔



ولی کی یہ صورت لازمی طور نہیں ہوتی۔ نبی کا تعلق حق تعالیٰ سے براہ راست ہوتا ہے۔ ولی کا نبی کے واسطہ سے ہوتا ہے۔ نبی پر وحی اُترتی ہے۔ ولی پر نہیں اُترتی۔ مگر دونو کی نظر حسن دوست پر ہوتی ہے۔ اور وہ حُسن پر جانثاری کا حق ادا کرتے ہیں ؎

کسیکہ حُسن رخ دوست در نظر دارد — محقق ست کہ او حاصل بصر دارد
کسے بوصل تو چوں شمع یافت پروانہ — کہ زیر تیغ تو ہر دم سرے دگر دارد

۱۴۔ جس کامل مومن کی باطنی آنکھ کھل جائے۔ اُس کے باطنی کان بھی کھل جاتے ہیں اور اُسے رموز و اسرار کا علم بھی حاصل ہو جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کو علم غیب سے بھی کچھ نہ کچھ حصہ ملتا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وہ غیب کا جاننے والا ہے وہ اپنا غیب کسی پر ظاہر نہیں کرتا۔ مگر اُس پر جسے وہ بحیثیت رسول چن لے۔ الخ [1] اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ وہ منتخب رسولوں پر اپنا غیب کچھ نہ کچھ ظاہر کر دیتا ہے اور ایسا علم ضرور حاصل ہونا چاہیے۔ کیونکہ اسکے بغیر کمال روحانیت کا حصول ناممکن ہے۔ کلام مجید میں کچھ ایسی آیتیں بھی ملتی ہیں۔ جن سے علم غیب کی نفی مطلق طور ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ تو کہدے کہ میں اختیار نہیں رکھتا اپنے لئے نفع کا اور نہ نقصان کا۔ مگر جو کہ اللہ چاہے۔ اور اگر میں غیب جانتا ہوتا۔ تو میں بہت سی بھلائی حاصل کر لیتا [2] ان آیات کو جن میں علم غیب کی نفی کی گئی ہے۔ غور سے پڑھنا چاہیے۔ ان سے صاف صاف ٹپک رہا ہے۔ کہ انسان سے عالم غیب ہونے کی نفی کی گئی ہے۔ بات یہ ہے کہ "عالم غیب" مطلق طور حق تعالیٰ ہے۔ دوسرا کوئی بھی اس معنی میں عالم غیب نہیں ہوسکتا دوسرے "الغیب" کا لفظ استغراق کو چاہتا ہے۔ کیونکہ یہاں "ال" اسی غرض کیلئے آیا ہے

[1] عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول فانہ یسلک من بین یدیہ ومن خلفہ رصدا جن ۲۷-۲۶۔ و ۲- ما کان اللہ لیطلعکم علی الغیب ولکن اللہ یجتبی من رسلہ من یشاء۔ آل عمران ۔ ۱۷۹۔
[2] قل لا املک لنفسی نفعا ولا ضرا الا ما شاء اللہ ولو کنت اعلم الغیب لاستکثرت من الخیر وما مسنی السوء ان انا الا نذیر وبشیر لقوم یومنون ۔ اعراف ۔ ۱۸۸۔ ولا اقول لکم عندی خزائن اللہ ولا اعلم الغیب ولا اقول انی ملک ۔ ھود ۔ ۳۱۔ انعام ۔ ۵۰۔

پس جو بھی اللہ کے علاوہ عالم الغیب ہوگا۔ وہ حق تعالیٰ کا مدمقابل ہوگا۔ حالانکہ حق تعالیٰ کی نظیر ممتنع ہے۔ پس کسی شخص کو بھی غیب کلی کا ایسا علم نہیں ہو سکتا۔ جیسا کہ خود حق تعالیٰ کو ہے۔ اس علم غیب میں خود حق تعالیٰ کی ذات وکُنہ کا علم بھی شامل ہے۔ جو صحیح معنی میں سوائے حق تعالیٰ کے اور کسی کو حاصل نہیں ہو سکتا۔ اگر کسی انسان کو اللہ تعالیٰ کی ذات اور کنہ کا ایسا ہی علم حاصل ہو جائے۔ جیسا کہ خود اللہ تعالیٰ کو ہے۔ تو پھر اسکا مطلب یہ ہوا کہ وہ انسان حق تعالیٰ پر حاوی اور محیط ہے۔ حالانکہ یہ محال مطلق ہے پس ظاہر ہے کہ کسی انسان کو مطلق طور پر غیب کا علم حاصل نہیں ہو سکتا۔ اور اگر کسی کو ایسا علم حاصل ہے۔ تو وہ ذات ربی ہے۔ اور بس۔ لیکن یہ اللہ تعالیٰ کی مہربانی ہے کہ وہ کسی کسی انسان کو اپنے غیب سے کچھ نہ کچھ حصہ دیدیتا ہے۔ لیکن اس سے یہ نتیجہ نکالنا کہ وہ انسان اب تمام علم غیب پر مطلق طور حاوی ہوا۔ درست نہیں اسکے علاوہ ایک بات اور بھی قابل غور ہے۔ اور وہ یہ کہ حق تعالیٰ کا علم ذاتی ہے۔ اور انسان کا عرضی۔ یعنی حق تعالیٰ کی ذات مقتضی اس بات کی ہے۔ کہ اُسے ایسا علم ہو لیکن انسان کی ذات اسبات کا تقاضا نہیں کرتی۔ کہ اسے بھی ایسا علم حاصل ہو۔ اُسے جو علم حاصل ہوتا ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کیطرف سے حاصل و عارض ہوتا ہے۔ ذاتی چیز کا اعتبار ہو سکتا ہے۔ لیکن عرضی چیز کا کوئی اعتبار نہیں وہ آج ہے تو کل نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا علم ایک ایسا کشف ہے جسکے ساتھ زماں ومکاں کو کوئی تعلق نہیں۔ وہ علم ازلی و ابدی ہے۔ انسان کا علم وقتی اور مقامی ہوتا ہے۔ اسلئے وہ زماں ومکان سے باہر نہیں جا سکتا پس فرق ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ کسطرح کا عالم غیب ہے۔ اور انسان کسطرح کا۔ ایک لحاظ سے انسان سے علم غیب کی نفی کیگئی ہے۔ اور دوسرے لحاظ سے اس پر غیب کا ظاہر ہونا جائز رکھا گیا ہے۔ لیکن اس سے یہ بات ضرور ٹپک پڑتی ہے۔ کہ ایک کامل مرد کا علم بھی جبکہ اُس کی باطنی آنکھ اور باطنی کان کھلتے ہیں۔ وسیع تر ہو جاتا ہے۔ اور وہ



چھُپی چھُپی باتیں ظاہر کرنے۔ اور آیندہ ہونے والے واقعات کے چہرہ سے پردہ اٹھانے لگ جاتا ہے۔ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے ایک وقت مسلمانوں کو فتح مصر۔ فتح فارس اور فتح روم کی خوشخبری دی۔ صحیح مسلم اور مسند احمد میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تم عنقریب مصر کو فتح کرو گے [1] صحیح مسلم میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے رات کو دو خزانے خزانہ فارس کا اور خزانہ روم کا دیا [2] دوسری حدیث میں ہے۔ کہ مسلمانوں کی ایک جماعت بیت ابیض یعنی محل کسریٰ کو کھولیگی [3] جب رسول اللہ صلعم میدان بدر میں اُترے تو آپ نے صحابہ کو جنگ سے پہلے ہی کفار کی قتل گاہیں دکھا دی تھیں [4] اس قسم کا علم عیسٰی علیہ السلام کو بھی عطا ہوا تھا [5] کلام مجید میں علم لدنی سے بھی یہی غیر معمولی علم مراد لیا گیا ہے [6] ان پاک لوگوں میں اس روحانی ارتقاء کیوجہ سے اور بھی غیر معمولی قوتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ انکی پھونک اور تھوک بھی بلا کا اثر رکھتی ہے بخاری میں ہے کہ جنگ خیبر کے دن سلمہ بن الاکوع کی پنڈلی میں زخم آیا۔ تو وہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے تین پھونکیں ماریں۔ تو کوئی شکایت نہ رہی [7] بخاری ہی میں ہے کہ عبداللہ بن عتیک نے ابو رافع کو ہلاک کیا۔ مگر اندھیری رات کی وجہ سے وہ گر پڑا۔ اور اسکی پنڈلی ٹوٹ گئی تو وہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے پنڈلی پر ہاتھ پھیرا۔ تو شکایت کافور تھی [8] ایسے کامل ترین ہستی سے ایسے معجزات کا صادر ہونا معمولی بات تھی۔ دیکھئے کتب احادیث کا باب معجزات۔ ایسی غیر معمولی قوت کے بل

[1] انکم ستفتحون مصر منتخب جلد ۴ ص ۲ فصل رابع فی المعجزات [2] منتخب جلد ۴ ص ۲۷۱ [3] منتخب جلد ۴ ص ۲۷۲ [4] فقال رسول اللہ صلعم ھذا مصرع فلان ویضع یدہ علی الارض ھھنا وھھنا۔ مسلم مشکوٰۃ باب فی المعجزات [5] وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم الخ آل عمران ۴۸۔ میں تم کو بتاتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور اپنے گھروں میں جمع کرتے ہو۔ [6] فوجدا عبداً من عبادنا آتیناہ رحمۃ من عندنا وعلمناہ من لدنا علما کہف ۱۸-۶۵ [7] مشکوٰۃ باب المعجزات [8] مشکوٰۃ باب معجزات۔

ہر جونز کیہ سے پیدا ہوتی ہے۔ حضرت عیسٰی علیہ السلام مردے زندہ کرتے اندھوں اور کوڑھیوں کو درست کرتے۔ اور مٹی کے جانوروں میں جان ڈالدیتے تھے۔ فرقان مجید میں ہے۔ بالتحقیق میں تمہارے پاس تمہارے پروردگار کیطرف سے ایک نشانی لایا ہوں۔ میں تمہارے لئے مٹی سے پرندہ کی صورت بناتا ہوں۔ پھر اس میں پھونک مارتا ہوں۔ تو وہ اللہ کے حکم سے پرندہ بن جاتا ہے۔ اور میں اندھوں اور کوڑھیوں کو راضی کرتا ہوں۔ اور اسکی اجازت سے مردے زندہ کرتا ہوں۔ اور میں تمکو بتاتا ہوں۔ وہ جو کچھ تم کھاتے ہو اور جو تم اپنے گھروں میں جمع کرتے ہو[1] اسی روحانی طاقت کیوجہ سے جن۔ ہوا پرند چرند سب حضرت سلیمان علیہ السلام کے تابع فرماں تھے[2] حضرت داؤد کے ہاتھ میں لوہا موم کیطرح نرم ہوجایا کرتا تھا[3] حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف کی جدائی میں بینائی سے ہاتھ دھو بیٹھے تھے۔ لیکن جب حضرت یوسف کی قمیص انکی آنکھوں پر ڈالی گئی۔ تو آپ کی آنکھوں میں پھر سے روشنی آگئی[4] جناب رسول اللہ صلعم نے معراج کی رات کو طے مکان اور طے زمان کیا۔ آپ نے آن کی آن میں مسجد حرام سے بیت المقدس کا دور دراز فاصلہ طے کیا۔ آن کی آن میں آسمانوں کے بیچوں بیچ گذرے ہر آسمان پر پیغمبروں سے ملے۔ اور زمینوں آسمانوں کے رموز و اسرار معائنہ کئے[5] جمہور مومنین کا ایمان ہے۔ کہ یہ معراج آپ نے جسم اطہر کیساتھ کیا۔ غور کرنا چاہیئے کہ ایک پاک ہوا ہوا انسان کیا کیا دیکھ اور سن سکتا ہے۔ اسی لئے ما زاغ البصر وما طغیٰ کا فرمان۔ آپکی شان میں آیا ہے۔ جو کچھ راز و نیاز درگاہ حضوری میں ہوئے

---

[1] انی قد جئتکم بایۃ من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیر فانفخ فیہ فیکون طیرا باذن اللہ۔ وابری الاکمہ والابرص واحی الموتیٰ باذن اللہ وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم۔ آل عمران ۴۸ [2] ولسلیمان الریح غدوھا شہر ورواحھا شہر واسلنا لہ عین القطر ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ ومن یزغ منھم عن امرنا نذقہ من عذاب السعیر سبا ۴-۳-۱۲۔ نمل ۲۷-۱۵ تا ۱۵۔ انبیاء ۲۱-۱۰ [3] ولقد اٰتینا داود منا فضلا یجبال اوبی معہ والطیر والنا لہ الحدید۔ سبا ۲۳-۱۰ [4] فلما ان جاء البشیر القہ علی وجھہ فارتد بصیرا۔ یوسف ۱۲-۹۶ [5] سبحن الذی اسریٰ بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصی الذی بارکنا حولہ الخ بنی اسرائیل ۱۷-۱۔



اسکا حال کسی کو معلوم نہیں۔ بلکہ اس پر خفا کا پردہ ڈالدیا گیا ہے۔ ملکہ سبا کا قصہ مشہور و متعارف ہے۔ اسکا تخت سینکڑوں کوس دور تھا۔ ایک ولی نے آن کی آن میں لاکر سامنے رکھ دیا۔ ایک جن نے کہا تھا کہ میں تھوڑے ہی وقت میں لاسکتا ہوں۔ مگر ایک پاک ہوے ہوئے مومن یعنی ولی نے چشم زدن میں لاکر رکھ دیا۔ فرقان مجید میں ہے۔ ایک جن عفریت نے کہا کہ میں اسکو لاسکتا ہوں پہلے کہ تو اپنی اس جگہ سے اٹھے۔ اور کہ میں بالتحقیق قوی امین ہوں۔ اسنے جسکے پاس کتاب کا علم تھا کہا کہ میں اسے تیری آنکھ جھپکنے سے پہلے تیرے پاس لاسکتا ہوں سو جب اسنے (سلیمان نے) اسے اپنے پاس موجود پایا۔ تو اس نے کہا یہ اللہ کے فضل سے ہے[1] ترمذی اور مسند احمد میں ہے کہ ایک دفعہ رسول اللہ صلعم کو تجلی ہوی۔ اس تجلی کیوجہ سے سب چیزیں کائینات کی آپ پر منکشوف ہوئیں۔ اور آپکو معرفت حاصل ہوئی۔ الفاظ اس حدیث میں یہ وارد ہوئے ہیں۔ فتجلی لی کل شئ وعرفت[2] ترمذی اور دارمی کی دوسری روایت میں یہ الفاظ ہیں۔ فعلمت ما فی السموات والارض وتلا کذلک نری ابراھیم ملکوت السموات والارض ولیکون من الموقنین[3] گویا کامل مومن کو کشف قبور۔ کشف ملکوت کشف قلوب۔ اور کشف لاہوت ہوتا ہے۔ جسکی وجہ سے نبی سے معجزات اور ولی سے کرامات ظاہر ہوتے ہیں۔ یہی کشف دوسرے لفظوں میں باطنی آنکھ اور باطنی کان کا کھلنا کہلاتا ہے۔ اور اسی سے اُسے علم غیب کا بھی حاصل ہوجاتا ہے۔ اس علم لدنی اس علم کشفی کا راز کامل متشرع مومن سے نہیں کھلتا۔ بلکہ وہ اسے چھپائے رکھتا ہے۔ یہ راز اگر کھلتا

---

[1] قال عفریت من الجن انا آتیک بہ قبل ان تقوم من مقامک وانی علیہ لقوی امین۔ قال الذی عندہ علم من الکتاب انا آتیک بہ قبل ان یرتد الیک طرفک فلما رآہ مستقرا عندہ قال ھذا من فضل ربی الخ۔ نمل ۲۸-۳۹ تا ۴۰ [2] امام ترمذی کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ اور کہ میں نے امام محمد بن اسمٰعیل سے دریافت کیا تو انہوں نے کہا کہ یہ حدیث صحیح ہے مشکوٰۃ باب مساجد۔ ص ۵۶ [3] مشکوٰۃ باب مساجد۔ ص ۵۴

ہے۔ تو سرمست قلندرانہ اور مجذوبانہ رندسے ؎

راز دادن پردہ زرنداں مست پرس — کیں حال نیست صوفی عالی مقام را

یہ سرمستی اور مجذوبیت اس وقت آلیتی ہے۔ جبکہ عارف کی باطنی آنکھ کھلتی اور اسرار کا معائنہ کرتی ہے ؎

عارفے کو سیر کرد اندر مقام نیستی — مست شد چوں ہستی او از عالم اسرار داشت

اس سرمستی اور اس عالم اسرار سے منکران شان رساکت کو کیا سروکار

خواجہ اجمیری کیا خوب فرماتے ہیں ؎

ایں رازکہ من دارم باکس نتواں گفتن — سوز دل عاشق را باخس نتواں گفتن

سِرِّ غم عشق را باخلق معیں کم گو! — احوال سلاطیں را باکس نتواں گفتن

یہ کیوں؟ یہ اس لئے کہ ؎

سرِ غم عشق بوالہوس را ندہند — سوز دل پروانہ مگس را ندہند

مدتے باید کہ یار آید بکنار — سرِ ایں دولت ہمہ کس را ندہند

۱۵۔ یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ روح کی یہ طاقتیں اس وقت تک کچھ مقید رہتی ہیں جب تک کہ روح جسم انسانی کے اندر موجود رہتی ہے۔ اور جب یہ روح جسم سے جدا ہو جاتی ہے۔ تو پھر یہ تمام قیود اس سے اُٹھ جاتی۔ اور روح اپنی پوری قوت کیساتھ کارفرما ہوتی ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ روح کو دنیا جہاں کے رہنے والوں کے سامنے ان کے اظہار کا بہت کم موقعہ ملتا ہے۔ یا یہ کہ ان قوتوں کے اظہار پر ہمکو واقفیت نہیں ہوتی۔ کیونکہ ہمارے اور اسکے درمیان برزخ کی ایک اور دنیا حائل ہے[1] مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا۔ کہ روح کی یہ ساری قوتیں انسان کے دنیا سے رخصت ہوتے ہی کافور ہو جاتی ہیں۔ اسکے لئے بھی آپ سند چاہینگے۔ مگر ہم آپکو یہ کہے دیتے ہیں۔ کہ

[1] ومن وراءھم برزخ الی یوم یبعثون۔ مومنون۔ ۲۳۔ ۱۰۰۔



حقیقت حال آپکو اسی وقت کھُلیگی۔ جب آپ اُس دنیا میں پونچ جائینگے۔ لیکن پھر بھی ہم آپکو یہ بتا دیتے ہیں۔ کہ یہ غیر معمولی قوتیں اربعہ عناصر کو حاصل نہیں ہو سکتیں۔ کیونکہ اگر یہ قوتیں آگ۔ ہوا۔ پانی۔ یا مٹی کو حاصل ہوتیں۔ تو پھر ہر ایک دہریہ اور فلاسفران کمالات سے آراستہ و پیراستہ ہوتا۔ مگر یہ تو روح کی قوتیں ہیں۔ جو رسول اللہ صلعم کی دعا اور سالک کی ذاتی جد و جہد سے کمال ارتقاء کو پہنچتی ہیں۔ اور جب مرے پیچھے روح زندہ ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ یہ قوتیں بھی اسکے ساتھ دائم و قائم نہ ہوں اور یہ قرین قیاس بھی نہیں کہ جس کمال کے حاصل کرنے کیلئے اسقدر جد و جہد کیگئی ہو وہ اس دنیا سے رخصت ہونے کیساتھ ہی رخصت ہو۔ بالخصوص جبکہ اس کمال کا ظرف یعنی روح زندہ اور موجود ہے۔

۱۶۔ اس سلسلہ میں اس نظام کائنات کو بھی زیر نظر رکھنا ضروری ہے۔ جنکے تحت یہ سارا سلسلہ دین و دنیا کا چل رہا ہے۔ حق تعالیٰ کی دو مشہور صفتیں ہیں الہادی اور المضلّ۔ ھادی کا مظہر اتم خاتم النبیین ہیں۔ اور مُضِلّ[2] کا مظہر ابلیس یا شیطان۔ مظہر ھادی کو جسقدر روحانی طاقتیں عطا ہو سکتی تھیں۔ عطا کی گئیں۔ اس مظہر اتم کے ماتحت اور بھی مظاہر ھادی کے ہیں۔ اور وہ دوسرے نبیوں اور ولیوں کی روحیں ہیں انکو بھی اپنی اپنی قابلیت اور صلاحیت کے مطابق روحانی طاقتیں عطا ہوئیں اور ہوتی ہیں۔ دوسری طرف مظہر اتم ضلال کا ہے۔ اور وہ شیطان ہے۔ اسکو بھی کچھ طاقتیں حاصل ہیں جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔ مگر اُسکی مظہر ہدایت کے آگے کچھ پیش نہیں جاتی۔ اور وہ خاتم النبیین یعنی مظہر المظاہر ہدایت سے دبکے رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ سوتے میں بھی آپ کی صورت اختیار نہیں کر سکتا۔ جیسا کہ صحیحین کی روایت میں ہے[3] گو کہ اسکو کچھ طاقتیں

[2] یہ اسم غیر توفیقی ہے۔ جو اضلال سے مشتق ہے۔ ومن یضلل اللہ فما لہ من ہاد۔ زمر۔ ۳۶

[3] فان الشیطان لا یتمثل فی صورتی متفق علیہ۔ مشکوٰۃ کتاب الرؤیا

حاصل ہیں مگر ہادی کا مظہر اتم اس پر غالب ہے ۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وحی ہوتی ہے ذریات شیطان اور خبیث روحیں جو ابلیس کے زیر اثر کام کرتی ہیں ۔ القا کے مقابلے میں بھی رسول اللہ صلعم کے بالمقابل آسمان پر چڑھ جاتی ہیں ۔ اور آسمانوں میں پونچکر وہاں کی خبریں چرالاتیں ۔ اور کاہنوں اور دیگر اولیاء شیطان تک پہنچاتی ہیں ۔ اسطرح کہانت کو نبوت کے مدمقابل لاکر کھڑا کر دیا جاتا ہے ۔ انسان مٹی سے بنا ہے ۔ اسلئے اسکو عناصر اربعہ کے ذریعہ اذیت پونچائی جاسکتی ہے ۔ شیاطین جن آگ سے پیدا کئے گئے ہیں انکی فطرت چونکہ آتشی ہے ۔ اسلئے معلوم ہوتا ہے کہ انکو باقی عناصر ثلاثہ سے کم اذیت پونچتی ہے ۔ ان کو اذیت اکثر حالات میں آگ کے ذریعہ پونچتی ہوگی ۔ اسی لئے جب جنات اور خبیث روحیں آسمانوں کیطرف خبریں حاصل کرنے کیلئے پرواز کرتی ہیں ۔ تو اُن پر انگارے پھینکے جاتے ہیں ۔ جنکو رجمًا للشیاطین کہتے ہیں صحیح بخاری میں ہے ۔ کہ فرشتے جب اُن باتوں کا ذکر کرتے ہیں ۔ جو آسمان میں طے ہوئی ہوتی ہیں ۔ تو شیاطین چوری چوری وہ خبریں سن پاتے ہیں اور کاہنوں تک پونچا دیتے ہیں ۔ کاہن اپنی طرف سے کئی جھوٹ ملا کر اُنہیں بیان کرتے ہیں [۱] اس مضمون پر ترمذی مسلم اور مسند احمد میں بھی حدیثیں موجود ہیں [۲] مسلم ترمذی اور مسند احمد میں الفاظ فیقذفون الی اولیاءھم آئے ہیں ۔ کاہن ان شیاطین اور جنوں کے دوست ہوتے ہیں ۔ ان کو دوسرے لفظوں میں اولیاء شیطان کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے ۔ اولیاء شیطان جنوں سے بھی ہوتے ہیں ۔ اور انسانوں سے بھی ۔ تو گویا یہ سمجھئے کہ کائینات میں جہاں ایک طرف ہدایت کا نظام قائم ہے ۔ وہاں دوسری طرف ضلالت کا نظام بھی قایم ہے ۔ لیکن چونکہ حق تعالیٰ کو ہدایت پسند ہے ۔ اسلئے حق و ہدایت کا بول بالا ہوتا رہا اور رہیگا ۔ ابلیس یا شیطان کو جو تمام مظاہر مُضِل کا سردار ہے ۔ یہ مافوق العادت اور غیر معمول قوتیں قیامت تک حاصل رہینگی ۔ لیکن اس کے مقابل پر یہ خیال کیا جاتا ہے

[۱] منتخب جلد ۳ ۔ ص ۷۴ ۔ فصل فی الکہانت والعرافتہ [۲] منتخب جلد ۳ ۔ ص ۷۴ ۔



کہ جناب رسول اللہ صلعم کو اور انکے دوستوں کو یہ طاقتیں صرف چند روزہ زندگی میں حاصل ہوتی ہے ۔ اور اسکے بعد یہ تمام روحانی قوتیں اُن سے سلب کر لی جاتی ہیں ۔ اس قسم کا نظام کائینات معقولیت سے کوسوں دور ہے ۔ کیونکہ اسکا مطلب تو یہ ہے ۔ کہ مظہر اضلال کا دور دورہ رہتی دنیا تک ہے ۔ اور مظہر ہدایت کا زندگی کے صرف چند دنوں کیلئے جو کسی طرح بھی جائز نہیں ۔ اسلئے جہاں یہ ضروری ہے کہ ضلالت کا مظہر اتم اپنے تمام سازو سامان کیساتھ تا قیامت عمل پیرا ہے ۔ وہاں یہ بھی ضروری ہے کہ ہدایت کا مظہر اتم قیامت تک اپنے فرائض ادا کرتا رہے ۔ بلکہ ہدایت کا مظہر تم تو قیامت کے دن بھی کار فرما ہو کر تمام شیطانی قوتوں کے نیست و نابود کر دینے میں کامیاب ہوگا ۔ اسلئے ضروری ہے کہ خاتم النبیین کی روحانی قوتیں اور طاقتیں جنکے بل پر آپ شیطانی قوتوں کا تاقیامت مقابلہ کرینگے ۔ ہمیشہ آپ کی روح اطہر کے ساتھ رہتی رہیں اور رہینگی ۔ اس حقیقت کو وہی لوگ پاسکتے ہیں ۔ جو زندہ دل ہوں ۔ مردہ دلوں کو اس سے کیا سروکار ۔

زرو ئے دوست دل دشمناں چہ دریابد   چراغ مردہ کجا شمع آفتاب کجا

۷ ا ۔ سورہ عنکبوت میں ہے کہ نہیں یہ دنیا کی زندگی مگر کھیل کود ۔ اور تحقیق دار آخرت ہی زندگی ہے ۔ کاش کہ یہ جانتے [۱] ارباب دانش و بینش کیلئے غور کا مقام ہے ۔ کہ اس زندگی کو جس میں سالک روحانی کمالات حاصل کرتے ہیں کھیل کود سے تشبیہ دی گئی ہے ۔ اور آخرت کی زندگی ہی ...... صحیح معنے میں زندگی قرار دی گئی ہے ۔ حق تعالیٰ کے اس فرمان واجب الاذعان کا مطلب تو یہ ہے ۔ کہ اس دنیا کی زندگی آخرت کی زندگی سے لگا نہیں کھا سکتی ۔ کیا بلحاظ نعمت و بخششیں کے جس سے مومن اس زندگی میں سرفراز ہونگے ۔ کیا بلحاظ روح کی آزادی کے کیا بلحاظ روحانی کمالات کے اور کیا بلحاظ دیدار حق تعالیٰ کے جو مومنوں کو جنت میں نصیب ہوگا ۔ اسلئے بھی ضرور ہے کہ روح کے وہ تمام کمالات جو سالک نے اس مزرعۃ الآخرۃ میں حاصل کئے

[۱] ما ھذہ الحیوۃ الدنیا الا لھو و لعب و ان الدار الاخرۃ لھی الحیوان ۔ لو کانوا یعلمون عنکبوت ۲۹ ۔ ۶۴ ۔

ہوں - حیات ابدی اُخروی میں اسکے ساتھ رہیں - ورنہ قرآن کی اس آیت کا معنی کہ جو یہاں اندھا ہے - وہ آخرت میں بھی اندھا اور راستہ سے بہت بھٹکا ہوا ہوگا[1] قایم نہیں رہتا - پس ظاہر ہے - کہ جسکے دل کی آنکھ یہاں کھلی رہیگی اسکے دل کی آنکھ وہاں بھی کھلی رہیگی اور جسکے دل کی آنکھ یہاں بند رہیگی اسکے دل کی آنکھ وہاں بھی بند رہیگی - قرآن میں جو کہیں کہیں دل کے اندھاپن یا دل کی روشنی کیطرف اشارہ کیا گیا ہے - وہ اسی دل کی آنکھ کیطرف اشارہ ہے - آنکھیں تو اندھی نہیں ہوتیں - بلکہ دل اندھے ہوتے ہیں - جو سینوں کے اندر ہیں[2] دل کی آنکھ کے کھلنے سے عبارت یہ ہے - کہ سالک کو ضیا باطنی اور معرفت تامہ حاصل ہو چکی ہو - اس ضیا اور معرفت کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سالک کے دل کی آنکھ دل کے کان اور دیگر باطنی جوارح سارے کے سارے اپنے اپنے دائرہ عمل میں پوری طاقت کیساتھ جادہ پیما ہوتے ہیں - اور جب قرآن کھلے بندوں اس بات کا اعلان کرتا ہے - کہ جو یہاں اندھا ہے وہ وہاں بھی اندھا ہے - تو پھر اسکا مطلب یہ ہے کہ جو یہاں اہل بصیرت ہونگے وہ وہاں بھی ہونگے - بصیرت ان تمام روحانی کمالات پر مشتمل ہے جو ایک سالک کو حاصل ہو سکتے ہیں - اس سے صاف ظاہر ہے کہ جس سالک کی روح کو یہ قوتیں اس دنیا میں حاصل ہونگی اسکو یہ قوتیں اُس دنیا میں بھی حاصل رہینگی - قیامت کے دن جو نور اور روشنی مومنوں کے فرش راہ ہوگی - وہ انکی باطنی ضیا کا ہی عکس ہوگا[3] نبیوں ولیوں اور مومنوں سے وعدہ کیا گیا ہے - کہ انکو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کا دیدار ہوگا - کچھ چہرے اسدن روشن ہونگے - اپنے پروردگار کیطرف دیکھتے ہونگے[4] صحیحین میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تم اپنے پروردگار کو اس طرح دیکھو گے جس طرح کہ تم اس چاند کو دیکھتے ہو[5] جن کی آنکھیں

[1] ومن کان فی هذه اعمی فهو فی الاخرة اعمی واضل سبیلا - بنی اسرائیل ۱۷-۷۲ - [2] افلم یسیروا فی الارض فیکون لهم قلوب یعقلون بها او اذان یسمعون بها فانها لا تعمی الابصار ولکن تعمی القلوب التی فی الصدور حج - ۲۲-۴۶ - [3] یوم تری المومنین والمومنات یسعی نورهم بین ایدیهم وبایمانهم - حدید - ۵۷ - ۱۲ - [4] وجوه یومئذ ناضرة الی ربها ناظرة - قیامت ۷۵ - ۲۲ و ۲۳ [5] مشکوة باب رویة الله - صحیحین -



اس دنیا میں اندھی ہونگی - اور انکو باطنی ضیا حاصل نہ ہوگی - وہ حق تعالیٰ کا چہرہ قیامت کے دن نہ دیکھ سکینگے - اسلئے بھی ضروری ہے - کہ جنکی باطنی آنکھیں یہاں کھلی ہونگی انکی وہاں بھی کھلی ہونگی - ورنہ وہ حق تعالیٰ کو نہ دیکھ سکینگے - کافر مشرک - اور منافق تو حق تعالیٰ کو بالکل نہ دیکھ سکینگے - عامہ مومنین اپنی قابلیت کے مطابق اُسکا دیدار کر سکینگے - خواص مومنین یعنی کامل اولیاء اور انبیاء اس کا دیدار پوری طرح کرینگے - کیونکہ انکے دل کی آنکھیں دنیا میں پوری طور کامل چکی ہونگی - صحیح بخاری میں ہے کہ جب کسی مومن سے اللہ تعالیٰ پیار کرتا ہے تو اسکا ہاتھ پاؤں آنکھ کان وغیرہ بن جاتا ہے - اور اگر وہ کچھ مانگے تو اُسے دیتا ہے[1] گویا کامل مومن اور نبی کا سوال عام طور رد نہیں کیا جاتا - اسیطرح جنت میں کامل مومنوں اور نبیوں کیلئے سب نعمتیں اور جو کچھ بھی وہ چاہینگے - مہیا ہوگا - اور ان کی کسی خواہش و آرزو کا خون نہ ہوگا - کامل مومنوں کی روحیں دنیا سے لوٹ جانے کے بعد آزادی سے پھرینگی - اور جنت میں بھی جائینگی ابن ماجہ - طبرانی اور شعب الایمان بیہقی میں ہے کہ مومن کی جان جنت میں جہاں چاہتی ہے پھرتی ہے[2] جسطرح کامل مومنوں کی روحوں کو اس دنیا میں طے مکاں و زماں کی طاقت حاصل ہوتی ہے اسیطرح انکو یہ طاقت بلکہ اس سے بھی زیادہ طاقت برزخ اور جنت میں حاصل ہوتی ہے - کامل مومنوں کی قوت ادراک قوت دیدہ اور قوت سمع اس دنیا میں بہت بڑھی ہوئی ہوتی ہے وفات کے بعد بھی اُن کی یہ قوت اسی طرح قایم رہتی ہے - بلکہ اس سے بھی کچھ بڑھ جاتی ہے - صحیحین میں ہے کہ جب میت کو قبر میں رکھ دیا جاتا ہے اور لوگ واپس جانے لگتے ہیں - تو میت انکے جوتوں کی کھڑکھڑاہٹ تک جسے عربی میں خفق نعال سے تعبیر کرتے ہیں سنتی ہے[3] یہ تو عام موتیٰ کا حال ہے - خواص مومنین کا حال اس سے بھی تر ہوتا ہے - یہ بھی حدیث میں ہے - کہ جو کوئی مسلم اپنے بھائی کی قبر کے پاس سے گذرے - تو وہ اسے پہچانتا ہے[4] مسند احمد اور اوسط طبرانی میں ہے - نبی صلعم نے فرمایا کہ میت اسکو پہچانتی ہے جو اسے نہلاتا - اٹھاتا کفن

[1] مشکوة باب ذکر الله - [2] مشکوة باب عذاب قبر - [3] شرح الصدر سیوطی - ص - ۳۹ -

میں لپیٹتا ہے۔ اور لحد میں داخل کرتا ہے [1] بخاری میں ہے کہ جب میت تابوت میں رکھی جاتی ہے اور لوگ اسے گردنوں پر اٹھاتے ہیں۔ تو اگر وہ صالح ہو تو کہتی ہے کہ مجھے جلدی لے چلو۔ اور اگر صالح نہ ہو۔ تو کہتی ہے۔ اے افسوس! مجھے کہاں لئے جاتے ہو [2] اس سے ظاہر ہے کہ کافروں کی میتوں کیلئے بھی ایک طرح کا بڑھا ہوا ادراک وسماع ثابت ہے۔ جسکی حقیقت ہمارے ادراک سے بالاتر ہے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ جب بدر کے دن صناوید قریش تہ تیغ ہوئے۔ تو رسول اللہ صلعم نے اموات [3] کفار کیطرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ جو کچھ حق تعالیٰ نے ہم سے وعدہ کیا تھا۔ وہ ہم نے سچا پایا۔ کیا تم نے بھی سچا پایا۔ جسکا وعدہ تم سے ہمارے پروردگار نے کیا تھا حضرت عمرؓ نے عرض کی کہ اجسام بلا روح نہیں سنتے۔ نبی صلعم نے فرمایا کہ مجھے اس ذات کی قسم ہے جسکے ہاتھ میں میری جان ہے جو کچھ کہ میں ان سے کہہ رہا ہوں۔ اُسے وہ تم سے زیادہ سن رہے ہیں۔ یہاں قتادہ نے کہا کہ اللہ نے انکو زندہ کیا۔ حتیٰ کہ انکو سنایا حضرت عائشہ رضؓ نے بھی اس حدیث کے متعلق اعتراضاً کہا ہے۔ کہ یسمعون کی جگہ یعلمون کہا گیا ہوگا۔ اور آپ نے آیت انك لا تسمع الموتی وما انت بمسمع من فی القبور بھی پڑھی ہے [4] اس مسئلہ سماع موتیٰ کی مختلف صورتیں یہ ہو سکتی ہیں۔

اول ۔ اموات کو بالاستقلال بلا ارواح قوت سماع وغیرہ حاصل ہوتی ہے۔

دویم ۔ اموات کو ارواح کے بل پر قوت سماع وغیرہ حاصل ہوتی ہے۔

سویم ۔ اموات کو قوت سماع وغیرہ بالکل حاصل نہیں۔ حق تعالیٰ جس میت کو چاہتا ہے سنواتا ہے۔

امر اول ۔ علامہ ابن قیمؒ نے ایک عمدہ کتاب لکھی ہے۔ جسکا نام کتاب الروح ہے۔ ارواح کے تفصیلی حالات اگر کوئی دیکھنا چاہے۔ تو کتاب مذکور پڑھے۔ اس کتاب میں علامہ لکھتے ہیں۔ کہ رُوح کو بدن کیساتھ پانچ طرح کا تعلق ہوتا ہے۔ اول تعلق روح کا بدن سے

[1] شرح الصدر سیوطی [2] بخاری جلد اول ص ۱۷۶۔ کتاب الجنائز [3] بخاری جلد ۲ ص ۵۶۶ ۔ ۵۶۷۔ باب قتل ابی جہل



جنین کی حالت میں۔ دویم پیدا ہونے کے بعد دنیا میں۔ سویم نیند کے وقت۔ چہارم برزخ میں پنجم حشر کے دن۔ نیند کے وقت روح بدن سے ایک طرح جدا ہو جاتی ہے۔ اور ایک طرح بدن کیساتھ رہتی ہے۔ برزخ میں اگرچہ روح بدن سے جدا ہوتی ہے۔ مگر یہ جدائی پوری جدائی نہیں۔ یہاں بھی روح کو بدن سے ایک گونہ تعلق باقی رہتا ہے" [1] میرا بھی یہی خیال ہے۔ کہ وفات کے بعد بھی روح کو بدن کیساتھ ایک عجیب طرح کا تعلق باقی رہتا ہے جس تعلق کیوجہ سے سماع موتی وغیرہ واقع ہوتا ہے۔ اگر روح بدن سے بالکل جدا ہو جائے۔ تو پھر مردے سن سکتے نہ کچھ بول سکتے ہیں۔ یہ روح کے تعلق کا ہی ایک کرشمہ ہے کہ مردے سنتے اور بولتے ہیں۔ پس مردے اسلئے سنتے ہیں۔ کہ روح کا بدن کیساتھ موت کے بعد بھی برزخ میں ایک ایک طرح کا تعلق باقی رہتا ہے۔

امر دوئم ۔ بالکل درست ہے جیساکہ امر اول میں اسکی تشریح کیگئی ہے

سوئم ۔ امر اول کے متعلق جو رائے قائم کی گئی ہے۔ اسکی وجہ سے اس کا ص اب غیر ضروری ہے۔ جب روح کا ایک گونہ تعلق بدن سے برزخ میں بھی قائم رہتا ہے۔ تو پھر سماع موتیٰ بھی اسی تعلق کیوجہ سے رونما ہوتا ہے۔ آیت قرانی وما انت بمسمع من فی القبور کی نسبت علامہ ابن قیمؒ کی یہ رائے ہے۔ کہ اس کافر کو جس کا دل مردہ ہے۔ یہ قدرت حاصل نہیں کہ اس طرح سے سنے کہ اس سے اُسے کچھ فائدہ ہو۔ جیساکہ اہل قبور ایسے سننے پر قدرت نہیں رکھتے۔ جس سے وہ فائدہ حاصل کر سکیں لیکن حق تعالیٰ کا یہ منشا ہرگز نہیں کہ اصحاب قبور بالکل نہیں سن سکتے۔ اور یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ جبکہ رسول اللہ صلعم نے خبر دی ہے۔ کہ مردے چلنے والے کی جوتیوں کی آہٹ تک سنتے ہیں۔ اور آپ نے یہ بھی خبر دی ہے۔ کہ بدر کے مقتولوں نے آپ کا کلام اور خطاب سنا اور آپ نے یہ مشروع رکھا ہے۔ کہ اُن کو اُس صیغہ سے سلام کیا جائے جو حاضر سننے والے کیلئے موضوع ہے۔ اور آپ نے

[1] دیکھو مسئلہ سادسہ ص ۶۷۔ کتاب الروح۔

یہ خبر دی ہے کہ جو اپنے بھائی پر سلام بھیجے وہ اسکے سلام کا جواب دیتا ہے۔ یہ آیت دوسری آیت۔ انت لا تسمع الموتیٰ ولا تسمع الصم الدعا اذا ولوا مدبرین کی نظیر ہے۔ اسماع موتیٰ کی نفی کیساتھ اسماع صم کی نفی اس بات پر دلالت کرتی ہے۔ کہ ہر ایک کو سماع کی اہلیت نہیں اور کر انکے دل جب مردے اور بہرے ہیں۔ تو ان کا سننا ممتنع ہے۔ جیسا کہ مردے اور بہرے کا سننا ممتنع ہے۔ یہ درست ہے۔ لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا۔ کہ موت کے بعد ارواح تو کبھی نہیں سن سکتے کیونکہ موت کے بعد روح کو بدن سے ایک گونہ تعلق باقی رہتا ہے۔ اور اللہ اس بات کو بہتر جانتا ہے[1] پس یہ بات درست ہے کہ روح کو موت کے بعد بدن کیساتھ ایک ایسا تعلق باقی رہتا ہے جسکی وجہ سے سماع موتیٰ واقع ہوتا ہے۔ اس تعلق کو ہم یہاں رہ کر نہیں سمجھ سکتے۔ یہ تعلق برزخ میں پہنچکر ہی سمجھ میں آسکتا ہے۔ اوپر کی حدیثوں سے یہ بات پائی جاتی ہے کہ عالم برزخ میں اموات کو جبکہ اُن کا تعلق ارواح سے کچھ باقی رہتا ہے۔ ایسی قوتیں سماع و ادراک اور دید کی حاصل ہو جاتی ہیں۔ جو کہ اس دنیا میں عامۃ الناس کو حاصل نہیں ہوتیں۔ نعش زمین کے اندر پیوست ہوتی ہے۔ اور اسکے اکناف و اطراف فوق و اسفل مٹی سے اٹے ہوتے ہیں۔ پھر بھی میت جوتیوں کی آہٹ تک سن پاتی ہے۔ جب عالم برزخ میں موتیٰ کی یہ حالت ہو تو پھر وہاں ارواح کی حالت اور بھی محیر العقول ہوگی۔ روحیں کروڑوں میلوں کا سفر آن کی آن میں طے کرتیں۔ اور جنتوں میں پھرتی ہیں۔ گویا کہ ان کو دنیا سے رخصت ہونے کیساتھ ہی طے زماں اور طے مکان کی قوت حاصل ہو جاتی ہے۔ یہ تو عام مومنین کی روحوں کی حالت ہے۔ خواص مومنین اور نبیوں کی ارواح کی حالت اس سے بھی قوی تر ہوتی ہے پس اس ساری تقریر کا لب لباب یہ ہوا کہ روح کو جو قوتیں اس مزرعۃ الآخرۃ میں اپنی ذاتی جد وجہد اور نبی صلعم کی دعا تزکیہ سے حاصل ہوتی ہیں۔ اس سے عالم برزخ میں

[1] موتیٰ کے احساس و ادراک کے متعلق دل کی حدیثیں بھی دیکھ لیجئے۔ مالک سے ابوداؤد۔ اور ابن ماجہ میں ہے کسر عظم المیت ککسرہ حیاً مسند احمد میں ہے لا تؤذوا صاحب ھذا القبر باب فی المیت عکاکتاب الروح ص ۷۰



جدا نہیں ہوتیں۔ بلکہ اُن میں کچھ نہ کچھ اضافہ ہی ہوتا ہے۔ کیونکہ جو جو باتیں روحوں کو جسموں کی وجہ سے سدراہ ہوتی ہیں۔ وہ عالم برزخ میں دور ہو جاتی ہیں۔ قرآن کی آیت انک میت وانھم میتون[1] سے یہ استدلال نہیں ہو سکتا کہ نبیوں اور مومنوں کی روحانی قوتیں مرنے کے بعد سلب ہو جاتی ہیں۔ اس آیت سے اشارہ کل نفس ذائقۃ الموت کیطرف ہے۔ اور بس۔ حقیقت یہ ہے کہ جب حق تعالیٰ کا نور مومن کے آئینہ دل میں اترآتا ہے۔ تو اسکا دل اللہ کا عرش بنتا۔ اس میں منظر چراغاں جمتا۔ اور اسکا ساغر دل شراب عشق اور جدائی معرفت سے پر ہوتا ہے۔ ایسے دل میں وجہ اللہ کا عکس پڑتا اور ایسے دل والا تجلی ذاتی سے سرفراز ہوتا ہے۔ ؎

ما در پیالہ عکس رُخ یار دیدہ ایم  اے بے خبر ز لذت شُرب مُدام ما

ایسا دل ایسا روح اللہ کیساتھ ہوتا۔ اللہ کیساتھ رہتا۔ اور ابدی حیات حاصل کرتا ہے رسول اللہ صلعم کا جب وصال ہوا۔ تو صحابہ نے کہا کہ آپکی روح کو اوپر لے گئے ہیں۔ جیسا کہ موسیٰ کی روح کو لے گئے تھے۔ اور حضرت عمر رضہ خطبہ دینے اور کہنے لگے۔ کہ رسول اللہ صلعم نہیں مرے ہیں۔ بلکہ آپکی روح کو اوپر لے گئے ہیں۔ حضرت عباس بولے کہ رسول اللہ صلعم فوت ہو چکے ہیں۔ دوسری روایت میں ہے۔ کہ حضرت ابوبکر نے حضرت عمر کو چپ کرایا۔ اور منبر پر چڑھے۔ اور حمد و ثنا کے بعد یہ آیتیں پڑھیں انک میت وانھم میتون۔ وما محمد الا رسول قد خلت من قبلہ الرسل۔ پھر آپ نے فرمایا کہ جو محمد کی عبادت کرتا تھا۔ سو محمد تو فوت ہو چکے۔ اور جو اللہ کی عبادت کرتا ہے۔ اس کیلئے اللہ زندہ ہے۔ جو کبھی نہیں مرتا۔[2] اس واقعہ میں دو نظریوں کا صاف اظہار ہے۔ ایک نظریہ تو یہ کہ رسول اللہ صلعم باوجود فوت ہونیکے زندہ ہیں۔ اور یہ بالکل درست ہے۔ کیونکہ وفات پر صرف اسقدر ہوتا ہے۔ کہ روح جسم سے جدا ہوتی ہے۔ لیکن روح ہمیشہ

[1] تو بھی فوت ہونے والا ہے۔ اور وہ بھی فوت ہونے والے ہیں۔ زمر۔ ۳۹-۳۰

[2] منتخب جلد ۳۔ ص ۱۱۸ و ۱۱۹۔

زندہ رہتی ہے۔ دوسرا نظریہ یہ ہے کہ ہر ایک بشر نے موت کے منہ میں جاتا ہے۔ کل نفس ذائقۃ الموت۔ اس کے مطابق رسول اللہ صلعم بھی فوت ہوئے۔ یہ دونو نظریات ایک دوسرے کے متضاد نہیں۔ بلکہ ہر ایک نظریہ اپنی اپنی بصیرت افروز حقیقت کا اعلان کرتا ہے۔ ایک نظریے کا اعلان تو حضرت عمر نے اپنے خطبے میں فرمایا۔ اور دوسرے نظریے کا اعلان حضرت ابوبکر و حضرت عباس نے فرمایا۔ پس یہ دونو نظرے اپنے اپنے نقطۂ نگاہ سے درست ہیں۔ اس سے ظاہر ہے کہ روح نبوی اپنی تمام طاقتوں کیساتھ زندہ ہے۔ اور اس پر صحابہ کرام کا اجماع تھا۔ جیسا کہ حضرت عمر کے عمل سے ثابت ہوتا ہے ؎

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما



## تزکیہ کے ذرائع

۱۸ — سب سے پہلے یہ بات تصفیہ طلب ہے کہ یہ تزکیہ کام کس کا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا یا رسول کا۔ یہ مضمون تحقیق طلب ہے۔ ذرا غور سے سنیں حقیقت میں یہ کام تزکیہ کا اللہ تعالیٰ کا ہے۔ قرآن پاک میں ہے۔ کہ تو نہیں دیکھتا ان لوگوں کو جو اپنے آپکو پاک بتلاتے ہیں۔ بلکہ اللہ جسے چاہتا ہے پاک کرتا ہے[۴۶] دوسری جگہ ہے۔ بالتحقیق وہ لوگ جو اللہ کے عہد اور اپنے ایمان کو تھوڑی سی قیمت پر بیچ ڈالتے ہیں۔ انکے لئے آخرت میں کوئی حصہ نہیں اور نہ قیامت کے دن اللہ اُن سے کلام کریگا۔ اور نہ ان کو پاک کریگا۔ اور انکے لئے تکلیف دینے والا عذاب ہے[۴۷] ان آیات سے ظاہر ہے کہ پاک کرنے کا کام حق تعالیٰ سے تعلق رکھتا ہے۔ مگر ہم قرآن مجید میں کچھ ایسی آیتیں بھی پاتے ہیں۔ جن میں تزکیہ کا منصب خاتم النبیین کیطرف منسوب کیا گیا ہے۔ سورہ جمعہ میں ہے وہی وہ ذات ہے جس نے ان پڑھوں میں ان ہیں کا ایک رسول بھیجا۔ جو انکو آیتیں پڑھکر سناتا اور انکو پاک کرتا ہے۔ الخ[۴۸] سورہ بقرہ اور آل عمران میں بھی اسی مضمون کی آیتیں موجود ہیں[۴۹] ان آیتوں سے عیاں ہے کہ رسول کو بھی اپنی امت کے مقتدر افراد پاک کرنے کی قابلیت حاصل ہے۔ لیکن یہ تزکیہ مشیت ایزدی کے تابع ہے۔ رسول اسی کو پاک کر سکتے ہیں۔ جسکے پاک کرنے کی اجازت انہوں نے حق تعالےٰ سے حاصل کی ہو۔ کیونکہ قرآن پاک میں ہے کہ تو جسے چاہے ہدایت نہیں کر سکتا۔ لیکن اللہ جسے چاہے ہدایت کرتا ہے[۵۰] گو کہ وہ تزکیہ جو رسول اللہ کی طرف مضاف ہے اللہ کے اذن کے تابع

---

۴۶ الم تر الی الذین یزکون انفسہم بل اللہ یزکی من یشاء۔ نساء ۴ - ۴۹ ۴۷ ان الذین یشترون بعہد اللہ وایمانہم ثمناً قلیلاً۔ اولئک لا خلاق لہم فی الآخرۃ ولا یکلمہم اللہ ولا ینظر الیہم یوم القیمۃ ولا یزکیہم ولہم عذاب الیم آل عمران ۷۷ - ۴۸ ھو الذی بعث فی الامیین رسولاً منہم یتلوا علیہم آیتہ ویزکیہم ویعلمہم الکتاب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلل مبین۔ جمعہ ۶۲ - ۲۔ لقد من اللہ علی المؤمنین اذ بعث فیہم رسولا ... آل عمران ۳ - ۱۶۴ ۔ ۴۹ بقرہ ۱۲۹ و ۱۵۱ ۔ ۵۰ انک لا تہدی من احببت ولکن اللہ یہدی من یشاء وھو اعلم بالمہتدین قصص ۲۸ - ۵۶

لیکن اس میں کچھ شک نہیں کہ آپکو تنزکیہ کی قوت حق تعالیٰ کیطرف سے عطا کیگئی ہے۔
جیسا کہ آیات بالا سے ظاہر ہوتا ہے۔ یہاں معترض یہ کہہ سکتا ہے۔ کہ قرآن پاک بھی افراد
مومنین کو پاک کرتا ہے۔ لیکن یہ خیال درست نہیں کیونکہ سارے قرآن میں ایک آیت بھی
ایسی نہ ملیگی جسمیں تنزکیہ کا فعل کلام اللہ کیطرف منسوب کیا گیا ہو۔ کلام پاک میں قرآن
کو بھی نور کہا گیا۔ اور رسول اللہ صلعم کو بھی [1] اسی طرح کلام اللہ کو شفا اور ہدایت کے نام
سے بھی موسوم کیا گیا [2] یہ سب کچھ ہے۔ مگر قرآن میں کسی جگہ بھی پاک کرنے کا فعل قران
یا کلام اللہ کیطرف مضاف نہیں کیا گیا۔ اور اگر کہیں مضاف کیا گیا ہے۔ تو حق تعالیٰ کیطرف
یا اسکے رسول کیطرف۔ اس سے صاف معلوم ہوا کہ تنزکیہ کا کام حق تعالیٰ کے اختیار میں
ہے۔ اور اسکے بعد یہ کام رسول اللہ صلعم کے سپرد ہے۔ اس سلسلہ میں اُن آیات کو بھی غور
سے پڑھیئے جن میں افراد انسانی کو ظلمت سے نور کیطرف لے جانے کا ذکر ہے۔ سورہ بقرہ
میں ہے اللہ مومنوں کا ساز گا ہے۔ ان کو ظلمت سے نور کی طرف نکال لے جاتا ہے [3] سورہ
طلاق میں ہے۔ رسول۔ جو پڑھکر سناتا ہے تم کو اللہ کی کھلی آئتیں تاکہ نکالے ان کو جو ایمان لائے
اور جنہوں نے نیک کام کئے اندھیرے سے طرف روشنی کے [4] اسکے علاوہ دو ایک جگہ اور
بھی اسی قسم کی آئتیں آئی ہیں [5] ان آئتوں سے یہ بات صاف ٹھیک رہی ہے۔ کہ اندھیرے
سے روشنی کیطرف نکال لے جانے کا فعل یا تو حق تعالیٰ کیطرف منسوب کیا گیا ہے۔ یا رسول
اللہ کی طرف۔ حق تعالیٰ کا یہ فعل ذاتی ہے۔ اور رسول اللہ کا اجازتی۔ یعنی رسول اللہ اہل

[1] وانزلنا الیکم نوراً مبینا۔ نساء ۴-۱۷۵۔ قد جاءکم من اللہ نورٌ وکتاب مبین مائدہ ۵-۱۵ یہاں نور سے ذات نبوی
مراد ہو سکتی ہے [2] قل ھو للذین امنوا ھدًی وشفاءٌ حم ۴۱-۴۴۔ وکذلک الکتاب لا ریب فیہ ھدًی للمتقین۔ بقرہ۔ انا
انزلنا التورٰۃ فیہا ھدًی ونورٌ۔ مائدہ ۴۴ [3] اللہ ولی الذین امنوا یخرجہم من الظلمٰت الی النور۔ طلاق۔ ۱۱ [5] حدید
۵۷-۹۔ ابراھیم ۱۴-۱۔ لیخرجکم من الظلمٰت الی النور۔ لیخرج الناس من الظلمٰت الی النور۔
یخرج الناس من الظلمٰت الی النور۔



استعداد کو اللہ کے اذن سے اندھیرے سے روشنی کیطرف لاتے اور انکو پاک کرتے ہیں۔ اور یہ
منصب رسالت کا اہم ترین ہے۔ قرآن مجید میں ایک مقام پر کلام اللہ کیطرف یہدی
الی الحق کا فعل منسوب کیا گیا ہے [1] یہ ہدی کی اضافت کلام حق کی طرف ایسی ہی
ہے جیسا کہ ھُدًی [2] کی۔ یہاں معترض یہ کہہ سکتا ہے کہ تنزکیہ کی اضافت رسول اللہ
صلعم کی طرف مجازی تسبیبی ہے۔ اور حق تعالیٰ کیطرف حقیقی اور جب تنزکیہ کے فعل کی اضافت
مجازی ہوئی۔ تو پھر اسکا یہ مطلب ہوا کہ ہر طرح فاعل تنزکیہ کا اللہ تعالیٰ ہے۔ اور رسول کو
سبب ہونیکی وجہ سے فاعل کہا گیا۔ یہ خیال ایک حد تک درست ہے۔ جن آیات میں تنزکیہ کا ذکر آیا ہے
انہیں غور سے پڑھیئے۔ مثلاً قران میں یہ آیت آئی ہے۔ یتلو علیہم آیتہ ویزکیہم ویعلمہم
الکتاب والحکمۃ [3] یہاں تین چیزیں پہلو بہ پہلو جمع کر دیگئی ہیں۔ آیاتؐ کی تلاوت۔
کتابؐ وحکمت کی تعلیم۔ اور تنزکیہ۔ تلاوت کے فعل کی اضافت رسول اللہ صلعم کیطرف
صریحی ہے۔ اسی طرح کتاب وحکمت کی تعلیم کی اضافت بھی آپکی طرف صریحی ہے۔ اور
جب ایک ہی جملہ میں دو فعلوں کی اضافت آپکی طرف صریحی ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ
اسی جملہ میں تیسرے فعل کی اضافت آپکی طرف صریحی نہ ہو۔ بالخصوص جبکہ اس فعل کی
اضافت آپکی طرف یہاں صریح لفظوں میں اذن اللہ کیساتھ بھی مشروط نہیں کیگئی۔ ایک
اور بات ہے۔ وہ یہ کہ اُس انسان پر جو پاک ہوا ہوا نہ ہو۔ حکیم کا لفظ اطلاق پذیر نہیں ہو
سکتا۔ یعنی وہ شخص حکمت سے آراستہ و پیراستہ نہیں ہو سکتا۔ جو پاک نہ کیا گیا ہو۔ کیونکہ
حکمت وہ بڑی سے بڑی خوبی ہے۔ جو انسان کو عطا ہو سکتی ہے [4] اسلیئے پاک نہ ہوا ہوا شخص
حکیم نہیں کہلا سکتا۔ اور جب رسول اللہ صلعم حکمت کی تعلیم دے سکتے۔ اور حکمت سکھا سکتے ہیں

[1] قالوا یا قومنا انا سمعنا کتاباً انزل من بعد موسٰی مصدقاً لما بین یدیہ یھدی الی الحق والی صراط
مستقیم۔ احقاف ۴۶-۳۰ [2] ھدًی للمتقین۔ بقرہ۔ [3] جمعہ ۶۲-۲۔ بقرہ ۱۲۹، ۱۵۱
[4] ومن یؤت الحکمۃ فقد اوتی خیراً کثیراً۔ بقرہ ۲۶۹

تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ وہ پاک نہ کر سکتے ہوں - پس چونکہ تزکیہ اور تعلیم حکمت آپسمیں لازم ملزوم
کا حکم رکھتے ہیں - اسلئے صاف ظاہر ہے کہ تزکیہ کے فعل کی اضافت آپکی طرف ایک جہت سے حقیقی تسبی ہے
اور ایک جہت سے مجازی یعنی کہ آپ بھی انسانوں کو اللہ تعالیٰ کی اجازت سے پاک کر سکتے ہیں اور
آپ میں وہ قلبی - ارادی - اور روحانی قوت موجود ہے - جسکے بل پر آپ تزکیہ کی کیفیت
اپنی امت کے خاص خاص افراد میں پیدا کر سکتے اور انہیں منتہائے مقصود تک پونچا
سکتے ہیں - قرآن پاک میں ہے - قد افلح من تزکی [1] - اسی طرح کی اور بھی آئتیں قرآن
میں موجود ہیں [2] ان آیتوں سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ سالک خود اپنے آپ کو حق تعالیٰ اور رسول
کی مدد کے بغیر پاک کر سکتا ہے - اس میں شک نہیں کہ وسائل تزکیہ خود سالک کو اختیار کرنے
ہوتے ہیں - اور اسکے لئے اسے جد وجہد بھی خود کرنا ہوتی ہے - مگر نتیجہ تزکیہ جو اس جد وجہد
پر مرتب ہوتا ہے - وہ حق تعالیٰ کی اجازت سے رسول کے ذریعہ سر انجام پاتا ہے - جیسا
کہ قرآن پاک میں ہے - کہ اگر تم پر اللہ تعالیٰ کا فضل اور رحم نہ ہوتا - تو تم میں کبھی بھی کوئی پاک ہوتا [3]
بلکہ اللہ جسے چاہتا ہے پاک کرتا ہے - اسکا مطلب یہ ہے کہ اگر اللہ نہ چاہے تو کوئی ہزاروں
جتن کرے وہ اپنے آپکو پاک کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکتا - اور جب خود خدا چاہتا ہے
کہ کوئی شخص پاک کیا جائے - تو وہ رسول کے وساطت سے پاک کرایا جاتا ہے - اور رسول
کے پاک کرنے کا مطلب بھی یہی ہے جسطرح ھادی کے مظہر اتم کو پاک کرنے کی قوت حاصل
ہے - اسی طرح مُضل کے مظہر اتم کو گمراہ کرنے کی قوت حاصل ہے - قرآن پاک میں شیطان کی
طرف منسوب ہے کہ میں یقیناً انکو گمراہ کرونگا - سوائے تیرے مخلص بندوں کے - [4]
دوسری جگہ لاحتنکن ذریتہ الا قلیلا آیا ہے [5] گویا کہ یہ بات ثابت ہے کہ ابلیس کو یعنی مُضل

[1] الاعلیٰ - ۱۴ [2] وما علیک الا یزکی - وما یدریک لعلہ یزکی - عبس - ۷ و ۳ فقل ھل لک الیٰ ان تزکی نزعت ۱۸
[3] ولولا فضل اللہ علیکم ورحمتہ ما زکی منکم من احد ابدا ولکن اللہ یزکی من یشاء - نور ۲۱ [4] ولاغوینہم اجمعین الا عبادک
منہم المخلصین حجر ۳۹ - ۴۰ دیکھو ص ۳۸ - ۸۲ و ۸۳ [5] لئن اخرتن الی یوم القیمۃ لاحتنکن ذریتہ الا قلیلا - بنی اسرائیل ۶۲



کے مظہر اتم کو گمراہ کرنے اور ہلاکت تک لے جانے کی قوت حاصل ہے - مگر اسکے مقابل یہ خیال
کرنا کہ ہادی کے مظہر اتم کو پاک کرنے اور راہ راست پر لانے قوت حاصل نہیں - کسی طرح
بھی درست نہیں - بلکہ نظام روحانیت کا تقاضا یہ ہے - کہ مظہر ہادی کو پاک کرنے کی زیادہ
قوت حاصل ہو بمقابلہ اُس قوت کے جو مظہر مُضل کو گمراہ کرنے کی ہے - اگر صورت یہ
نہ ہوتی تو پھر مظہر مُضل کبھی نہ کہتا کہ مجھے حق تعالیٰ کے خاص بندگاں پر کوئی اختیار
نہیں - اسکا مطلب یہ ہے کہ مظہر ھادی کی قوت اسکی قوت سے بہت بڑھی ہوئی ہے
پس پاک کرنے کی قوت لازمی طور رسول اللہ صلعم کی ذات اقدس میں مستور ہے -
اور اسی میں بہت بڑی حد تک رسول کا ظاہری کمال رکھا ہے ؎

روئی جو بست وکمال ہنر دو این پاک
لاجرم ہست پاکان دو عالم با اوست

۱۹ - اب سوال یہ ہے کہ یہ اہم ترین فرض رسالت کا یعنی تزکیہ کا جناب رسول اللہ
صلعم کی زندگی میں ہی سر انجام پاتا رہا یا آپ کی وفات کے بعد بھی سر انجام پاتا ہے - آپکی زندگی
میں کئی ایسے صحابہ اور کامل مومن ہوئے جنکے روحانی صعود کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا - اور ان
کا تزکیہ آپ کے وجود باجود سے ہی سر انجام کو پونچا - کیا آپ کی وفات کے بعد یہ عمل
موقوف ہوا - اور اسکے بعد کوئی بھی ایسا مومن پیدا نہیں ہوا جسکی نسبت یہ کہا جائے
کہ وہ پاک کیا جا چکا ہے - اگر ہم اس بات کو تسلیم کریں - کہ تزکیہ کا فعل جو رسول اللہ
صلعم کیطرف مضاف ہے - آپکی وفات کے بعد منقطع ہوا - تو اس سے ذیل کی باتوں
میں سے ایک نہ ایک بات لازم آئیگی -
اول - رسول اللہ صلعم اپنی وفات کے بعد اس اہم منصب تزکیہ سے جو آپکا بحیثیت
رسول تھا - معاذاللہ - ہٹا دئے گئے -
دوئم - آپکی وفات کے بعد کوئی ایسا قابل شخص پیدا نہیں ہوا - جسکا پاک کرنا آپکے لئے

ضروری تھا۔

سوئم۔ یہ فعل تزکیہ کا زندگی میں رسول اللہ کے سپرد تھا۔ مگر آپکی وفات کے بعد یہ کام براہ راست حق تعالےٰ کے متعلق ہوا۔ اور اب حق تعالیٰ ہی قابل افراد کو حسب ضرورت پاک کرتا ہے۔ پہلی بات سے یہ لازم آتا ہے۔ کہ آپ خاتم النبیین نہیں۔ یعنی آپکے بعد نبی آنے چاہیں۔ جو رسالت کے اہم ترین فرض یعنی تزکیہ کو سرانجام دیں۔ کیونکہ دین اسلام کے بھیجے جانے کی اصلی غرض و غایت ہی یہی ہے کہ جس قدر افراد پاک ہوسکیں پاک کیئے جائیں۔

۲۰ ۔ دوسری صورت بھی محال ہے۔ کیونکہ حدیثوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ ایسے کامل ترین افراد ہر زمانہ میں پیدا ہوتے ہیں۔ حدیثوں سے ثابت ہے کہ اوتاد۔ ابدال۔ اخیار۔ عصائب اور نجبار کی ایک معین تعداد ہر وقت موجود رہتی ہے[1]۔ مسند احمد میں ہے کہ ابدال شام میں ہوتے ہیں۔ اور یہ چالیس تن ہیں۔ جب ان میں سے کوئی فوت ہوتا ہے۔ تو دوسرا اسکی جگہ رکھدیا جاتا ہے۔ انہیں کی بدولت بادل برستے ہیں۔ انہیں کی طفیل دشمنوں پر فتح و نصرت حاصل کی جاتی ہے۔ اور انہیں کیوجہ سے اہل شام سے عذاب دور ہوتا ہے[2]۔ ابوداؤد میں ہے کہ اہل عراق میں عصائب کی ایک جماعت ہوتی ہے۔ انکو اخیار بھی کہتے ہیں یہی لوگ امام مہدی کے ہاتھ پر بیعت کرینگے۔ اور اسکے کام میں ممد ہونگے[3]۔ ابوداؤد میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس امت کیلئے ہر صدی کے سر پر ایک ایسا شخص مبعوث کرتا ہے۔ جو اسکے دین کی تجدید کرتا ہے[4]۔ یہی شخص مجدد کہلاتا ہے۔ قرآن سے بھی ایسے افراد کاملین کا بعد وفات نبوی پیدا ہونا ثابت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں افراد انسانی کی تین قسمیں گنائی ہیں۔

---

ع۱ مشکوٰۃ باب ذکر یمن و شام ایسے پاک شدہ لوگوں کے متعلق دیکھو منتخب جلد ۵ ۔ ص ۳۳۲ ۔ حلیۃ الاولیاء کے مطابق پانسو خیار۔ امت ہر قرن میں موجود رہتے ہیں۔ طبرانی کبیر کے مطابق تیس ابدال اور طبرانی اوسط کے مطابق چالیس ۴۰ ابدال ہوتے ہیں۔ منتخب جلد ۵ ۔ ص ۳۳۲ ۔ دیکھو اسد الغابہ تذکرہ حمزہ ۔ ع۲ مشکوٰۃ باب اشراط الساعۃ ع۳ مشکوٰۃ کتاب العلم۔



اول۔ سابقون المقربون۔ دوئم۔ اصحاب یمین۔ سوئم۔ اصحاب شمال۔ اصحاب شمال۔ اہل دوزخ ہیں۔ اصحاب یمین عامۃ مومنین۔ اور سابقون المقربون خواص مومنین۔ یہ آخری جماعت ہی صحیح معنے میں۔ اور کامل طور پاک ہوئی ہے۔ انکی نسبت قرآن پاک میں ہے کہ ایسے افراد اگلے لوگوں میں زیادہ ہیں۔ اور پچھلے لوگوں میں تھوڑے۔ ان پاک لوگوں کا ذکر سورہ واقعہ میں موجود ہے[1]۔ ان آیات سے پایا جاتا ہے۔ کہ ایسے کامل ترین افراد اگرچہ آخری زمانہ میں تھوڑے ہونگے مگر ہونگے ضرور۔ پس ظاہر ہے کہ ایسے افراد کاملین ہر زمانہ میں موجود ہوتے ہیں۔ اگرچہ وہ زمانہ نبوی کے بعد اقل قلیل ہی کیوں نہ ہوں۔ حدیثوں سے ثابت ہے کہ رسول اللہ صلعم کے وصال کے بعد آخر زمانہ میں ایک ایسا فرد وحید پیدا ہوگا۔ جو خلیفہ اللہ کے نام سے موسوم ہوگا۔ اگر رسول اللہ صلعم کے زمانیکے بعد کسی کامل مرد کا پیدا ہونا محال ہے۔ تو پھر ایسا کامل مکمل انسان کس طرح پیدا ہو سکتا ہے۔ یہی وہ شخص ہوگا جسکے ظاہر ہونے پر شام کے ابدال اور عراق کے عصائب حاضر ہونگے۔ جیسا کہ ابوداؤد۔ مسند احمد اور مستدرک حاکم میں ہے[2]۔ یہ نامور شخص یہ مہدی خراسان سے نمودار ہوگا۔ چنانچہ ترمذی۔ مسند احمد اور مستدرک میں ایسا ہی مذکور ہے[3]۔ صحیح مسلم میں یہ حدیث موجود ہے۔ کہ میری امت کے آخر میں ایک خلیفہ ہوگا۔ جو دوسروں کو مال دیگا۔ اور بے اندازہ دولت پر متصرف ہوگا[4]۔ مسند احمد میں بھی یہی حدیث موجود ہے[5]۔ ترمذی میں ہے۔ کہ میرے اہل بیت سے میرا ایک ہمنام ہوگا الخ[6]۔ صحیح مسلم اور ابوداؤد میں ہے۔ کہ مہدی میرے اہل بیت سے فاطمہ کی اولاد سے ہوگا[7]۔ ابوداؤد اور ابن ماجہ میں بھی ہے کہ خلیفہ اللہ مہدی ابھی آنے والا ہے[8]۔ پس ظاہر ہے کہ آپکی امت سے کامل افراد ہر زمانہ میں پیدا ہونگے۔ اس پر مستزاد یہ کہ جب دین کا کام ہی یہ ہے۔ کہ

---

ع۱ سورہ واقعہ آیات ۱۰ تا ۱۴ ۔ والسابقون السابقون اولئک ھم المقربون فی جنت النعیم ثلۃ من الاولین و قلیل من الاخرین۔ ع۲ ع۳ ع۴ و ع۵ ع۶ منتخب جلد ۶ ۔ ص ۳۰ ۔ المہدی۔

ور پاک لوگ پیدا کرے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ ایک زمانے میں ایسے لوگ پیدا ہوں ۔ اور دوسرے زمانے میں نہ ہوں ۔ اسطرح دوسری صورت مفروضہ بھی محال ہوئی ۔

۲ ۔۔۔۔ اب رہی تیسری صورت ۔ اس سے بھی پہلی صورت لازم آتی ہے ۔ یعنی کہ رسول اللہ صلعم وفات کے بعد اس منصب تزکیہ سے معاذاللہ معطل ہوئے ۔ اس سے آپکی نبوت میں صریحی خلل واقع ہوتا ہے ۔ قرآنی آیات میں اس بات کا کہیں بھی اشارہ موجود نہیں ۔ کہ یہ کام تزکیہ کا جو آپ کے سپرد ہے ۔ وہ آپکی زندگی تک ہی محدود تھا ۔ اگر صورت ایسی ہوتی ۔ تو اسکی تصریح کہیں نہ کہیں کر دی جاتی ۔ مگر نہ تو قرآن میں اور نہ احادیث میں ایسی تصریح موجود ہے ۔ اور قرآنی آیتیں اپنے اطلاق پر قائم ہیں ۔ اور یہ مسلمہ اصول ہے کہ قرآن کا کوئی حکم مطلق بلا نص یا خبر صحیح یا کسی قرینہ صارفہ کے مقید نہیں کیا جا سکتا ۔ پس آپ کا یہ منصب ہر وقت ہر زمانہ اور ہر قوم کیلئے قایم و دائم ہے ۔ قران پاک میں ہے ۔ اور نہیں بھیجا ہم نے تجھکو مگر جہانوں کیلئے رحمۃ [ا] حضور علیہ الصلوۃ تمام جہانوں کیلئے تمام زمانوں کیلئے رحمت ہیں ۔ اور اس رحمت کا بہترین ظہور آپکا منصب تزکیہ ہے ۔ جس سے آپ لوگوں کو پاک کرتے اور انکو کامل ترین افراد کی صف میں لا کھڑا کر دیتے ہیں ۔ اگر آپ کا یہ منصب تزکیہ ایک خاص وقت کیلئے محدود ہوتا ۔ اور اسکے بعد رحمت کا اہم ترین مفہوم ہمیشہ کیلئے مفقود ہو جاتا ۔ تو پھر یہ کسطرح ہو سکتا تھا ۔ کہ آپ اپنی وفات کے بعد بھی تمام جہانوں کیلئے رحمت ہیں [۲] اس سے رحمۃ للعالمین کا مفہوم مطلق مفقود ہوتا ہے ۔ جو کسی طرح بھی جائز نہیں ۔ اس سلسلہ میں کچھ اور قرآنی آیات کو دیکھ لینا چاہیے ۔ ان سے رحمۃ للعالمین کا مضمون اور بھی واضح ہوگا ۔ سورہ بنی اسرائیل اور دوسری سورتوں میں قرآن پاک کو رحمۃ کے نام سے موسوم کیا گیا ہے [۳]

---

[ا] وما ارسلنٰک الا رحمۃ للعالمین [۲] و ننزل من القرآن ما ھو شفاء و رحمۃ للمومنین ۔ اسرائیل ۹ ۔ ۸۲ و انزلنا الیک الکتاب تبیانا لکل شئ و ھدی و رحمۃ و بشریٰ للمومنین نحل ۱۶ ۔ ۸۹ و نحل ۶۴ ۔ ۱۶ ۔ رحمۃ لقوم یوقنون ۔



مگر اس کا رحمۃ ہونا صرف مومنوں کیلئے متحقق ہے ۔ یہ تسمیہ بھی ایک لحاظ سے مطلق ہے ۔ قرآن آسمانی کتاب کی حیثیت سے قیامت تک موجود رہے گا ۔ اور اسی لئے حق تعالیٰ نے اسکی حفاظت کا ذمہ لیا ہے [ا] مگر آپ تمام جہانوں اور تمام زمانوں کیلئے رحمۃ ہیں اسلئے رحمۃ للعالمین ہیں ۔ اطلاق کا مضمون اور بھی بلند ہو جاتا ہے ۔ توراۃ کو بھی رحمۃ کے لقب سے ملقب کیا گیا ہے [۲] مگر چونکہ دین موسوی ایک مقررہ وقت کیلئے تھا اسلئے توراۃ بھی ایک مقررہ وقت کیلئے رحمت تھی ۔ چنانچہ من قبلہ کے الفاظ سے جو سورہ ھود کی ستارویں آیت میں آئے ہیں ۔ یہ بات صاف معلوم ہوتی ہے کہ توراۃ اس سے پہلے رحمت تھی ۔ کیونکہ اسکے بعد دوسری آسمانی کتاب اُتری ۔ چونکہ شریعت موسوی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے وقت بھی جاری تھی ۔ اسلئے آخری نبی کے آنے تک تورات رحمت تھی ۔ مگر قرآن کے اترنے پر شریعت موسوی منسوخ ہوئی ۔ اور قرآن مومنوں کیلئے رحمت قرار پایا ۔ یہاں یہ بات معلوم رہنا چاہیئے کہ توراۃ چونکہ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے ۔ اسلئے وہ اللہ تعالیٰ کیطرف مضاف ہونے کے لحاظ سے مطلق طور رحمت ہے ۔ مگر دنیا کیطرف مضاف ہونے کے لحاظ سے وہ ایک مقررہ وقت کیلئے رحمت تھی ۔ جیسا کہ اوپر مذکور ہوا ۔ رسول اللہ صلعم کے متعلق رحمۃ کیساتھ عالمین کے لفظ نے رحمۃ کے مفہوم کو ایسا اونچا کر دیا ہے ۔ کہ اس سے زیادہ اونچا ہو ہی نہیں سکتا ۔ آپ رحمت ہیں ۔ مگر تمام جہانوں کیلئے ۔ تمام کائنات کیلئے ۔ تمام مخلوقات کیلئے ۔ آپ کا رحمۃ للعالمین ہونا مختلف پہلوؤں سے ہے ۔ ایک طرف تو آپ کے نور کو تمام نبیوں اور ولیوں کے انوار سے مسابقت ذاتی حاصل ہے ۔ ترمذی کی مشہور روایت ہے ۔ آپ سے پوچھا گیا کہ آپ کے لئے نبوت کب واجب ہوئی ۔ آپ نے

---

[ا] انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ لحافظون ۔ حجر ۔ ۱۵ ۔ ۹ [۲] و من قبلہ کتاب موسیٰ اماما و رحمۃ ھود ۔ ۱۱ ۔ ۱۷ ۔ دیکھو انعام ۶ ۔ ۱۵۵ ۔ و تفصیلا لکل شئ و ھدی و رحمۃ

فرمایا اس وقت جبکہ آدم کا جسم اور روح ابھی جدا جدا تھے[1] دوسری طرف آپ قاسم علی الاطلاق ہیں۔ جیساکہ حق تعالیٰ معطی علی الاطلاق ہے[2] یعنی نبیوں ولیوں اور عامۃ الناس کو جو جو عطیات ہر کائنات کے حق تعالیٰ کیطرف سے پونچتے ہیں۔ وہ آپکی روح کی وساطت سے پونچتے ہیں۔ آپ کے پہلے جو انبیاء اپنی اپنی امت کے افراد کو پاک کرتے رہے۔ وہ بھی حقیقت میں آپ کی روح عظمی کا فیض تھا۔ کیونکہ تمام نبیوں کے انوار آپکی نبوت سے مقتبس ہیں۔ کوئی حکمت و فضیلت حتی کہ نبوت بھی کسی فرد بشر کو آپکی روح کی وساطت کے بغیر نہیں مل سکتی۔ تیسری طرف آپکی صفت رحمۃ للعلمین۔ قاسمیت کی صفت کے بل پر تقاضا اس بات کا کرتی ہے۔ کہ کائنات کی ہستی بھی آپ کے وجود باوجود کے طفیل کتم عدم سے عالم ظہور میں آئی۔ ؎

اے از ظہور نور تو کون و مکاں پدید — از عرش تا بہ فرش ز نور تو آفرید
شمس و قمر مگو کہ انوار انبیاء — اندر ظہور خویش ز نور تو مستفید
تو بحر رحمتی و من آلودہ گناہ — پاکم بشوی ای ز تو پاکیٔ ہر پلید

۲۲ — اس مسئلہ کے متعلق چند ایک باتیں اور قابل غور ہیں۔ روحانی دنیا کا یہ نظام ہے کہ حق تعالیٰ کا براہ راست جو تعلق روحانی ہوتا ہے۔ بذریعہ وحی یا اور طرح پر وہ صرف نبی وقت سے ہوتا ہے۔ اور نبی کا ولی و مرشد حق تعالیٰ ہے[3] نبی کے سوا باقی افراد سے اللہ تعالیٰ کا روحانی تعلق نبی کی وساطت سے ہوتا ہے۔ وجہ ظاہر اگر تمام اوامر و نواہی افراد امت کو نبی کے ذریعہ پونچتے ہیں۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ فیوض روحانی جو ان اوامر و نواہی کے پس پشت کام کرتے ہیں۔ نبی کی وساطت سے نہ پونچیں۔ اگر یہ بات درست

[1] متی وجبت لک النبوۃ۔ قال وآدم بین الروح والجسد۔ مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین [2] انما انا قاسم واللہ یعطی
بخاری کتاب العلم۔ مشکوۃ کتاب العلم صحیحین [3] ومن یضلل فلن تجد لہ ولیا مرشدا۔ کہف ۱۸-۱۷
پس ظاہر ہے کہ مرشد کی اصطلاح قرآن سے ماخوذ ہے۔



ہے کہ آدم اور انکے جانشین یعنی دوسرے نبی اللہ تعالیٰ کے خلیفے یکے بعد دیگرے ہوتے رہے تو پھر معلوم نہیں کہ جب کامل افراد کی تکمیل و تربیت انکے واسطے سے نہ ہوتی تھی۔ تو پھر انکی خلافت کس مرض کی دوا تھی۔ جبھی تو ضروری ہے کہ کامل سے کامل فرد بھی نبی پر ایمان لائے بغیر اور ان کا ذریعہ تلاش کئے بغیر فیض روحانی جو دوسرے لفظوں میں تمام آسمانی مذاہب کا لب لباب ہے نہیں پاسکتا۔ خواجہ اجمیریؒ کیا خوب فرماتے ہیں ؎

گر عروج حال عیسیٰ بائیدت بر نہ فلک
در رکاب خواجۂ لولاک مے باید شدن

۲۳ — قرآن پاک میں ایسی متعدد آئتیں موجود ہیں۔ جن سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ کہ رسول اللہ صلعم کی اطاعت عین اللہ کی اطاعت ہے۔ کوئی آیت قرآن کی ایسی نہیں جہاں اطاعت اللہ کیساتھ اطاعت رسول کا حکم نہ ہو[1] ایک آیت ایسی بھی ہے۔ جہاں صرف اطاعت رسول کا حکم ہے۔ سورہ نور میں ہے اور قائم کرو نماز اور دو زکوۃ اور اطاعت کرو رسول کی تاکہ تم پر رحم کیا جائے[2] اس سے معلوم ہوا کہ رسول کی اطاعت پہلے ضروری ہے۔ کوئی شخص اللہ کی اطاعت کر ہی نہیں سکتا۔ جب تک کہ وہ پہلے رسول کی اطاعت نہ کرے وہ شخص مومن کہلانے کا مستحق ہی نہیں جو اللہ پر تو ایمان رکھے۔ مگر رسول سے انکاری ہو۔ اسی لئے قرآن مجید میں ہے۔ کہ جس نے رسول کی اطاعت کی اس نے فی الحقیقت اللہ کی اطاعت کی[3] عجب صورت یہ ہے۔ کہ کوئی اطاعت اللہ کی قبول نہیں ہوسکتی جب تک کہ اسکے ساتھ رسول کی اطاعت شامل نہ ہو۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ کوئی رسول کا وسیلہ تلاش کئے بغیر پاک ہوسکے۔ اور اللہ تک پونچ سکے۔ اسکے علاوہ

[1] واطیعوا اللہ واطیعوا الرسول لعلکم ترحمون۔ آل عمران ۱۳۱۔ نساء ۵۹۔ مائدہ ۹۲۔ نور ۲۴-۲۵
احزاب ۳۳-۷۱۔ محمد ۴۷-۳۳۔ [2] واقیموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ واطیعوا الرسول لعلکم
ترحمون۔ نور ۲۴-۵۶ [3] من یطع الرسول فقد اطاع اللہ۔

ایک بات یہ بھی ہے مد کہ یزکیہم اور یعلمہم کی ضمیر منصوب کہ اور ھم کسی ایک زمانہ کے لوگوں کیطرف راجع نہیں۔ کیونکہ آپ کسی خاص زمانہ کیلئے نبی بن کر نہیں آئے۔ اسلئے بھی نص قرآنی مقتضی اس بات کی ہے کہ سب افراد کا تزکیہ خواہ وہ تزکیہ آپکی زندگی میں ہو یا آپکی وفات کے بعد آپکے ذریعہ ہی سرانجام پائے۔ ورنہ اگر صورت دوسری ہو۔ تو پھر اس نص کا معنی مستقیم نہیں رہتا۔ اور نہ آپ سب زمانوں اور سب لوگوں کیلئے نبی الرحمۃ ہو سکتے ہیں۔ صحیح مسلم میں ہے کہ جب رسول اللہ صلعم نے رحلت فرمائی۔ تو حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ مائی ام ایمن کے پاس گئے اور اُن سے کہنے لگے۔ کہ جو کچھ اللہ کے یہاں ہے۔ وہ رسول صلعم کیلئے خیر ہی خیر ہے۔ حضرت ام ایمن بولیں۔ کہ جو کچھ اللہ کے یہاں ہے بے شک رسول اللہ کیلئے خیر ہی خیر ہے۔ لیکن میں تو اس بات پر روتی ہوں۔ کہ ہم سے آسمان کی خبریں منقطع ہوئیں [1] مراد اس سے یہ ہے کہ آپ کے تشریف لے جانے سے صرف اسقدر کمی واقع ہوئی۔ کہ وحی کا آنا موقوف ہوا۔ یعنی باقی جسقدر فرائض بحیثیت رسول آپکے سپرد ہیں۔ وہ آپکے وصال کے بعد بھی سرانجام پاتے ہیں وحی اسلئے منقطع ہوئی کہ نعمت کا اتمام اور دین کی تکمیل ہو چکی تھی۔ اسلئے سمجھئے تو آپ کی رحلت سے امت کیصرف اسقدر خسارہ ہوا کہ اب کوئی بھی صحابی یا تابعی نہیں بن سکتا۔ پس نتیجہ یہ ہے کہ یہ تزکیہ باطنی یہ فیض روحانی جو تمام نبیوں کی مذہبی تبلیغ کا منتہائے مقصود ہے۔ اور جس فیض کے افراد تک پہونچانے کیلئے نبی آتے رہے۔ کسی طرح بھی براہ راست افراد انسانی کو نہیں پہونچ سکتا۔ کیونکہ جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔ اس نظریہ کے تسلیم کرنے سے نبی کی ضرورت مفقود ہوتی ہے۔ اور اس عدم ضرورت کی قرآن بڑے زور سے تردید کرتا ہے۔ ؎

دُرِّ وحدت را کسے جوئید در بحر قدم　　حق درون حقۂ جسم تو پنہاں ساختہ

۲۴ — یہاں ایک بات اور قابل غور ہے۔ وہ یہ کہ ایک فانی فی اللہ اور باقی باللہ شخص کا ہر کام خدائی طاقت سے سرانجام پاتا ہے۔ کیونکہ خدا ایسے کامل شخص کا ہاتھ۔ پاؤں

[1] منتخب جلد ۳ ۔ اعلام موتر صلے اللہ علیہ وسلم ص ۱۱۷



آنکھ کان۔ دل زبان وغیرہ بن جاتا ہے [2] جب ایک کامل مومن کی یہ حالت ہو تو پھر نبی اور خاتم النبیین کی حالت کا اندازہ لگانا بھی مشکل ہے۔ نبی تو کوئی بات بھی دین کے بارے میں اپنی طرف سے نہیں کہتے۔ وما ینطق عن الھوٰی۔ اور کوئی وقت ایسا نہیں جبکہ انکے دل کا تعلق حق تعالی سے نہ ہو۔ اسی لئے جب جنگ میں آپ نے ایک بار کنکریوں کی مٹھی دشمنوں پر پھینکی۔ تو انکو شکست فاش ہوئی اس پھینکنے کے متعلق حق تعالی فرماتا ہے وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمیٰ۔ گویا رسول کا پھینکنا اصل میں اللہ تعالی کا پھینکنا تھا اس لحاظ سے جو دینی کام رسول اللہ صلعم دل لگا کر کرینگے۔ وہ حق تعالی کا کام ہوگا۔ تزکیہ نفوس کا کام بھی دل لگا کر دعا کئے بغیر سرانجام پذیر نہیں ہوتا۔ اور ایسا فعل مطابق آیت قرآنی وما رمیت خود حق تعالی کا فعل ہے۔ پس رسول کا فعل تزکیہ حقیقت میں اللہ تعالی کا فعل ہے۔۔ اسی لحاظ سے تزکیہ خاتم النبیین کیطرف مضاف کیا گیا ہے۔ اور اس طرح مضاف کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔ بلکہ اُس حقیقت کا اظہار ہے جس پر دین قویم اسلام کا دارو مدار ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ تزکیہ کا فعل یا اللہ کی طرف مضاف ہو سکتا ہے۔ یا رسول کیطرف۔ اور اللہ کا پاک کرنا عین رسول کا اور رسول کا پاک کرنا عین اللہ کا پاک کرنا ہے ؎

از پس پردہ معیں بنگر کہ از سلطانِ غیب
عشق خود با خود ہمے نازد بنام عاشقاں

۲۵ — اب دیکھنا یہ ہے کہ اس فیض کے حاصل کرنے کیلئے ظاہر میں کیا کچھ جد وجہد کرنا پڑتی ہے۔ یہ خیال ہو سکتا ہے کہ ارکان خمسہ کی ادائگی اس فیض کے حصول کی شرط ہوگی اسوقت روئے زمین پر کوئی پچاس ساٹھ کروڑ کلمہ گو مسلمان موجود ہونگے۔ اگر دس ہزار میں سے ایک بھی ارکان خمسہ پر کاربند ہو تو پھر کم از کم پچاس ہزار آدمی کل ارکان خمسہ پر

[2] روایت بخاری۔ مشکوۃ باب ذکر اللہ۔ روایت احمد منتخب جلد اول ص ۱۱۳

کاربند نکلینگے ۔ ان میں سے دو حصے عورتیں اور بچے سمجھ لیجئے ۔ باقی کوئی پندرہ سولہ ہزار آدمی اسوقت دنیا میں ایسے ہونے چاہیں ۔ جو پانچوں ارکان اسلام پر کاربند ہوں ۔ اگر صرف ارکان خمسہ کی بجاآوری ہی اس پاکیزگی کیلئے شرط ہوتی ۔ تو پھر اسی قدر افراد مزکیٰ ہوتے حالانکہ اس وقت دنیا میں کوئی پانسو یا تین سو افراد ایسے ہونگے ۔ جنہیں ہم صحیح معنے میں پاک شدہ کہ سکتے ہیں[1] اسلئے یہ کہنا پڑتا ہے ۔ کہ ارکان خمسہ پر کچھ اور بھی اضافہ ہونا چاہیے ۔ جو اس فیض کے حصول کا ذریعہ بن سکے ۔ اور وہ اضافہ نوافل ہیں جیساکہ صحیح بخاری کی حدیث قدسی سے ظاہر ہوتا ہے ۔ اور وہ یہ ہے کہ میرا بندہ نفلوں کے ذریعہ میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے ۔ حتیٰ کہ میں اس سے محبت کرتا ہوں ۔ سو جب میں اس سے محبت کرتا ہوں ۔ تو میں اس کا کان جس سے سنتا ہے ۔ اسکی آنکھ جس سے دیکھتا ہے ۔ اسکا ہاتھ جس سے پکڑتا ہے اور اسکا پاؤں جس سے چلتا ہے ۔ ہو جاتا ہوں اور اگر وہ مانگے تو میں اسے ضرور دیتا ہوں ۔ اور اگر وہ پناہ مانگے تو میں ضرور پناہ دیتا ہوں[2] اللہ کا کان آنکھ ہاتھ پاؤں وغیرہ بن جانا دوسرے لفظوں میں تزکیہ کہلاتا ہے ۔ اور اس تزکیہ کے حصول کیلئے نوافل کا ادا کرنا شرط ہے ۔ بہترین نفل ذکر اللہ ہے ۔ نماز بھی ذکر کیلئے قایم کی جاتی ہے[3] افضل ترین ذکر لا الہ الا اللہ ہے ۔ ترمذی ۔ نسائی اور ابن ماجہ میں ہے ۔ کہ بہترین ذکر لا الہ الا اللہ ہے ۔ اور بہترین دعا الحمد للہ ہے[4] لا الہ الا اللہ میں مہتمم بالشان لفظ اللہ ہے ۔ اور لا الہ الا کے باقی تمام الفاظ اسم سے غیریت کا حکم رکھتے ہیں ۔ پس اسم اللہ کا ذکر بہترین ہے ۔ اور قرآن میں بھی اکثر جگہ اسی نام اللہ کیساتھ ذکر کا حکم آیا ہے ۔ ذکر کی بھی مختلف قسمیں ہیں ۔ صوفی کہتے ہیں کہ انسان کے اندر سات لطائف ہیں ۔ لیکن اور نہیں تو نفس قلب ۔ اور روح تو ضرور نصوص سے قطعی طور ثابت ہیں ۔

[1] حلیۃ الاولیاء میں ہے کہ ہر قرن میں میری امت کے بہترین آدمی پانسو ہوتے ہیں ۔ اور ابدال چالیس الحدیث منتخب جلد ۵ ص ۳۲ دوسری روایت کے مطابق تعداد تین سو کے قریب ہے [2] مشکوۃ باب ذکر اللہ عزوجل ۔ [3] اقم الصلوۃ لذکری



ذکر لسانی کے بعد ذکر نفسی کا درجہ ہے ۔ ذکر نفسی کے متعلق قرآن میں حکم موجود ہے ۔ اور یاد کر تو اپنے پروردگار کو اپنے نفس کے اندر عاجزی سے اور ڈرتے ہوئے[1] احادیث میں بھی اس ذکر کا بیان موجود ہے ۔ صحیحین کی حدیث قدسی میں ہے کہ میں اپنے بندے کے خیال میں ہوتا ہوں ۔ اور میں اسکے ساتھ ہوتا ہوں ۔ جبکہ وہ مجھے یاد کرتا ہے اگر وہ مجھے اپنے نفس میں یاد کرتا ہے ۔ تو میں بھی اسکو اپنے نفس میں یاد کرتا ہوں الخ[2] ذکر قلبی اور ذکر روحی کا صاف صاف اور کھلا کھلا بیان کہیں بھی موجود نہیں ۔ اسکی وجہ یہ ہے ۔ کہ یہ اذکار منتہیوں کے اذکار ہیں ۔ اور منتہیوں کے متعلق جسقدر اونچی اونچی باتیں ہیں ۔ اُن کا کھلم کھلا اظہار بے مطلب ہے ۔ بلکہ کھلم کھلے اظہار سے دین میں خلل واقع ہونے کا احتمال ہے ۔ کیونکہ اونچی اونچی باتیں عوام الناس کی عقل سے بالاتر ہوتی ہیں ۔ شریعت میں انہیں باتوں کا کھلا کھلا حکم موجود ہے ۔ جو عامۃ الناس سے تعلق رکھتی ہیں ۔ اور جو باتیں خواص اور خواص الخواص سے علاقہ رکھتی ہیں ۔ اُن کے متعلق کہیں کہیں اشارہ کر دیا گیا ہے ۔ یہ اونچی اونچی باتیں اور روحانی کیفیتیں حاصل کرنے کی ہیں ۔ بیان کرنے کی نہیں ۔ اور علاوہ اسکے جو ذاکر ذکر لسانی کے آگے نکل جاتا ہے ۔ اس پر ذکر قلبی اور روحانی کا حال خود بخود کھل جاتا ہے ۔ پھر بھی ذکر قلبی اور روحی کا اشارہ کہیں کہیں حدیثوں میں موجود ہے ۔ مسند احمد میں ہے کہ بہترین ذکر ذکر خفی ہے[3] صحیح بخاری میں ہے ۔ تنام عینی و لا ینام قلبی یعنی میری آنکھ تو سوتی ہے ۔ مگر دل نہیں سوتا[4] دل کا نہ سونا عبارت اس بات سے ہے کہ دل آپ کا یاد الٰہی میں مستغرق رہتا تھا ۔ اور جس کا دل یاد الٰہی میں مستغرق ہو ۔ اُسکی روح خود بخود حق کے خیال میں محو رہتی ہے ۔ اور جسکی روح حق تعالیٰ میں محو ہو ۔ اس کا سر ۔ خفی اخفی سب

[1] اعراف ۔ [2] ... [3] نعم الذکر الخفی و خیر الرزق ما یکفی منتخب اول ص ۳۲ باب فی ذکر [4] باب کان النبی صلعم تنام عینہ ولا ینام قلبہ بعض کی رائے ہے کہ یہ نبیوں کا خاصہ ہے ۔ یہ خیال درست نہیں کیونکہ جس بندہ کا کان آنکھ دل زبان ہاتھ پاؤں خدا بن جاتا ہے اسکا دل لازمی طور بیدار رہتا ہے ۔ اور یہ کیفیت صحیح بخاری و لواہر کامل مومن کا خاصہ ہے نہ کہ نبیوں کا ۔

کچھ اسی کے خیال میں فنا ہو جاتے ہیں۔ اور یہ درجہ فنا در فنا اور بقا در بقا کا ہے ؎

ہر کسے خواہد کہ ماند در جہاں باقی و ملک   اے معینی ما فنا اندر فنا خواہیم و بس

**۲۶** ــــــ نفس۔ قلب اور روح کے ماسوا اور جو لطائف بیان کئے جاتے ہیں۔ انہیں روح کی مختلف کیفیتیں ہی سمجھ لیجئے۔ ذکر لسانی کی تعلیم قران و حدیث میں موجود ہے۔ ذکر نفسی کا حکم بھی قران میں موجود ہے۔ لیکن اسکی تفصیلی تعلیم کا ذکر کہیں موجود نہیں۔ قلبی ذکر کا اشارہ احادیث میں موجود ہے۔ اور ہو سکتا ہے کہ ذکر خفی والی حدیث سے ذکر قلبی اور روحی کیطرف اشارہ ہو۔ مگر ان دونوں ذکروں کے متعلق صاف بیان کہیں بھی موجود نہیں۔ یہاں پر اعتراض ہو سکتا ہے کہ جب قلب اور روح کے ذکر کا صاف بیان قران میں موجود نہیں۔ تو پھر ایسا ذکر کہاں سے لیا گیا ہے۔ اسکا جواب یہ ہے کہ انسان میں جو از روئے نص تین لطائف بیان کئے گئے ہیں۔ وہ نفس۔ قلب اور روح ہیں۔ ذکر نفسی کا حکم قران میں موجود ہے۔ جب نفس کا ذکر قران میں موجود ہے۔ تو قیاس چاہتا ہے کہ باقی دو لطیفوں کا ذکر بھی کچھ نہ کچھ ہونا چاہیے۔ اور پھر اس پر ہمکو یہ پتہ چلتا ہے۔ کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قلب ہمیشہ بیداری کی حالت میں رہتا تھا۔ اس سے ہمکو یہ اشارہ ملتا ہے۔ کہ کوئی نہ کوئی طریقہ ایسا ضرور ہونا چاہیے۔ جس سے قلب بیداری کی حالت میں رہے۔ اور وہ طریقہ ذکر قلبی کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ اور جب صورت یہ ہے تو پھر یہ خیال آتا ہے۔ کہ بہترین لطیفہ بھی کوئی نہ کوئی وظیفہ ہونا چاہیے۔ اس طرح ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں۔ کہ نفس قلب اور روح کیلئے ایک نہ ایک قسم کا ذکر ضرور موجود ہے [1] یہاں معترض یہ کہہ سکتا ہے کہ یہ کیفیت آنکھ کے سونے اور دل کے جاگنے کی خصوصیات انبیاء سے ہے۔ جیسا کہ بعض ائمہ کا خیال ہے۔ لیکن ان کا یہ خیال غلط ہے۔ یہ کیفیت

---

[1] وان تجھر بالقول فانہ یعلم السر واخفی۔ طہ۔ ع۱۔ ذکر نفسی اور ذکر خفی (قلبی و روحی) کا بیان نصوص میں موجود ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے۔



ولایت کا اسی طرح ایک شعبہ ہے۔ جسطرح کہ یہ استدراج کا ایک شعبہ ہے۔ یہ کیفیت اولیاء رحمٰن کے علاوہ بعض بعض اولیاء شیطان کو بھی حاصل ہو سکتی ہے۔ چنانچہ مسیح دجال کو بھی یہ کیفیت حاصل ہوگی۔ ترمذی میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ دجال کے والدین تیس سال زندگی بسر کرینگے۔ مگر انکے ہاں کوئی بچہ پیدا نہ ہوگا۔ پھر ایک لڑکا تولد ہوگا۔ وہ کانا ہوگا۔ اسکے دانت بڑے بڑے ہونگے اس میں کوئی فائدہ کی نہ ہوگی۔ اسکی آنکھیں تو سوئینگی مگر دل نہ سوئے گا [1]۔ یہ مسیح دجال کا استدراج ہے۔ جو اولیاء کی کرامات کے مد مقابل ہے۔ صحیحین میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے ایک رات خواب میں مسیح موعود کو بیت اللہ کا طواف کرتے ہوئے دیکھا۔ اور پھر اسکے بعد مسیح دجال کو بھی طواف کرتے دیکھا [2]۔ اس سے بھی دجال کے استدراج کیطرف اشارہ ہے۔ اس سے ظاہر ہے۔ کہ آنکھ کا سونا اور دل کا جاگنا نبیوں کی خصوصیات سے نہیں۔ بلکہ یہ کیفیت تو دوسروں کو بھی حاصل ہو سکتی ہے۔ اور جب مسیح دجال کو یہ کیفیت استدراجاً حاصل ہو سکتی ہے تو اولیاء رامت کو بھی یہ کیفیت کرامتاً حاصل ہو سکتی ہے۔ ہاں تو بات یہ ہے کہ چونکہ تزکیہ کا کام نبی آخر الزمان کے سپرد ہے۔ اسلئے ان اذکار کی تعلیم کا کام بھی آپکے ذمہ ہے۔ یہ کام یا تو آپ خود سرانجام دیتے ہیں۔ یا یہ کام خلیفوں مجددوں وغیرہ کے واسطہ سے سرانجام پاتا ہے۔ حضرت اویس قرنی کو جو افضل التابعین مانے جاتے ہیں۔ ان اذکار کی تعلیم براہ راست رسول اللہ صلعم سے ہوئی اور وہ بھی غائبانہ طور۔ کیونکہ آپ نے حضور علیہ الصلوۃ کی ظاہری ملاقات کا فخر حاصل نہیں کیا تھا۔ جو لوگ نسبت اویسی رکھتے ہیں۔ انکو بھی براہ راست ان اذکار کی تعلیم ذات نبوی سے ہوتی ہے۔ ان کے ماسوائے

---

[1] مشکوۃ باب قصہ ابن صیاد۔ [2] مشکوۃ باب علامات بین یدی الساعۃ و ذکر الدجال منتخب جلد ۶۔ ص ۳۰۔ ویسے ذکر نفسی اور ذکر خفی (یعنی قلبی اور روحی) کا بیان مجمل نصوص میں موجود ہے۔ جیسا کہ متن کتاب میں مذکور ہے۔

جو کاملین افراد ہیں۔ انکو ان اذکار کی تعلیم خلیفہ مجدد وقت [1] ابدالوں کے واسطہ سے ہوتی
ہے۔ آپکی روح مقدس جسکی طاقتیں وفات کے بعد کم نہیں ہوئیں۔ بلکہ بڑھیں۔ اس
کام میں حسب ضرورت مصروف رہتی ہیں۔ کیونکہ یہ کام تزکیہ کا آپکے سپرد ہے۔ اور
تا قیامت آپکے سپرد رہیگا۔

۲۷ ـــ اب آپ غور کریں کہ ان اذکار سے کیا۔ کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔ قرآن پاک
میں ہے۔ کہ ذکر سے اطمینان نفس یا قلب پیدا ہوتا ہے۔ اطمینان نفس یا قلب افراد انسانی
کیلئے عروج کمال ہے۔ قرآن پاک میں ہے۔ اے نفس مطمئنہ تو لوٹ اپنے پروردگار کیطرف
درحالیکہ تو راضی کرنے والی ہے۔ اور راضی ہوئی ہوئی ہے۔ سو داخل ہو میرے بندوں
میں۔ اور داخل ہو میری جنت میں [1] نفس کی تین قسمیں قرآن میں بیان کی گئی ہیں۔ نفس امارہ [2]
نفس لوامہ [3]۔ نفس مطمئنہ۔ نفس امارہ زیاکاروں کا نفس ہے۔ نفس لوامہ مومنوں
مجاہدوں کا نفس ہے۔ اور نفس مطمئنہ کاملوں کا۔ نفس اسوقت تک نامرادی کی حالت
میں رہتا ہے۔ جب تک کہ اسے اطمینان حاصل نہ ہو اور جب اسے اطمینان حاصل ہو جاتا
ہے۔ تو وہ اس اضطراب سے جو اسکا اور قلب مضطر کا حصہ ہے رہائی پاتا ہے۔ نفس
میں خواہشیں اور آرزوئیں پیدا ہوتی رہتی ہیں [4] ان خواہشوں اور آرزوؤں کیوجہ سے
نفس ہمیشہ بے چینی اور اضطراب کی حالت میں رہتا ہے۔ اور چونکہ نفس کا قلب کیساتھ
جگری تعلق ہے۔ اس لئے قلب بھی نفس کی اس بے چینی سے متاثر ہوتا رہتا ہے۔
اور خود بھی بے چین رہتا ہے۔ حدیثوں میں قلب کے اس اضطراب اور بے چینی کا تفصیلی
ذکر موجود ہے۔ صحیح مسلم میں ہے کہ بنی آدم کے دل رحمٰن کی انگلیوں کے بیچ میں ہوتے ہیں
وہ ایک دل کیطرح انکو پھیرتا ہے۔ جیسے کہ چاہتا ہے۔ پھر آپ نے یہ دعا مانگی۔ اے

[1] یا ایتھا النفس المطمئنۃ ترجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ۔ فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی
فجر - ۸۹ - ۲۷ تا ۳۰ - [2] النفس تمنی وتشتھی متفق علیہ مشکوۃ باب الایمان بالقدر



دلوں کے پھیرنے والے ہمارے دلوں کو اپنی اطاعت پر پھیرے رکھ [1] ترمذی اور ابن ماجہ میں
بھی اسی قسم کی روایتیں موجود ہے [2] مسند احمد میں ہے۔ کہ دل کی مثال ایک پر کی سی
ہے۔ جو چٹیل میدان میں پڑا ہو۔ اور جسے ہوائیں اوپر نیچے کرتی رہیں [3] جب نفس پاک
ہوتا ہے۔ تو قلب بھی سلامتی کی روش اختیار کرتا ہے۔ اصطلاح شریعت میں ایسے
نفس کو نفس مطمئنہ اور ایسے قلب کو قلب سلیم کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اور بالتحقیق
اسکی جماعت سے ابراہیم تھا۔ جبکہ وہ اپنے پروردگار کے پاس سلیم دل کیساتھ آیا [4] ہاں تو بات
یہ ہے۔ کہ ذکر اللہ سے اطمینان قلب حاصل ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وہ لوگ جو ایمان
لائے اور جنکے دل اللہ کے ذکر سے مطمئن ہوئے۔ دیکھو اللہ کے ذکر سے ہی تو دل اطمینان
پاتے ہیں [5] جیسی تو رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے کہ ہر شئی کا صیقلہ ہوتا ہے۔ اور دل کا صیقل
اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے [6] یہی صیقلہ دوسرے لفظوں میں صیقلہ عشق ہے ؎

بگیر صیقلۂ عشق در زنگ تن بزدائی    ببیں در آئینہ جان جمال جاناں را

ذکر کی قرآن اور احادیث میں بے حد تعریف کیگئی ہے۔ قرآن میں تو یہاں تک کہدیا گیا ہے
کہ نماز بھی اللہ کے ذکر کے لئے قائم کیگئی ہے [7] ذاکروں کو ہی اللہ کی دوستی کا سزاوار قرار دیا گیا
ہے۔ چنانچہ مسند احمد میں ہے کہ میرے بندوں میں سے میرے دوست اور میری مخلوق سے
میرے یار وہ لوگ ہیں۔ جو مجھے یاد کرتے ہیں اور میں انکو یاد کرتا ہوں [8] ذاکروں کو ہی حق
تعالیٰ کی ہمنشینی اور مصاحبت حاصل ہوتی ہے۔ حدیث قدسی میں ہے کہ میں اپنے بندے
کیساتھ ہوتا ہوں۔ جبکہ وہ مجھے یاد کرتا ہے [9]

[1] [2] [3] مشکوۃ باب الایمان بالقدر [4] وان من شیعتہ لابراہیم اذجاء ربہ بقلب سلیم۔ صفت ۳۷ - ۸۳ و ۸۴
الامن اتی اللہ بقلب سلیم شعراء - ۲۶ - ۸۹ - [5] الذین امنوا وتطمئن قلوبھم بذکر اللہ الا بذکر اللہ تطمئن
القلوب رعد ۱۳ - ۲۸ - [6] مشکوۃ باب ذکر اللہ - روایت بیہقی [7] واقیموا الصلوٰۃ لذکری الآیۃ
[8] منتخب جلد اول ص۱۴۲ - روایت احمد - [9] مشکوۃ باب ذکر اللہ وانا معہ اذا ذکرنی الخ - صحیحین

۲۸ ـــ ایک پہلو تو یہ ہوا ۔ اب دوسرا پہلو لیجئے ذکر اللہ سے حُب اللہ پیدا ہوتی ہے اور اصول بھی یہی ہے ۔ کہ من احب شیئًا اکثر من ذکرہٗ[1] ایمان کا معیار حب اللہ ہے ۔ والذین اٰمنوا اشد حُبًا لِلّٰہ[2] یعنی مومنوں کو اشد ترین محبت اللہ سے ہوتی ہے ۔ کمال ایمان اطمینان قلب[3] نفس ہے ۔ اور ذکر کے بغیر یہ اطمینان حاصل نہیں ہوتا[4] پس ظاہر ہوا کہ ذکر اللہ کے بغیر حُب اللہ کا حصول ناممکن ہے ۔ اور چونکہ حب اللہ اور ذکر اللہ کا راستہ بتانا رسول اللہ کا کام ہے ۔ اسلئے کوئی مومن اس وقت تک کامل نہیں ہوسکتا ۔ جب تک کہ اُسے رسول سے اشد ترین محبت نہ ہو ۔ صحیحین میں ہے تم میں سے کوئی مومن نہیں ہوتا جب تک اسکو مجھے اپنے باپ بیٹے اور تمام لوگوں سے زیادہ محبت نہ ہو[5] یہاں مومن یا ایمان سے فردِ کامل مراد ہے ۔ کیونکہ فرد مطلق بلا قرینہ معارضہ کے فرد کامل پر محمول کیا جاتا ہے ۔ پس ظاہر ہے ۔ کہ کوئی شخص کامل مومن نہیں ہوسکتا جب تک اسکو اشد ترین حُب رسول نہ ہو ۔ قرآن پاک میں ہے تو کہدے کہ اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری تابعداری کرو ۔ اللہ تم سے محبت کریگا[6] اس آیت کی بنا پر نتیجہ مقدمات ذیل کی ترتیب سے اخذ ہوتا ہے ۔ صغریٰ ۔ جو حُب رسول میں بڑھا ہوگا ۔ وہ متابعت رسول میں پیش پیش ہوگا ۔ کبریٰ جو متابعت رسول میں پیش پیش ہوگا ۔ وہ محبوب الٰہی ہونے میں بڑھا ہوا ہوگا ۔ نتیجہ ۔ جو حُب رسول میں بڑھا ہوا ہوگا وہ محبوب الٰہی ہونے میں بڑھا ہوا ہوگا ۔ گویا مطلب یہ نکلا ۔ کہ رسول اللہ صلعم سے شدید ترین محبت رکھنے والا حق تعالیٰ کا محبوب ہوگا ۔ حق تعالیٰ کی محبوبیت کسی زمانہ اور وقت کے اندر محدود نہیں ۔ پس رسول اللہ صلعم سے محبت رکھنے والا ہر ایک زمانہ میں ہوسکتا ہے ۔ یعنی آپکی حیات میں بھی ہوسکتا ہے ۔ اور آپکی وفات کے بعد بھی ۔ اگر کسی

---

[1] منتخب باب ذکر اللہ ۔ جلد اول ۔ [2] بقرہ ۔ ۱۶۵ ۔ [3] الا بذکر اللہ تطمئن القلوب ۔ رعد ۔ ۱۳ ۔ ۲۸

[4] مشکوٰۃ کتاب الایمان [5] قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ و یغفر لکم ذنوبکم ۔ اٰل عمران ۔ ۳۱



کو آپکی وفات کے بعد آپ سے محبت نہیں ۔ تو سمجھ لو کہ اسے حق تعالیٰ سے دور کا بھی تعلق نہیں ۔ اور وہ راندہ حق ہے ۔ اور جو راندہ حق ہے ۔ وہ ابلیس لعین کا دوست ہے ! اس لئے ضرور ہوا کہ آپکی وفات کے بعد بھی آپ سے ویسی ہی محبت ہونا چاہیئے جیسی کہ آپکی زندگی میں ہوسکتی تھی ۔ پس جہاں تک کہ متابعت رسول اور محبوبیت حق کا تعلق ہے ۔ آپکی حیات اور ممات میں کوئی فرق نہیں ۔ اس لئے ظاہر ہے کہ آپکی محبت سالکوں کے لئے آب حیات ہے ۔ جس سے اُن کے دل زندہ ہوتے اور منزل مقصود کو پونچتے ہیں ۔ گویا کہ آپ دردمندوں اور عاشقوں کے ابوالابا رشناوراں بحر حیات کے اُستاد الاساتذہ اور حکمشاں بادہ عشق کے وہ ساقی اعظم ہیں ۔ جن کی محبت و اطاعت پیاسے کے دوا رسے پہنچا دیتی ہے ؎

کیمائیست عجب بندگیٔ پیر مغاں　　　خاک او گشتم و چندیں درجاتم دادند

۲۹ ـــ ایک چیز اور لیجئے ۔ احسان ایک شرعی اصطلاح ہے ۔ شارع علیہ السلام اسکی یوں تعریف فرماتے ہیں ۔ کہ تو اللہ کی عبادت کر گویا کہ تو اللہ کو دیکھ رہا ہے ۔ اور اگر یہ نہ ہو ۔ تو پھر کم از کم یہ ہو کہ اللہ تجھے دیکھ رہا ہے[1] اس بات کو وہی پا سکتا ہے ۔ جو اینما تولّوا فثمّ وجہ اللہ کی حقیقت سے روشناس ہوچکا ہو ۔ اس حقیقت کو وہی پونچ سکتا ہے ۔ جس نے حق تعالیٰ کو کسی بہترین منظر میں دیکھ پایا ہو ۔ اور حق تعالیٰ کا بہترین منظر ذات نبوی ہے[2] ؎

روئے تو مگر آئینۂ لطف الٰہی ست　　　حقا کہ چنین ست درین روئے ریا نیست

حق تعالیٰ کو اس منظر میں وہی دیکھ سکتا ہے ۔ جس نے اپنے آپکو حُب رسول میں فنا کردیا ہو ۔ وہ وہی شخص ہوسکتا ہے ۔ جس نے ذکر حق کو انتہا تک پونچا دیا ہو ۔ ذکر حق کو انتہا

---

[1] صحیحین مشکوٰۃ کتاب الایمان [2] من رانی فقد رأی الحق ۔ متفق علیہ مشکوٰۃ کتاب الرؤیا ۔ اس حدیث کی تعبیر یہ بھی کی جاتی ہے کہ رسول کا دیکھنا گویا خدا کا دیکھنا ہے اور یہ غلط نہیں ۔ کائنات میں کامل ترین مظہر حق عفتھا الیہم کا خاتم النبیین ہے اور ایسے مظہر کو دیکھنا خود کو دیکھنا ہے ۔

تک پہنچانے والا وہی ہوسکتا ہے۔ جس نے ذکر روحی یعنی لطیف و صعب ترین ذکر میں کمال حاصل کر لیا ہو۔ ذکر روحی میں کمال حاصل کرنے والا وہی شخص ہوسکتا ہے جس اس ذکر کو کامل استاد یعنی خود رسول اللہ صلعم سے یا قائمقام رسول یعنی خلیفہ یا مجدد وقت یا امام وقت سے حاصل کیا ہو[1]۔ اس ذکر کے حصول کے لحاظ سے آپکی روح وفات کے بعد ایسے ہی زندہ ہے جیسے کہ حیات کے وقت تھی۔ اور اسے اب بھی وہی قوتیں حاصل ہیں۔ جو کہ اُسے حیات کے وقت حاصل تھیں۔ ؎

رخ عرش کی قندیل ہے۔ قد شمع تجلے
اللہ کی قدرت کا تماشہ ہے بشر بھی

۳ — ذکر قلبی۔ ذکر روحی۔ حب اللہ۔ اور حب رسول اللہ انسان کے اعلیٰ ترین کمالات سے ہیں۔ یہ کمالات محض ذاتی کوشش سے حاصل نہیں ہوسکتے لیس للانسان الا ما سعیٰ بے شک ایک کلیہ صادقہ ہے۔ مگر ساتھ ہی یہ بھی تو ایک کلیہ ہے۔ کہ اللہ جسے چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے[2]۔ پس ان دونوں کلیات کو ملا کر جو نتیجہ نکلتا ہے۔ وہ یہ ہے کہ انسان کو سعی بھی کرنا ہے۔ اور حق تعالیٰ سے فضل و رحمت بھی مانگنا ہے۔ جب یہ دونوں چیزیں اکٹھی ہوں۔ تو پھر ضرور گوہر مقصود ہاتھ آجاتا ہے۔ اور جب ذکر لسانی دائمی ہے۔ تو پھر قلبی اور روحی ذکر بطریق اولیٰ دائمی ہونا چاہیے۔

[1] مسند احمد میں ہے۔ من مات بغیر امام فقد مات میتۃ جاھلیۃ۔ منتخب جلد اول صفحہ ۶۔ دوسری حدیث ہے۔ من مات لا بیعۃ لہ مات میتۃ جاھلیۃ۔ فصل بیعہ منتخب اول ص ۶۳۔ امام کی بیعت تقوی پہ ہوتی ہے۔ اور بیعت تقوی منعقد ہونے پر امام ذمہ وار اس بات کا ہوتا ہے کہ وہ صاحب صلاحیت مومن کو دین کے رموز و اسرار سے بتدریج واقف کرے اور اسے ذکر نفی قلبی اور روحی سے آگاہ کرے۔ اور اسے یہ بھی اپنے وقت پر بتائے کہ دل کی بیداری کس مقام پر پہنچتی ہے۔ اس مسئلہ بیعت پہ جداگانہ بحث کی گئی ہے جو مضمون علیحدہ کتاب کی شکل میں شائع ہوگا۔ دیکھو منتخب جلد اول فصل بیعت و باب پنجم کتاب ہذا۔

[2] واللہ یہدی من یشاء الی صراط مستقیم۔ الآیۃ



صحیح مسلم میں دائمی ذکر کا ایک جداگانہ باب باندھا گیا ہے۔ اور اس میں یہ حدیث موجود ہے مجھے قسم ہے اس ذات کی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے۔ اگر تم ہمیشہ اس حالت میں رہو جس میں کہ تم میرے پاس ہوتے ہو اور اگر تم ہمیشہ ذکر میں رہو۔ تو فرشتے تمہارے بستروں پر اور تمہارے راستوں میں تم سے مصافحہ کریں۔ لیکن اے حنظلہ یہ کیفیت کبھی کبھی ہوتی ہے[1]۔ قرآن شریف میں بھی ذکر دائمی کا اشارہ موجود ہے۔ وہ لوگ جنکو نہ تو تجارت اور نہ بیع اللہ کی یاد۔ قیام نماز اور ادا زکوۃ سے غافل کرتی ہے۔ الخ[2]۔ سورہ آل عمران میں ہے بالتحقیق آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے اور دن اور رات کے یکے بعد دیگرے آنے میں نشانیاں ہیں۔ عقلمندوں کیلئے جو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور پہلوؤں پہ یاد کرتے ہیں[3] اور آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں غور کرتے ہیں[4]۔ جو لوگ کمالات انسانی اور کیفیات اذکار سے ناواقف ہیں۔ وہ یہاں ذکر سے صرف نماز مراد لیتے ہیں۔ حالانکہ ذکر اور نماز دو مختلف چیزیں ہیں جو قرآن میں بالتواتر استعمال کیگئی ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ نماز میں جو ذکر اللہ آتا ہے۔ وہ ذکر مقید ہے۔ ذکر مطلق ہے ہر جگہ ذکر مقید مراد نہیں لیا جاسکتا۔ اس لئے یہاں بھی ذکر سے محض صلوۃ مکتوبہ مراد نہیں۔ آپ پر ذکر اور صلوۃ کا فرق آیات ذیل سے واضح ہوگا۔ اور جب نماز ادا ہو جائے تو تم زمین میں منتشر ہو جاؤ اور اللہ کا فضل چاہو۔ اور اللہ کو بہت یاد کرو۔ تاکہ تم فلاح پاؤ[5]۔ یہ جملہ مرکبہ دو

[1] صحیح مسلم جلد دوئم۔ ص ۳۴۲ باب دوام الذکر والفکر فی امور الآخرۃ والمراقبۃ۔ [2] رجال لا تلھیھم تجارۃ ولا بیع عن ذکر اللہ واقام الصلوۃ وایتاء الزکوۃ۔ نور ۲۴۔ ۳۷۔ منافقون ۶۳-۹۔ [3] الذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبھم الخ۔ آل عمران ۱۹۰۔ [4] ان فی خلق السموٰت والارض واختلاف اللیل والنہار لآیت لاولی الالباب الذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبھم ویتفکرون فی خلق السموٰت والارض الخ آل عمران ۳-۱۸۹ و ۱۹۰۔ [5] فاذا قضیت الصلوۃ فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل اللہ واذکروا اللہ کثیرا لعلکم تفلحون جمعہ ۶۲-۱۰

جادو ن شرطیہ اور جزائیہ سے بنا ہے ۔ اور چونکہ علم بیان کے رو سے شرط اور جزا لازمی طور پر مختلف چیزیں ہوتی ہیں ۔ اس لئے نماز اور ذکر دو مختلف چیزیں ہوئیں ۔ کوئی یہ نہ کہیگا کہ جب نماز ادا ہو جائے تو نماز پڑھو یا جب روٹی کھا چکو تو روٹی کھاؤ ۔ دوسری جگہ قران میں ہے ۔ واقم الصلوٰۃ لذکری اب اسکا کوئی یہ ترجمہ نہ کریگا کہ ذکر میرے ذکر کیلئے قایم کرو ۔ یا نماز میری نماز کیلئے قایم کرو ۔ حدیثوں سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ نماز اور ذکر دو مختلف چیزیں ہیں ۔ ذکر کے اجتماع کو حلق الذکر کہتے ہیں ۔ اور نماز کے اجتماع کو صفوف صلوٰۃ ۔ ترمذی میں ہے ۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جب تم جنت کے باغیچوں سے گذرو تو اس میں چرو چگو ۔ صحابہ نے عرض کی کہ جنت کے باغیچے کون ہیں ۔ فرمایا ۔ ذکر کے حلقے [1] یہ دوسری بات ہے ۔ نماز کے ادا کرلنے سے ذکر کا فرض حکم ادا ہو جاتا ہے ۔ مگر جہاں تک نوافل کا تعلق ہے نماز کی ادائیگی سے مطلق ذکر کا حکم ادا نہیں ہوتا ۔ سورہ جمعہ میں ہے اے مومنو ! جب جمعہ کے دن نماز کیلئے ندا دی جائے تو تم اللہ کے ذکر کی طرف دوڑو اور خرید و فروخت چھوڑو [2] یہاں دنیاوی کاروبار اور تجارت چھوڑ کر اللہ کے ذکر کی طرف دوڑنے کا حکم ہے چونکہ نماز میں ایک حد تک ذکر اللہ موجود ہے ۔ اسلئے نماز کے ادا کرلنے سے اس حکم کی بجا آوری ہو جاتی ہے ۔ اور ہم زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکتے ہیں ۔ کہ یہاں مطلق ذکر مقید ذکر کے ذریعہ سر انجام پایا [3] مگر اس سے یہ نتیجہ نہیں نکل سکتا ۔ کہ ذکر سے ہر حالت میں نماز ہی مراد ہے ۔ امام شافعی رح کی یہ رائے ہے کہ مطلق مقید پر محمول کیا جاتا ہے ۔ اگرچہ مطلق اور مقید دو مختلف حادثوں میں واقع ہوں ۔ مثلاً کفارہ قتل میں قید ایمان کی ہے

[1] مشکوٰۃ باب ذکر اللہ ۔ حدیث میں الفاظ حلق الذکر آئے ہیں ۔ [2] یا ایہا الذین امنوا اذا نودی للصلوٰۃ من یوم الجمعۃ فاسعوا الی ذکر اللہ وذروا البیع جمعہ ۶۲ - ۹ [3] یہاں نماز جمعہ کا وقت قرینہ صارفہ ہے اس بات کے لئے کہ مطلق ذکر سے مقید ذکر مراد ہے ۔



جیسے کہ قران میں ہے ۔ ومن قتل مومنًا خطاءً فتحریر رقبۃ مومنۃ الآیۃ لیکن کفارہ ظہار اور یمین میں ایمان کی قید نہیں کیونکہ وہاں صرف فتحریر رقبۃ وارد ہوا ہے ۔ اس لئے امام شافعی رح تینوں صورتوں میں رقبۃ سے رقبۃ مومنہ مراد لیتے ہیں جو درست نہیں ۔ باقی آئمہ مطلق کو معنے مطلق پر اور مقید کو معنی مقید پر محمول کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جہاں مطلق ہو وہاں مضمون اطلاق پر ہی مفہوم ہونا چاہیئے ۔ اور جہاں مقید ہو ۔ وہاں مفہوم بھی تقیید پر مبنی ہونا چاہیئے ۔ اور یہ بات بالکل صاف ہے [1] اور یہی درست طریق تعبیر ہے ۔ اس لئے اس آیت کے متعلق بھی جو اوپر مذکور ہوئی ۔ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ کھڑے بیٹھے اور پہلوؤں پر ذکر سے مراد صرف نماز ہے ۔ بلکہ یہاں تو وہ مطلق ہوتی ہیں ۔ قیام ۔ قعود اور اضطجاع ۔ ان تینوں حالتوں میں ہر وقت وہی ذکر جاری رہ سکتا ہے ۔ جو دائمی ہو ۔ اور دائمی ذکر کے متعلق صحیح مسلم میں ایک جدا گانہ باب باندھا گیا ہے ۔ جس سے اس امر کی طرف اشارہ ہے ۔ کہ ایسا ذکر بھی ایک ہے جو ہر وقت ہر لمحہ جاری رہتا ہے ۔ اور وہ ذکر نفسی ۔ قلبی ۔ اور روحی کے سوا ادا کیا ہو سکتا ہے ۔ لُبّ [2] کی اصطلاح قران میں خواص کیلئے استعمال کی گئی ہے ۔ اور یہ دائمی ذکر بھی خواص کا ہی شیوہ ہے ۔ اس آیت میں اس دائمی ذکر کی تحریص کا اشارہ ہی حکم نہیں اور نہ دائمی ذکر کا حکم ہر کہ ومہ کیلئے دیا جا سکتا ہے ۔ ذکر اللہ کیساتھ حب اللہ اور حب اللہ کیساتھ ذکر اللہ لازم ملزوم کا حکم رکھتے ہیں ۔ مسند احمد کی حدیث قدسی ہے کہ بندہ صریح ایمان کا مستحق نہیں ہوتا جب تک کہ وہ اللہ کیلئے محبت نہ کرے اور اللہ کیلئے بغض نہ رکھے ۔ اور جب اللہ کیلئے محبت کرتا ہے ۔ اور اللہ کیلئے بغض رکھتا ہے ۔ تو وہ اللہ کی دوستی کا سزاوار ہو جاتا ہے ۔ اور میرے بندوں میں سے

[1] قال الشافعی ان المطلق محمول علی المقید وان کانا فی حادثین ۔ وعندنا لا یحمل المطلق علی المقید الخ دیکھو حسامی ص ۲۵ و ۲۶ [2] لاولی الالباب الذین یذکرون اللہ قیامًا الخ ۔

میرے دوست اور میری خلعنت میں سے میرے یار وہ ہیں جو مجھے یاد کرتے ہیں۔ اور میں انکو یاد کرتا ہوں [۱] ترمذی میں ہے کہ مفردون یعنی تفرید اختیار کرنے والے وہ لوگ ہیں۔ جو اللہ کی یاد میں شیفتہ و فریفتہ ہوں [۲] مسلم کی روایت میں ہے کہ مُفردون وہ مرد اور عورتیں ہیں۔ جو اللہ کو بہت یاد کرتے ہیں [۳] یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلعم ہر وقت اللہ کو یاد کیا کرتے تھے [۴] بہرحال جو اہمیت ذکر اللہ کو حب اللہ کے باب میں حاصل ہے۔ اسے کسی طرح بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ انسان کے دل کے اندر مختلف چیزوں کی محبت چھپی ہوتی ہے۔ مثلاً اُسکے دل میں عورتوں بچوں۔ دولت۔ متاع دنیا مویشی کھیتی وغیرہ کی محبت مرتکز ہوتی ہے۔ اللہ تعالی فرماتا ہے۔ زینت دیگئی ہے لوگوں کیلئے خواہشات کی حُب کو متعلق عورتوں بیٹیوں سونے چاندی کے جمع کئے ہوئے ڈھیروں اچھے سدھے ہوئے گھوڑوں۔ مویشیوں۔ اور کھیتی کے۔ یہ دنیا کی زندگی کے سامان ہیں [۵] جب تک انسان کے دل کے اندر ان فانی چیزوں کی محبت موجود ہے۔ تب تک حق تعالی کی محبت اسکے دل کے اندر جاگزین نہیں ہو سکتی۔ اور جب سالک اللہ کا ذکر شروع کرتا ہے۔ تو پھر حق تعالی کی محبت اسکے دل میں پیدا ہونے لگتی ہے۔ اور جوں جوں ذکر دائمی ہوتا جاتا ہے۔ غیر اللہ کا خیال دل سے اترتا جاتا ہے۔ اور جب اللہ کا ذکر صحیح معنی میں دائمی ہو جاتا ہے۔ تو پھر اللہ کی محبت اِن فانی چیزوں کی محبت کو مٹا دیتی ہے۔ اور تمام خواہشات پر غالب آجاتی ہے۔ اس وقت اسے ذاکر کا کان آنکھ ہاتھ پاؤں دل زبان ہو جاتا ہے۔ اور غیریت کا پردہ اُٹھ جاتا ہے۔ اس وقت سالک حق تعالی کا صحیح معنی میں مظہر بنتا۔ اور درجہ محبوبیت حاصل کرتا ہے۔ مگر یاد رہے کہ یہ کیفیت اللہ کی خاص مہربانی

[۱] منتخب جلد اول ص ۴۱ – فضل فی مجانۃ الایمان [۲] حصن حصین۔ ص۔ ۲۰ و ۲۱ افضل الذکر [۳] مشکوۃ باب ذکر اللہ [۴] کان یذکر اللہ علی کل احیانہ۔ مسلم ترمذی۔ ابو داؤد۔ ابن ماجہ منتخب جلد ۳ ص ۲۶۳ شمائل نبوی الذکر [۵] کان احب العمل الیہ ادوم علیہ صاحبہ بخاری ابن ماجہ منتخب جلد ۳ ص ۲۶۳ [۶] زین للناس حب الشہوات من النساء والبنین والقناطیر المقنطرۃ من الذھب والفضۃ والخیل المسومۃ والانعام والحرث۔ آل عمران



اور رسول کی دعا سوا پیدا نہیں ہو سکتی۔ یہی کیفیت دوسرے لفظوں میں تزکیہ کہلاتی ہے۔ اور اسی پر کمالات روحانی کا دار و مدار ہے۔ اس سالک ذاکر پر ذکر کرتے کرتے اور منازل سلوک میں جادہ پیمائی کرتے کرتے ایک ایسا وقت آجاتا ہے۔ جبکہ اس کو رسول کی نظر رحمت سے جاذبہ یا دقہ الہی کی اشد ضرورت ہوتی ہے۔ جیسے صوفیوں اور عارفوں کے نقطہ نظر سے روحانی یا طلسمانی مس [۱] کہتے ہیں۔ عین اس وقت رسول کا ہاتھ اسکی مدد کو بڑھتا ہے۔ اور رسول اللہ صلعم کی دعا و مدد اور نظر و توجہ سے سالک کے جسم و جان کے اندر روحانی بجلی دوڑ جاتی ہے۔ اور اس کا اندر باہر نور حق سے پر ہو جاتا ہے۔ اسی حقیقت کو حضرت حافظ یوں بیان کرتے ہیں ؎

دوش وقت سحر از غصہ نجاتم دادند | وندراں ظلمت شب آب حیاتم دادند
بیخود از شعشعہ پرتو ذاتم کردند | بادہ از جام تجلی صفاتم دادند

یہ کیفیت سالک کو رسول کی دعا اور توجہ بغیر حاصل نہیں ہو سکتی۔ اور جب تک اسے یہ کیفیت حاصل نہ ہو۔ وہ صحیح معنے میں پاک نہیں ہو سکتا۔ یہ کیفیت ہر سالک کو فرداً فرداً حاصل کرنا پڑتی ہے۔ اور اس لئے رسول اللہ صلعم کی روح اقدس کو ہر ایک سالک کی فرداً فرداً امداد کرنا ہوتی ہے۔ اور جب اس طرح سالک کی مدد روح نبوی سے ہوتی ہے۔ تو پھر وہ عروۂ کمال پر پہنچتا۔ اور پورے طور پاک ہو جاتا ہے۔ معاویہ کی روایت ہے۔ انہوں نے نبی صلعم کو یہ کہتے ہوا سنا کہ جس سے اللہ تعالی نیکی کا ارادہ کرتا ہے۔ اسے تفقہ فی الدین کا مرتبہ عطا کرتا ہے۔ اور میں صرف تقسیم کرنے والا ہوں۔ عطا کرنے والا اللہ ہے [۲] قاسم یعنی تقسیم کرنے والیکے ہاتھ میں سب کچھ ہوتا ہے

[۱] [illegible]

[۲] وانما انا قاسم واللہ یعطی۔ بخاری کتاب العلم باب ماکان النبی صلعم یتخولھم بالموعظۃ والعلم کی لاینفروا۔ مشکوۃ کتاب العلم صحیحین۔

معطی تو معطی ہے۔ لیکن جب تک تقسیم کرنے والا نہ دیوے تب تک کچھ بھی نہیں مل سکتا تقسیم کرنے والے کو ذیل کی باتوں کا لحاظ رکھنا ہوتا ہے۔

**اول** ۔ عطیہ رب کا کون کون مستحق ہے۔

**دویم** ۔ ہر ایک کو کس کس قدر عطیہ ملنا چاہیئے۔

**سویم** ۔ کس کس وقت ہر عطیہ ملنا چاہیئے۔

**چہارم** ۔ عطیہ کس کس قسم کا ہونا چاہیئے۔

پاکیزگی تمام عطیوں سے بڑا عطیہ ہے۔ اس کا تقسیم کرنا بھی رسول اللہ صلعم کے ہاتھ میں ہے۔ کیونکہ قاسم علے الاطلاق آپ ہی ہیں۔ پس یہ بات ثابت ہے کہ پاکیزگی کا عطیہ جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملتا ہے۔ رسول اللہ صلعم کی وساطت سے پہنچتا ہے۔ جو قاسم علے الاطلاق ہیں۔ اور اسی مضمون قاسمیت کیطرف ویزکیہم ویزکیہم میں اشارہ ہے یہ دائمی ذکر اور اسکے ساتھ فکر جس کا کہ اوپر ذکر ہوا۔ اللہ کی خاص عنایات سے ہے۔ جو نبی کے ذریعہ اور نبی کے بعد اسکے خلیفوں مجددوں اماموں ابدالوں۔ کے ذریعہ افراد امت کو پہنچتا ہے۔ یہی صورت حُب اللہ اور حُب رسول کی ہے۔ اور یہی چیزیں پاکیزگی کے وسائل ہیں۔ یہ چیزیں نبی کو تو براہ راست حق تعالیٰ سے عطا ہوتی ہیں۔ اور دیگر افراد کو نبی کے واسطہ سے پس سمجھ لینا چاہیے۔ کہ یہ چیزیں تزکیہ کے مضمون کے مطابق رسول اللہ صلعم کی خاص توجہ سے ملتی ہیں۔ نبی کی توجہ دو شکلوں میں ظہور پذیر ہوتی ہے۔ ایک دعا اور دوسرے نظر۔ نبی کی دعا اور نظر میں حیرت انگیز اور غیر معمولی اثر پنہاں ہوتا ہے۔ آپکی نظر اور آپکی دعائے سے سالک کے باطن کے اندر وہ وارفتگی پیدا ہوتی ہے۔ جو ہزاروں خموں کے لنڈھانے سے بھی پیدا نہیں ہو سکتی ہے

شاہ عشق آمد و شہر دل من ویران کرد
لیک صد گنج بہر زاویہ پنہا و کنوں
ساقی بزم خدائے درمے خانہ کشاد
صد ہزاراں خم از خمخانہ بمن داد کنوں



[21] ـــ یوم حُنَین کا ذکر ہے کہ رسول اللہ صلعم نے ایک مٹھی کنکریوں کی اُٹھائی اور کفار کے منہ پر پھینکی۔ اور فرمایا! انکا منہ ہوا نتیجہ یہ کہ کفار کو شکست فاش ہوئی۔ یہ روایت صحیح مسلم کی ہے [22] بخاری میں ہے۔ کہ آپ نے مسلمہ بن اکوع کی پنڈلی پر جس میں زخم آیا تھا۔ تین پھونکیں دیں۔ اور وہ صحیح و سالم ہو گئی۔ یہ آپ کی دعا کا اثر تھا۔ جو پھونکوں کی شکل میں نمودار ہوا [23] یوم حدیبیہ کو جبکہ اسلامی لشکر میں پانی کا ذخیرہ ختم ہو چکا ہوا تھا۔ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں ایک کوزہ پانی کا لایا گیا۔ آپ نے اپنا ہاتھ اس کوزی میں ڈالا پانی آپکی انگلیوں سے مثل چشمہ پھوٹ پڑا۔ اور پندرہ سو کے قریب آدمی اس پانی سے سیراب ہوئے یہ بھی آپکی دعا کا اثر تھا [24] یوم خندق کا ذکر ہے کہ مسلمانوں کے پاس کھانے کا سامان ختم ہو گیا تھا۔ جابر کے پاس ایک صاع گندم اور ایک بچہ بکری کا تھا۔ بچہ ذبح کیا گیا۔ اور روٹیاں پکائی گئیں آپ نے برکت کی دعا کی۔ تو یہ کھانا سارے لشکر کیلئے جو تین دن سے بھوکا تھا۔ کافی ہوا۔ یہ روایت صحیحین کی ہے [25] ایک بار امساک باراں ہوا۔ رسول اللہ صلعم سے عرض کی گئی۔ آپ نے دعا کی اور موسلا دھار بارش ہوئی [26] بخاری میں ہے۔ کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلعم سے امساک باراں اور قحط کی شکایت کی۔ اور دُعا کیلئے عرض کی آپکی دعا سے ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک لگاتار بارش ہوتی رہی۔ پھر وہی شخص حاضر خدمت ہو کر عرض کرنے لگا۔ کہ اب تو گھر بھی ڈھنڈار ہونے لگے۔ اور چار پائے مرنے لگے ہیں۔ آپ نے پھر دعا کی تو بارش تھمی [27] اسی طرح کی اور بھی حدیثیں باب استسقا میں مذکور ہیں۔ صحیح مسلم میں ہے کہ ایک بھائی کی اپنے بھائی کیلئے پیٹھ پیچھے دعا قبول کی جاتی ہے۔ اس کے پاس ایک فرشتہ متعین ہوتا ہے۔ جب کوئی اپنے بھائی کیلئے دعا کرتا ہے۔ تو فرشتہ آمین کہتا ہے۔ اور یہ بھی کہتا ہے۔ کہ تجھے بھی ایسا ہی ملے [28] ترمذی اور ابو داؤد کی روایت بھی اس سے ملتی جلتی ہے [29]

[21] مشکوۃ باب المعجزات [22] مشکوۃ باب المعجزات [23] مشکوۃ باب المعجزات [24] مشکوۃ باب المعجزات [25] مشکوۃ باب الاستسقاء روایت ابو داود [26] بخاری باب الاستسقاء۔ [27] مشکوۃ کتاب الدعوات [28] ایضاً [29] ایضاً۔

ترمذی میں ہے کہ تین شخصوں کی دعا رد نہیں ہوتی۔ افطار کے وقت صائم کی۔ امام عادل کی اور مظلوم کی الخ [۱] جب امام عادل کی دعا اکارت نہیں جاتی۔ تو پھر نبی کی دعا بھی اکارت نہیں جا سکتی۔ ہاں اگر نبی کافروں اور مشرکوں کیلئے دعا کریں۔ تو وہ قبول نہ ہوگی۔ قرآن پاک میں ہے۔ تو ان کیلئے بخشش مانگ یا نہ مانگ۔ اگر تو ان کیلئے ستر بار بھی بخشش مانگیگا جب بھی اللہ ان کو نہ بخشیگا۔ یہ اسلئے کہ وہ اللہ اور اُسکے رسول پر ایمان نہ لائے۔ اور اللہ حد سے بڑھنے والی قوم کو ہدایت نہیں کرتا [۲] دوسری جگہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ تو ان کیلئے نماز جنازہ پڑھ۔ تحقیق تیری نماز جنازہ انکے لئے سکون کا باعث ہوتی ہے [۳] پس ظاہر ہے۔ کہ مومنوں کیلئے آپکی دعا سو بیماریوں کی ایک دوا ہے ؎

یارسول اللہ بحالِ عاصیاں کن یک نظر

تا شوند آں یک نظر کار فقیراں ساختہ

۲۳ — رسول اللہ صلعم کی آنکھ بھی دعا کا اثر رکھتی ہے۔ جس پر آپ غضب یا محبت کی نظر ڈالینگے۔ اُسے اثر ہوئے بغیر نہ رہیگا۔ کیونکہ نظر میں بھی دعا مضمر ہوتی ہے۔ آنکھ کی چار بڑی قسمیں ہیں۔ غیر تربیت یافتہ بُری آنکھ [۱] تربیت یافتہ بُری آنکھ [۲]۔ غیر تربیت یافتہ اچھی آنکھ [۳]۔ تربیت یافتہ اچھی آنکھ [۴]۔ ان میں سے ہر ایک کے مدارج جداگانہ ہیں۔ غیر تربیت یافتہ بری آنکھ تمام لوگوں میں سے کسی کسی کی ہوتی ہے۔ اسی لئے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ آنکھ برحق ہے یعنی آنکھ کا اثر ضرور ہوتا ہے [۴] ابن ماجہ میں بھی اسی سے ملتی جُلتی حدیث موجود ہے [۵] نسائی میں ہے کہ تم اپنے بھائی کو کس لئے ہلاک کرتے ہو جب کوئی تم سے اپنے بھائی کی اچھی چیز دیکھے۔ تو اسکے لئے برکت کی دعا کرے [۶] مسند احمد میں

---

[۱] مشکوۃ کتاب الدعوات۔ [۲] استغفر لہم اولا تستغفر لہم سبعین مرۃ فلن یغفر اللہ لہم۔ ذلک بانہم کفروا باللہ ورسولہ واللہ لا یہدی القوم الفسقین براۃ ۹-۱۰۰ [۳] وصل علیہم ان صلوتک سکن لہم۔ براۃ ۹-۱۰۳ [۴] منتخب جلد ۳ ص ۴۵ [۵] العین حق الاسم احمد منتخب جلد ۳ فصل العین ص ۴۵ [۶] منتخب جلد ۳ ص ۴۵



بھی اس سے ملتی جُلتی حدیث موجود ہے [۱] یہ معمولی بُری آنکھ کے بُرے اثرات ہیں۔ اگر یہی آنکھ تربیت یافتہ ہو۔ جیسی کہ ساحروں اور دوسری خبیث روحوں کی ہوا کرتی ہے تو پھر یہ اور بھی غضب ڈھائے دیتی ہے۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جادو کوئی چیز نہیں حالانکہ نظام کائنات چاہتا ہے۔ کہ ہر روشنی کیساتھ ایک سیاہی ہو۔ ورنہ روشنی کو کوئی روشنی نہیں کہہ سکتا۔ ہر سفید علم یعنی نورانی علم کیساتھ کالا علم یعنی ظلماتی علم موجود ہے رسول اللہ صلعم کا سکھایا ہوا روحانی علم نورانی علم ہے۔ اور ساحروں اور خبیث روحوں کا سکھایا ہوا علم کالا علم۔ قرآن مجید میں ہے کہ سلیمان نے انکار نہیں کیا۔ انکار تو شیاطین نے کیا۔ جو لوگوں کو جادو سکھاتے تھے [۲] اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ سحر کفر کیساتھ الحاق رکھتا ہے۔ کہ یہ ایک علم ہے جو سکھایا جا سکتا ہے۔ اور کہ اسکے ذریعہ سے مرد عورت میں تفرقہ ڈالا جا سکتا ہے۔ اس آیت میں مرد عورت کے مابین تفرقہ ڈالنے کا خاص طور ذکر کیا گیا ہے۔ وہ اس لئے کہ ایمان کے تباہ ہونے۔ اور معاشرت و تمدن کے بگڑنے کا اصلی باعث عورتوں اور خاوندوں کے کشیدہ تعلقات ہوتے ہیں۔ جہاں خاوند زوجہ کی آپس میں بگڑی وہاں بد روشی۔ بد اندیشی۔ اختفادی ابتری اور خانہ بربادی کا دور دورہ شروع ہوا۔ اس سے ایمان کی جڑیں بھی کھوکھلی ہو جاتی ہیں۔ اس لئے ابلیس کا حملہ جو ایمان پر ہوتا ہے۔ وہ اسی راہ سے ہوتا ہے۔ صحیح مسلم کی ایک حدیث ہے۔ کہ ابلیس اپنا تخت پانی پر نصب کرتا اور اپنی ذریات کو فتنہ پردازی پر مامور کر کے اطراف و اکناف میں بھیجتا ہے ان سب میں سے اسکو اپنا مقرب بناتا ہے جو خاوند اور زوجہ کے درمیان جدائی ڈالے [۳] پس ظاہر ہے کہ ساحروں جادوگروں اور خبیث روحوں کا کام دنیا میں تباہی پھیلانا ہے

---

[۱] منتخب جلد ۳ ص ۴۶۔ [۲] وما کفر سلیمان ولکن الشیطین کفروا یعلمون الناس السحر وما انزل علی الملکین ببابل ہاروت وماروت وما یعلمن من احد حتی یقولا انما نحن فتنۃ فلا تکفر فیتعلمون منہما ما یفرقون بہ بین المرء وزوجہ الخ۔ بقرہ ۲-۱۰۲ سحر کا ذکر قرآن میں متعدد جگہ آیا ہے دیکھو سورہ آل عمران ۳-۲۳، ۲۷-۱، ۲-۳۶، ۲۵-۱، ۲۱-۳ [۳] مشکوۃ باب الوسوسہ۔ روایت مسلم۔

اور حقیقت میں کالے علم کا منتہائے مقصود یہی ہے۔ اسی لئے ساحر کی سزا موت ہے
ترمذی میں ہے کہ ساحر کی سزا یہ ہے کہ اس کا سر قلم کیا جائے[1] ساحروں اور کالے علم
والوں کی آنکھ اگر تربیت یافتہ ہو تو پھر وہ تو ستم کرئے دیتی ہے۔ غیر تربیت یافتہ اچھی آنکھ
عام مومنوں میں سے کسی کسی کی ہوتی ہے۔ اور تربیت یافتہ اچھی آنکھ نبیوں اور کامل
ولیوں کی ہوتی ہے۔ اور ایسی آنکھ کی روحانی قوت کے متعلق نظائر و شواہد موجود ہیں
اللہ کی آنکھ کا اثر جو ہوتا ہے وہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکتا۔ حق تعالیٰ نے کوہ
طور پر اپنی ایک معمولی سی نظر ڈالی۔ تو وہ پہاڑ ریزے ریزے ہو گیا[2] یہ حق تعالیٰ کی تجلی
ذاتی تھی۔ جب حق تعالیٰ کے دید کی یہ حالت ہو تو پھر یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ معمولی سی
دید سے ناقص سے ناقص انسان دوجہ کمال پر اپہنچ سکتا۔ اور چشم زدن میں عروج
کے تمام مراتب طے کر سکتا ہے۔ نبی اور کامل ولی کی آنکھ حق تعالیٰ کے نور سے معمور ہوتی
ہے اور اس میں بھی بلا کا اثر ہوتا ہے۔ مسند احمد اور ابن ماجہ میں ہے رسول اللہ صلعم نے
فرمایا کہ کیا میں تمہیں بتاؤں کہ تم میں سے بہترین کون ہیں۔ عرض کی۔ فرمائیے۔ بولے
تم میں سے بہترین وہ ہیں جنہیں دیکھکر خدا یاد آئے[3] جب کامل مومنوں کی یہ کیفیت
ہو کہ کوئی اُن کے چہرے کو دیکھے۔ تو اُنکے اندر خدا کی یاد کا جذبہ پیدا ہو جائے۔ تو اگر یہ
کامل لوگ کسی کو اپنی تربیت یافتہ آنکھ سے دیکھیں۔ تو پھر خدا ہی جانتا ہے۔ کہ وہ کیا
کیا کیفیت انسان کے باطن کے اندر پیدا کر سکتے ہیں۔ اسی لئے کہا گیا ہے۔ کہ نیک
بندوں کے چہروں کو دیکھنا عبادت ہے۔ چنانچہ طبرانی اور حاکم میں ہے کہ علی کے چہرے
کو دیکھنا عبادت ہے یہ اصول کی بات ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت
کرتا ہے تو وہ اُسکا کان آنکھ ہاتھ پاؤں دل زبان ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ بخاری اور مسند

[1] منتخب جلد ۳ ص ۵۴ فصل السحر۔ [2] فلما تجلی ربہ للجبل جعلہ دکاً و خرّ موسیٰ صعقاً۔ اعراف ۷۔ ۱۴۳۔
[3] مشکوۃ باب الحب فی اللہ و من اللہ ۔ و باب حفظ اللسان ۔ ص ۳۵۴ و ۳۷۴۔



احمد کی روایت میں ہے[1] ایک ایسے بندے کا جسکی آنکھ خود خدا بن گیا ہو۔ دیکھنا وہ وہ
کیفیتیں پیدا کر سکتا ہے جو کسی کے انسان گمان میں بھی نہیں آسکتیں۔ ترمذی میں ہے
کہ مومن کی فراست سے ڈرو کہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے[2] یہ حدیث بھی پہلی
حدیث کی تائید میں ہے۔ ان سے صاف ظاہر ہے کہ فانی فی اللہ یعنی جس مومن کے
جذبات و خواہشات اللہ کی محبت میں فنا ہو چکے ہوں۔ اور جو ہر کام کرتے وقت اللہ کے
ساتھ ہوتا [illegible] کے عطا کئے ہوئے نور کے بل بوتے پر دنیا میں کارفرما ہوتا ہو۔ ایسے
کامل مومن کا دیکھنا معمولی بات نہیں۔ اور پھر جو وہ پوری محبت سے دیکھے۔ تو اس
دیکھنے کا کیا کہنا۔ وہ تو دوسرے کے باطن کو نور سے معمور کر دینا اور اُسے پیالے دوارے
پہنچا ہی دیتا ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

آنانکہ خاک را بہ نظر کیمیا کنند — آیا بود کہ گوشۂ چشمے بما کنند

حضرت صرفی کہتے ہیں ؎

چوں چشم ناز خویش بصد حیلہ وا کنند — سگ را ولی کنند و مگس را ہما کنند

حضرت حافظ کہتے ہیں ؎

سنگ و گل را کنند از یمن نظر لعل و عقیق — ہر کہ قدر نفس باد یمانی دانست

یہ تو کامل مومن کا دیکھنا ہوا۔ ایک نبی مرسل کا دیکھنا اور بھی زیادہ پر اثر اور فیض رساں
ہوتا ہے۔ جس ذات کی نسبت یہ کہا جائے۔ کہ اسکا پھینکنا اللہ کا پھینکنا ہے۔ اور
کہ اسکا ہاتھ اللہ کا ہاتھ ہے[3] اس کا دعا کی نیت سے نظر بھر کر دیکھنا۔ بے حد کیف آور
اور حیرت افزا ہونا چاہیئے۔ گویا ہم کہہ سکتے ہیں۔ کہ اگر نبی مرسل کسی شخص کو کمال محبت کی نظر
سے دیکھے اور اس کے باطن پر اپنا اثر ڈالے تو ضرور ہے۔ کہ وہ شخص چشم زدن میں پاک

[1] منتخب جلد اول ص ۱۲ اور ۱۳ مشکوۃ باب ذکر اللہ [2] منتخب جلد اول ص ۲۳ ۔ فراست [3] و ما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمیٰ
انفال ۸ ۔ ۱۷ ۔ ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیہم ۔ فتح ۴۸ ۔ ۱۰ ۔

ہو کر کمال ولایت کو پونہچ جائے ۔حضرت خاتم النبیین نے ایک نابینا کو نظر بھر کر دیکھا ۔اور اسکے لئے دعا کی ۔ وہ معًا بینا ہو گیا [1] حضرت عیسے علیہ السلام آنکھ سے دیکھ کر اور کچھ منہ سے یا دل سے کہہ کر مردے زندہ کیا کرتے تھے ۔ اللہ تعالی کی آنکھ ایسی نہیں ۔جیسی کہ انسان کی ہوتی ہے ۔حق تعالیٰ دیکھتا ہے تو کسی اور ہی آنکھ سے اسی طرح روح کا دیکھنا بھی کسی اور طرح کا دیکھنا ہے ۔ یہ آنکھ کی طاقت ہیولی اور مادہ کی طاقت نہیں ۔ بلکہ یہ تو روح کی طاقت ہے ۔ اور جب روح جسم سے جدا ہونے کے بعد بھی زندہ رہتی ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ یہ قوت وید بھی اسکے ساتھ رہے بالخصوص اس صورت میں جبکہ دوسروں کو پاک کرنے کا منصب اُسکے سپرد ہو ۔

## ششم ۔ دین حق کو سب دینوں پر غالب کرنا

۴۳ —— چھٹا منصب رسول اللہ صلعم کا یہ ہے کہ وہ دین اسلام کو تمام ادیان پر غالب کر دیں [2] یہاں قابل غور بات یہ ہے ۔ کہ معیار غلبہ کیا ہے ۔میرے خیال میں یہ کثرت افراد میں مرکوز ہے ۔ دین اسلام باقی ادیان پر اسوقت صحیح معنے میں غالب آسکتا ہے ۔جبکہ مسلمانوں کی تعداد باقی ہر ایک دین کے پیرؤں سے زیادہ ہو ۔یہی صورت غالبیت اور مغلوبیت کی ہے ۔ اس وقت بدھ مذہب اور عیسائیت کے نام لیوا بالانفراد مسلمانوں سے تعداد میں زیادہ ہیں ۔ اور اسلام ان پر اسوقت غالب آئیگا ۔جبکہ مسلمان کی تعداد ہر دوسرے دین کے ماننے والوں سے بالانفراد زیادہ ہو جائے ۔ مسند احمد میں ہے کہ روئے زمین پر کوئی خیمہ یا کوئی گھر نہ رہیگا ۔جس میں کلمہ اسلام داخل نہ ہوگا ۔تو اسوقت دین سب اللہ کیلئے ہوگا [3] یہ وقت ابھی اسلام پر نہیں آیا اور اب آنے کو ہے ۔بعض مفسر یہ وقت

[1] روایت ترمذی نسائی ۔ ابن ماجہ ۔ مستدرک حاکم حصن حصین ص ۲۰۳ ۔ [2] هو الذی ارسل رسوله بالهدیٰ و دین الحق لیظهره علی الدین كله ولو كره المشركون صف ۶۱ ۔ ۹ ۔ [3] مشکوٰۃ کتاب الایمان ۔



حضرت ابن مریم کے نزول کا بتاتے ہیں ۔میرے خیال میں یہ زمانہ اس وقت سے شروع ہوگا جبکہ امام مہدی ظاہر ہونگے ۔جیساکہ حدیثوں میں ہے ۔ ابوداؤد میں ہے ۔رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ مہدی مجھسے ہوگا ۔ وہ کشادہ پیشانی اور استادہ بینی والا ہوگا ۔ وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیگا جب کہ وہ اس سے پہلے ظلم وستم سے بھری ہوگی ۔ اور وہ سات سال تک حکومت کریگا [4] ترمذی میں بھی یہی الفاظ ہیں یعنی کہ وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیگا ۔جب کہ وہ ظلم وستم سے بھری ہوگی [5] ابوداؤد کی دوسری روایت میں ہے کہ اسکے وقت میں اسلام کو تمکن اور قرار حاصل ہوگا ۔ اور شام کے ابدال اور اہل عراق کے خیار اسکے ہاتھ پر بیعت کرینگے [6] بہر حال کوئی وقت بھی ہو وہ وقت ابھی اسلام پر نہیں آیا ۔ اور جب آئیگا تو حضور علیہ الصلوٰۃ کی روحانی توجہ کی بدولت آئیگا ۔ اگر خاتم النبیین اپنی روحانی طاقت سے آئندہ کام نہ لینگے تو اسلام پر یہ عروج وصعود کا وقت کبھی نہ آئے گا ۔گویا اسلام کا یہ غلبہ بھی آپکی روح مقدس کی خاص توجہ کا رہین منت ہے ۔ اور یہ کام بھی آپ کا ہی ہے ۔کیونکہ آپ آخری نبی ہیں جنکے بعد اور کوئی نیا نبی مبعوث نہ ہوگا ۔ اسلئے ظاہر ہے کہ یہ منصب آپ کا ابھی صحیح معنی میں سر انجام پذیر نہیں ہوا [7] و جب سر انجام پذیر ہوگا ۔تو آپکی روح عظمیٰ کی توجہ سے ہوگا ۔ جواب عالم برزخ میں مشاہدہ ربی میں مستغرق ہے ۔

۴۴ —— اب اس مرحلہ پر یہ بتا دینا بھی ضروری ہے ۔ کہ کیا اس امر کیلئے شواہد موجود ہیں ۔ کہ جو غیر معمولی طاقتیں روح نبوی کو زندگی میں حاصل تھیں ۔ وہ وفات کے بعد بھی حاصل رہیں ۔متعدد شواہد حیات کے اور بعد حیات کے جو ہم پونہچ سکے ہیں ۔یہاں درج کئے دیتا ہوں

[4] مشکوٰۃ باب اشراط الساعۃ ۔ [5] مشکوٰۃ باب اشراط الساعۃ [6] ایضاً ۔ [7] اسکے متعلق صحیح مسلم کی ایک حدیث ہے کہ یہ بات یعنی غلبہ دین ابھی اللہ کی مرضی سے ہونے والا ہے ۔مشکوٰۃ باب قرب الساعۃ ۔ص ۴۱ ۔ قرب الساعۃ کے باب سے ہی اس بات کا اشارہ ملتا ہے ۔ کہ یہ غلبہ قرب قیامت سے کچھ پہلے ہوگا ۔ اور حدیث میں بھی ۔ الفاظ ہیں کہ اسکے بعد دیندار لوگ وفات پا جائینگے جو باقی رہینگے ۔ اپنے آبائی دین کیطرف لوٹ جائینگے ۔ ۱۲ ۔

اول ۔حضور کی باطنی آنکھ زندگی میں کھلی تھی ۔ اور باطنی کان بھی کھلے تھے ۔ دیگر جوارح باطنی بھی کھلے تھے ۔ اسکے متعلق کچھ نصوص اوپر درج ہو چکی ہیں ۔ وفات کے بعد کے شواہد پیش کرنے بہت مشکل ہیں ۔ کیونکہ آپ اسوقت دوسری دنیا میں ہیں ۔ جہاں کے حالات پر سے پردہ اٹھانا محال ہے ۔ پھر بھی کوشش کر کے متعدد شواہد بہم پہنچائے گئے ہیں ۔ پہلے زندگی کے شواہد پیش کرتا ہوں ۔ اسکے بعد وفات کے بعد کے شواہد پیش کرونگا ۔ حضرت انس بن مالک روایت کرتے ہیں ۔ کہ ایک مرتبہ نبی صلعم ممبر کے زینہ پر چڑھے اور فرمایا آمین ۔ عرض کیا گیا کہ حضرت آپ کس بات پر آمین کہہ رہے ہیں ۔ آپ نے فرمایا کہ میرے پاس جبرائیل آئے اور کہنے لگے کہ اس شخص کی ناک خاک میں رگڑ دی جائے جسے رمضان کا مہینہ ہاتھ آئے اور اسکے گناہ نہ بخشے جائیں ۔ آپ بھی آمین کہئے اسلئے میں نے بھی آمین کہی [۲۹] ۔ بجیرہ والد بجیر بیان کرتے ہیں کہ میں اس لشکر میں تھا جسے رسول اللہ صلعم نے خالد بن ولید کے ہمراہ بادشاہ دومۃ الجندل کے پاس بھیجا ۔ آپ نے فرمایا کہ تم اکیلا کو اس حال میں پاؤ گے ۔ کہ وہ چاندنی رات میں گائے کا شکار کھیل رہا ہوگا ۔ پس اکیلا اسی حال میں پایا گیا [۳۰] ۔ ایک بار نبی صلعم بنی معاویہ میں صلح کرانے کیلئے تشریف لے گئے ۔ آپ نے یکایک ایک قبر کیطرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ تو نے کچھ نہ معلوم کیا ۔ ایک صحابی نے عرض کی میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں ۔ ہم آپ کے قریب کسی شخص کو نہیں دیکھتے ۔ آپنے فرمایا کہ میرا گذر اس قبر پر ہوا ۔ اس میت سے اس وقت میری بابت سوال کیا جا رہا تھا ۔ اس نے جواب دیا کہ میں نہیں جانتا ۔ اس پر میں نے کہا تو نے کچھ نہ معلوم کیا [۳۱] ۔ اسد الغابہ میں درج ہے کہ جناب کبھی فتح مکہ کے دن ایمان لائے ۔ انہوں نے رسول اللہ صلعم سے روایت کی ہے کہ آپ نے ایک میانہ

[۲۹] اسد الغابہ ۔ تذکرہ انس بن مالک ۔ [۳۰] اسد الغابہ ۔ تذکرہ بجیر بن ابن بجیر [۳۱] تذکرہ بشیر بن اکال ۔ اسد الغابہ ۔



قد آدمی سے فرمایا کہ جبرائیل میرے دائیں جانب ہیں اور میکائیل میری بائیں جانب اور فرشتوں نے میرے لشکر پر سایہ کیا ہے ۔ تم کچھ شعر اپنے سناؤ ۔ اس شخص نے تھوڑی دیر سر جھکایا اور پھر کچھ اشعار آپکی تعریف میں کہے [۳۲] ۔ ایک بار حارث بن ابی ضرار اپنی لڑکی کا فدیہ دینے کیلئے گھر سے نکلے ۔ اور مقام عقیق میں پہنچے ۔ ان کے ساتھ کچھ اونٹ فدیہ کے تھے ۔ ان میں دو اونٹ بہت خوشنما تھے ۔ جو آپکو بہت پسند خاطر تھے ۔ اس لئے انہوں نے انکو وادی عقیق کے درہ میں چھپا دیا ۔ پھر آپ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں آئے ۔ اور کہنے لگے ۔ کہ اے محمد آپ لوگوں نے میری لڑکی کو گرفتار کر لیا ہے ۔ یہ اسکا فدیہ ہے ۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ وہ دو اونٹ کہاں ہیں ۔ جو تم نے مقام عقیق کے فلاں درے میں چھپائے ہیں ۔ حارث بول اٹھے ۔ اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و اشہد انک رسول اللہ ۔ میری اس بات سے اللہ کے سوا کوئی واقف نہ تھا ۔ اس پر انکے دونو بیٹے اور اسکی قوم کے بہت سے لوگ مسلمان ہوئے ۔ یہ حارث حضرت جویریہ زوجہ نبی صلعم کے والد بزرگوار تھے [۳۳] ۔ عبداللہ ابن الحارث جویریہ بنت حارث کے بھائی تھے ۔ نبی صلعم کی خدمت میں وفد بن کر آئے راستہ میں ایک توشہ دان اور ایک سیاہ فام لونڈی گم ہو گئی ۔ جب رسول اللہ صلعم کی خدمت میں پہنچے ۔ تو آپ نے سب قیدیوں کو دیکھ بھال کر فرمایا کہ تم کیا چیز لائے ہو انہوں نے عرض کی یا رسول اللہ میں تو کچھ نہیں لایا ۔ آپ نے فرمایا ۔ توشہ دان اور سیاہ فام لونڈی کہاں ہے ۔ اس پر عبداللہ نے اسلام قبول کیا ۔ اور عرض کیا کہ کوئی مجھے سبقت کر کے آپکی خدمت میں حاضر نہیں ہوا [۳۴] ۔ حضرت ابوبکر بیان کرتے ہیں کہ میں نے نبی صلعم کے مبعوث ہونے سے پہلے ایک دفعہ یمن گیا ۔ اور وہاں ایک شیخ کے

[۳۲] تذکرہ جناب ۔ کلبی اسد الغابہ ۔ [۳۳] اسد الغابہ ۔ حارث بن ابی ضرار ۔ [۳۴] اسد الغابہ ۔ حارث بن الحارث ۔

یہاں مہمان ہوا۔ وہ شیخ آسمانی کتابوں کا عالم تھا۔ اور اسکے علاوہ اور علوم کا بھی ماہر تھا۔ اس نے مجھے دیکھا تو کہنے لگا کہ مجھے خیال ہے کہ تم حرم کے رہنے والے ہو۔ میں نے کہا ہاں پھر وہ بولا کہ میں تمکو قریشی سمجھتا ہوں۔ میں نے کہا ہاں میں قریشی ہوں۔ اسی طرح اس نے چند ایک باتیں اور پوچھیں۔ اسکے بعد وہ بولا کہ ایک نبی حرم میں مبعوث ہونگے۔ انکے کام میں ایک جوان اور ایک بوڑھا مدد دینگے۔ اس نے جوان اور بوڑھے (ادھیڑ) دونوں کا حلیہ بتایا۔ پھر اس نے میری بائیں ران دیکھکر کہا کہ وہ ادھیڑ تم ہو۔ پھر اس نے کچھ اشعار اپنے بنائے ہوئے رسول کی شان میں پڑھے۔ جب حضرت ابوبکر واپس مکہ آئے تو اس وقت رسول اللہ صلعم مبعوث ہوچکے تھے۔ حضرت ابوبکر اُن سے ملے۔ اور پوچھا کہ آپکے نبی ہونے کی دلیل کیا ہے۔ حضرت نے فرمایا وہ شیخ جس سے تم نے یمن میں ملاقات کی۔ حضرت ابوبکر بولے کہ یمن میں تو بہت سے شیخ ہیں۔ حضرت نے فرمایا وہ شیخ جس نے تمکو اشعار سنائے تھے۔ اس پر حضرت ابوبکرؓ ایمان لے آئے [۲] عبداللہ بن عمرو انصاری کی شہادت پر رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ روؤ نہ۔ ان پر فرشتے اپنا سایہ کئے ہوئے ہیں [۳] عبداللہ ابن غُسیل کے والد اُحد کے دن شہید ہوئے۔ آپ نے فرمایا کہ حنظلہ کو فرشتے غسل دے رہے ہیں۔ اس روز سے حنظلہ کے بیٹے کو ابن غسیل کہتے ہیں [۴] جناب رسالتمآب صلعم نے حضرت عثمان سے ایک دفعہ فرمایا کہ تم مظلومیت کی حالت میں قتل کئے جاؤگے اور تمہارے خون کا قطرہ فسیکفیکھم اللہ پر گریگا۔ چنانچہ انکی شہادت اسی طور ہوئی [۵] آپنے عشرہ مبشرہ کو جنت کی خوشخبری پہلے سے دیدی تھی۔ ایک دفعہ آپ حضرت ابوبکرؓ عمرؓ اور عثمانؓ کوہ احد پر تھے۔ پہاڑ ہلنے لگا۔ آپ نے فرمایا اُحد ٹھہر تجھ پر ایک نبی ایک صدیق اور دو شہید ہیں [۶] ایک روز آپ نے صحابہ سے فرمایا کہ کیا تم بھی سنتے ہو۔ جو میں

[۱] اسد الغابہ۔ حارث بن الحارث۔ [۲] اسد الغابہ تذکرۃ حضرت ابوبکر۔ [۳] اسد الغابہ تذکرہ عبداللہ بن عمرو انصاری [۴] تذکرہ عبداللہ بن غسیل اسد الغابہ [۵] ذکرہ حضرت عثمان اسد الغابہ۔ [۶] ایضاً



سنتا ہوں صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ آپ کیا سنتے ہیں۔ فرمایا آسمان سے چرچراہٹ کی آواز آرہی ہے۔ اور آنا بھی چاہئے۔ کیونکہ آسمان پر تل دھرنے کو بھی جگہ نہیں۔ اور کوئی مقام ایسا نہیں جہاں کوئی فرشتہ قیام رکوع یا سجود میں نہ ہو۔ پھر آپنے یہ آیت پڑھی۔ وانا لنحن الصافون وانا لنحن المسبحون [۱] اسکے علاوہ اور بہت سے ایسے مواقع صحابہ کو پیش آئے۔ جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوۃ کے باطنی جوارح سب اپنے کمال کو پونچے ہوئے تھے۔ یہ باطنی جوارح جو آپکی زندگی میں کمال ارتقاء کو پونچ چکے تھے۔ وفات کے بعد بھی اسی حالت میں رہے۔ جس روز حضرت علی رضؓ شہید ہوئے ام کلثوم رضؓ پردہ کے اندر سے رونے لگیں۔ حضرت علیؓ نے فرمایا۔ چپ رہو۔ جو کچھ میں دیکھ رہا ہوں۔ اگر تم دیکھتیں تو نہ روتیں۔ انہوں نے عرض کی۔ آپ کیا دیکھ رہے ہیں۔ فرمایا یہ ملائکہ آئے ہوئے ہیں۔ اور یہ انبیاء ہیں۔ اور یہ حضرت محمد صلعم فرمارہے ہیں۔ اے علی خوش ہو۔ کیونکہ تم جس حالت کیطرف لوٹ رہے ہو۔ وہ اس حالت سے بہتر ہے جسمیں تم اسوقت ہو۔ یہ ام کلثوم حضرت علی کی صاحبزادی اور حضرت عمر بن الخطاب کی زوجہ تھیں [۲] اس سے ذیل کی باتوں کا پتہ چلتا ہے۔ اول حضرت علیؓ کی باطنی آنکھیں کھلی ہوئی تھیں۔ اور اُن کے باطنی کان بھی کھلے ہوئے تھے۔

دوئم۔ حضرت علیؓ کی وفات پر ملائکہ کیساتھ انبیاء اور خاتم النبیین کا پونچنا ثبوت اس امر کا ہے۔ کہ روحیں طے مکان اور طے زمان پر قادر ہوتی ہیں۔ اور دم کے دم میں کہیں سے کہیں جا پونچتی ہیں۔ نبیوں اور کامل ولیوں کی روحیں طے مکان اور طے زمان کے باب میں ملائکہ سے کسی طرح کم نہیں۔

سوئم۔ نبیوں اور کامل مومنوں کی روحیں باطنی جوارح سے بولتی۔ سنتی اور دیکھتی ہیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ جناب خاتم النبیین کی روح اقدس کو جو طاقتیں حیات کے وقت

[۱] اسد الغابہ۔ تذکرہ علاء بن سعد ساعدی۔ [۲] اسد الغابہ تذکرہ حضرت علیؓ

حاصل تھیں۔ اس سے کہیں بڑھ چڑھ کر وفات کے بعد حاصل ہوئیں۔

سلمیٰ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت ام سلمہ کو دیکھا کہ وہ رو رہی تھیں۔ میں نے پوچھا آپ کیوں رو رہی ہیں انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلعم کو خواب میں دیکھا آپکے سر اور داڑھی پر غبار تھا۔ میں نے عرض کی۔ یا رسول اللہ۔ یہ کیا حالت ہے۔ آپ نے فرمایا میں ابھی حسینؓ کی شہادت دیکھ رہا تھا۔ اسی طرح حضرت ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ میں نے دوپہر کو خواب میں رسول اللہ صلعم کو دیکھا۔ آپ کھڑے تھے۔ اور آپکے چہرے پر غبار زدہ پراگندگی کے آثار تھے۔ آپکے ہاتھ میں خون کی ایک شیشی تھی۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں یہ خون کیسا ہے۔ آپ نے فرمایا یہ حسینؓ کا خون ہے۔ اسے آج صبح سے اُٹھا رہا ہوں۔ حساب لگایا گیا۔ تو معلوم ہوا کہ حضرت حسینؓ اسی دن شہید ہوئے تھے[1] اس سے ذیل کی باتیں اخذ ہوتی ہیں۔

اول۔ شہادت کربلا میں واقع ہوئی۔ اور آپ مدینہ پاکر بلا میں شہادت کا واقعہ دیکھ رہے تھے۔ پس ظاہر ہے کہ آپکی باطنی آنکھ کھلی تھی

دوئم۔ آپکی روح کو یہ طاقت حاصل ہے۔ کہ وہ جسوقت جس سے چاہے مل سکتی ہے۔ اگر آپکی روح بیداری میں بھی متجلی ہو۔ جیسا کہ اولیاء کاملین پر متجلی ہوتی ہے۔ تو یہ کوئی بڑی بات نہیں۔ امام حسینؓ کو اپنی شہادت کا حال پہلے سے معلوم تھا۔ جب آپ عراق کیطرف روانہ ہونے لگے۔ تو صحابہ نے آپکو روکا۔ مگر آپ نے نہ مانا اور کہا کہ میں نے رسول اللہ صلعم کو خواب میں دیکھا ہے۔ آپ نے مجھے جس بات کا حکم دیا ہے۔ وہ میں ضرور کرونگا۔ چنانچہ آپ عراق کیطرف روانہ ہو گئے[2] اس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ حضرت رسالتمآب کی روح کو بڑی قوتیں حاصل ہیں۔ وہ وفات کے بعد بھی احکام جاری کر سکتی ہے۔ اگرچہ وہ احکام شریعت سے تعلق نہیں رکھتے۔ حضرت بلالؓ رسول اللہ صلعم

---

[1] اسد الغابہ تذکرہ حضرت حسین رضؓ [2] تذکرہ امام حسین رضؓ



کے انتقال کے بعد شام کیطرف چلے گئے تھے۔ وہ رسول صلعم کی جدائی کیوجہ سے مدینہ میں نہ ٹھیر سکے تھے۔ اور بانگ نہ دے سکتے تھے۔ درحالیکہ رسول اللہ کا وجود باوجود زیر خاک پنہاں تھا۔ کچھ عرصہ کے بعد شام میں ہی حضرت بلال نے ایک رات رسول اللہ صلعم کو خواب میں دیکھا آپ نے فرمایا اے بلال۔ کیا وہ وقت نہیں آیا۔ کہ تم ہماری زیارت کیلئے آؤ۔ صبح کو حضرت بلال نہایت رنج کی حالت میں بیدار ہوئے۔ اور مدینہ کیطرف چلدیئے جب نبی صلعم کی قبر اقدس پر حاضر ہوئے۔ تو قبر پر منہ رکھ کر رونے لگے اتنے میں حضرت حسنؓ اور حسینؓ آگئے۔ حضرت بلال نے ان کو گلے لپٹا لیا۔ اور انہیں پیار کرنے لگے حضرت حسنین نے کہا کہ ہم چاہتے ہیں۔ کہ آپ آج صبح کی اذان دیں۔ چنانچہ حضرت بلال مسجد کی چھت پر چڑھے جب انہوں نے اللہ اکبر۔ اللہ اکبر۔ کہا تو سارا مدینہ ہل گیا۔ جب انہوں نے اشہد ان لا الہ الا اللہ کہا تو اور زیادہ جنبش ہوئی۔ پھر جب انھوں نے اشہد ان محمد رسول اللہ کہا تو عورتیں اپنے پردوں سے باہر آگئیں۔ اس دن سے زیادہ رونے والے مرد اور عورتیں نہ دیکھے گئے[1] اس سے ذیل کی باتیں مستنبط ہوتی ہیں۔

(۱) خاتم النبیینؐ کی روح کو یہ طاقت حاصل ہے۔ کہ وہ اسقدر فاصلہ دم کے دم میں طے کر کے حضرت بلال کی روح سے ملے۔ اور اُسے مدینہ آنے کا حکم دے۔

(۲) روح نبوی نے حضرت بلال کو حکم دیا کہ ہماری زیارت کرو۔ گویا قبر نبوی کی زیارت خود آپکی زیارت ہوئی۔ اور یہ عین حدیث من زارنی بعد موتی فکانما زارنی فی حیاتی کے مطابق ہے[2] آپکی قبر کی زیارت آنکھ والوں کیلئے عین رسول صلعم کی زیارت ہے کیونکہ آپکی روح کی آمد رفت قبر اقدس میں جاری ہے۔ اور تاقیامت جاری رہیگی۔

(۳) قبر نبوی کے دیکھنے کیلئے زیارت کا لفظ استعمال کرنا جائز ہے۔

(۴) قبر اقدس پر صحابہ حاضر ہوا کرتے تھے۔ حضرت حسنینؓ بھی وہاں حاضر ہوتے تھے۔

---

[1] تذکرہ حضرت بلال اسد الغابہ [2] روایت سنن بیہقی صاحب المدینہ فصل دوئم در زیارت قبر نبوی منتخب جلد ۲۔ ص ۲۰۲

(۵) حضرت بلالؓ قبر پر ٹھہر رہے اور وہاں رسالتمآب کے حضور میں فرط محبت سے روتے رہے۔ ہم نے کسی دوسرے مقام پر یہ ظاہر کر دیا ہے۔ کہ روح نبوی تو درکنار ہر صالح بندے کی روح کی طاقتیں وفات کے بعد کم و بیش بڑھ جاتی ہیں۔ حضرت ثابت بن قیس مشہور صحابی تھے۔ وہ جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔ شہادت سے پہلے ان کے جسم پر ایک قیمتی زرہ تھی۔ ایک مسلمان کا گذر قتل گاہ سے ہوا۔ اور اس نے انکی زرہ دیکھکر اتار لی۔ ایک شخص نے حضرت ثابت کو خواب میں دیکھا۔ انہوں نے وصیت کی کہ خبردار اس کو خواب و خیال سمجھ کر ٹال دینا۔ جب میں کل شہید ہوا تو فلاں مسلمان نے میری زرہ اتار کر فلاں جگہ میں چھپادی۔ اور اس پر ایک دیگ اور دیگ پر ایک کجاوا رکھ دیا اس شخص کی قیامگاہ سب کے پیچھے ہے۔ اسکے خیمہ کے پاس ایک گھوڑا اتری لمبی رسی میں بندھا ہوا ہے۔ تم خالد کے پاس جاؤ۔ اور انکو کہو کہ وہ زرہ منگوالیں۔ اور جب تم مدینہ جاؤ تو خلیفہ رسول ؐ سے میری طرف سے عرض کرنا۔ کہ میرے اوپر اسقدر قرض ہے اور میرا فلاں فلاں غلام آزاد ہے۔ جب وہ شخص بیدار ہوا۔ تو حضرت خالد کے پاس آیا۔ اور سارا ماجرہ بیان کیا۔ انہوں نے وہ زرہ اسی طرح حاصل کی۔ جسطرح کہ خواب میں دکھائی گئی تھی۔ اس نے حضرت ابوبکرؓ سے بھی یہ صورت حال بیان کی۔ انہوں نے آپکی وصیت کو جائز رکھا۔ [۱]

اس سے ذیل کی باتیں ثابت ہوتی ہیں۔

(۱) صالح مومن کی قوت ادراک وفات کے بعد بڑھ جاتی ہے۔ اور اس کا علم بھی بڑھ جاتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اسکے باطنی جوارح وفات کے بعد زیادہ قوت حاصل کر لیتے ہیں۔

(۲) وصیت کا جائز رکھنا اور اسکو جاری کرنا ثبوت اس امر کا ہے۔

[۱] ثابت بن قیس اسد الغابہ۔



کہ صالح مومن وفات کے بعد جو کچھ کہے۔ سننے اور جاننے اسے عبث اور بے معنی سمجھنا چاہیے۔ بلکہ اس پر اُسیطرح عمل کرنا چاہیئے جسطرح کو زندہ کی بات پر کیا جاتا ہے۔ اس بات کی اہمیت کو کامل لوگ ہی بہتر سمجھ سکتے ہیں۔ اسد الغابہ تذکرہ حضرت عثمان میں ہے۔ کہ حضرت عثمان نے شہادت کے دن کی پہلی رات کو رسول اللہ صلعم اور شیخین کو خواب میں دیکھا حضرت نے فرمایا کہ صبر کرو۔ کیونکہ شام کو تم ہمارے پاس افطار کرو گے۔ چنانچہ اسی دن آپ کی شہادت واقع ہوئی۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ روح نبوی اور کامل مومنوں کی روحوں کو وفات کے بعد بڑی بڑی طاقتیں حاصل ہوتی ہیں۔ اور کہ انکی زندگی کی روحانی طاقتیں بھی بحال رہتی ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ انسان کامل کے چھوٹے سے جرم کے اندر تمام کائنات کی قوتوں کا خلاصہ موجود ہے۔ یہی صحیح معنی میں وہ عالم صغیر ہے جسمیں فرش، عرش اور عالم کبیر تمام کا تمام گم ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کیا خوب فرماتے ہیں ؎

داؤك فيك وما تشعر — دواؤك فيك وما تبصر
وتزعم انك جرم صغير — وفيك انطوى العالم الاكبر
وانت الكتاب المبين الذی — باحرفه يظهر المضمر
فلا حاجة لك من خارج — وفكرك فيك وما تفكر [۱]

حضرت مُبتی کہتے ہیں ؎

یا غمم اندر جہان و یا جہاں اندر من است — خرمن اندر دانہ و یا دانہ اندر خرمن است
چارۂ ایں کار پیش اہل دل آ ای جان من — مُردن اندر زیستن ہم زیستن در مُردن است

پس اہل عشق کی زندگی کچھ اور ہے۔ ع

آرے اہل عشق را موت و حیات دیگر است

[۱] تیری اپنی بیماری تیرے اندر ہے۔ اور تجھے خبر نہیں۔ تیری دوا تیرے پاس ہے۔ اور تجھے پتہ نہیں تو خیال کرتا ہے کہ تو چھوٹا سا جسم ہے۔ حالانکہ یہ عالم کبیر تجھ میں گم ہے۔ تو وہ کتاب ہے جسکے حرفوں سے پوشیدہ حقائق ظاہر ہوتی ہیں۔ بس تجھ کو کسی بیرونی شی کی ضرورت نہیں۔ تیرا فکر تیرے اندر ہے۔ اور تو نہیں سوچتا

۵ نمبر ۱ ــــ دوئم حضور علیہ الصلوٰۃ زندگی میں بھی مستجاب الدعوات تھے۔ اور وفات کے بعد بھی قیامت تک مستجاب الدعوات رہینگے۔ میری رائے میری کیا محققین کی یہ رائے ہے۔ کہ آپکی قوت ارادی جس سے اجابت دعا وابستہ ہے۔ اور آپکی قوت دعا اور آپکا تصرف بعد حیات بہت زیادہ ہوچکا ہوا ہے۔ زندگی کے شواہد پہلے درج کئے دیتا ہوں۔ پھر وفات کے بعد کے شواہد پیش کرونگا۔ حضرت ارقم نخعی صحابی تھے وہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اسلام لائے۔ حضرت نے ان کو ایک تحریر لکھدی۔ اور انہیں دعا بھی دی۔ انکے بھائی ارطاۃ بن کعب بن شراجیل بھی اسلام لائے۔ انکے لئے بھی آپنے دعا فرمائی [2] اسلم حبشی اسود ایک یہودی کی بکریاں چرایا کرتے تھے۔ وہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوکر اسلام لائے۔ اور عرض کی کہ میں ان بکریوں کا چرواہا ہوں جو ایک یہودی کی ہیں۔ آپنے فرمایا کہ انکے منہ پر ایک مٹھی مٹی کی پھینکو۔ اسلم نے ایسا ہی کیا اور کہا کہ اے بکریو اپنے مالک کے پاس لوٹ جاؤ۔ پس وہ بکریاں لوٹ گئیں معلوم ہوتا تھا۔ کہ کوئی انکو ہانک رہا ہے۔ حتیٰ کہ وہ قلعہ میں داخل ہوگئیں [3] جناب رسالتمآب صلعم نے اسمر بن ساعد کے والد کیلیئے دعا کی [4] اسکے علاوہ مختلف اوقات پر آپنے صحابہ وغیرہ کیلیئے دعائیں مانگی ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں [5] (۱) اسود ابن سلیمہ کا بیٹا۔ (۲) اصرم شفری (۳) اعرس ابن عمرو یشکری (۴) آپ دعا فتح فقراء مہاجرین سے منگوایا کرتے تھے۔ (۵) تذکرہ امیہ بن خالد اموی (۵) انس بن فضالہ۔ (۶) انس بن مالک خادم رسول اللہ انہوں نے رسول اللہ صلعم کی دس برس خدمت کی۔ آپنے انکو دعا دی۔ جسکا اثر یہ ہوا کہ انکے باغ کے پھلوں سے مشک کی سی خوشبو آتی تھی۔ اور باغ سال میں دو بار پھلتا تھا ان کو رسول اللہ صلعم نے کثرت مال و اولاد کی بھی دعا دی۔ اسکا نتیجہ یہ ہوا کہ اُن کی پشت

[1] تذکرہ ارقم بن نخعی بن اوس بن جہیش بن یزید نخعی۔ اسد الغابہ۔ [2] اسلم اسد الغابہ [3] اسد الغابہ تذکرہ اسمر ابن مساعد بن حارث مازنی۔ [4] ان کے تذکروں میں دعاؤں کا حال پڑہئے۔ اسد الغابہ



سے اسی بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں۔ جب انکی وفات ہوئی۔ تو انکے بیٹے اور پوتے ایکسو بیس (۱۲۰) تھے (۷) اوس مُرائی۔ (۸) بدیل بن عمرو خطمی۔ (۹) قلب بن ثعلبہ۔ یہ نبی صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور استغفار کیلیئے عرض کی آپ نے انکے لئے استغفار کی۔ (۱۰) ثمامہ ابن ابی ثمامہ (۱۱) جحدم ابن فضالہ۔ (۱۲) جریر ابن عبداللہ بن جابر۔ حضرت نے ان کیلیئے اور انکے قبیلہ کے مردوں اور گھوڑوں کیلیئے دعا فرمائی تھی۔ (۱۳) جُعَیل بن زیاد اشجعی۔ انکے گھوڑے کیلیئے آپ نے دعا فرمائی۔ ان کا گھوڑا چلنے میں بہت سست تھا۔ پھر بہت تیز رو ہوگیا۔ (۱۴) جُلَیبِیب انصاری۔ انکے بیوی کیلیئے آپنے دعا برکت کی۔ جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے یہاں دھن برسنے لگا۔ (۱۵) حارث ابن ربیع۔ (۱۶) حارثہ ابن عدی۔ (۱۷) جابر بن عبداللہ انکے لئے رسول اللہ صلعم نے ایک رات میں پچیس (۲۵) بار دعاء استغفار مانگی۔ (۱۸) ثابت ابن یزید انکے پاؤں میں کچھ نقص تھا۔ اور وہ زمین تک نہ پہنچتا تھا۔ حضرت کی دعا سے وہ پاؤں درست ہوکر پورا ہوگیا۔ (۱۹) حضور علیہ الصلوٰۃ حُدیبیہ میں اُترے وہاں کا چشمہ بالکل خشک ہوگیا ہوا تھا حضرت نے اس میں اپنا لعاب دہن ڈالا اور دعا مانگی۔ معًا پانی اُبلنے لگا۔ تذکرہ جندب ابن ناجیہ (۲۰) حبیش ابن خالد۔ آپکی بیوی ام معبد تھی جب رسول اللہ صلعم اور ابوبکر رض مکہ سے ہجرت کرکے نکلے۔ تو اُن کا گذر ام معبد خزاعیہ کے خیموں پر ہوا۔ وہاں قحط پڑا ہوا تھا۔ رسول اللہ صلعم نے خیمہ کے باہر ایک بکری دیکھی اور ام معبد سے پوچھا کہ اسکے دودھ ہے۔ ام معبد بولی کہ یہ بہت کمزور ہے۔ اسکے دودھ کہاں! حضرت نے فرمایا کہ تم اجازت دیتی ہو۔ کہ میں اسکا دودھ دوہ لوں۔ ام معبد نے اجازت دی۔ پس آپ نے بکری کے تھنوں پر ہاتھ پھیرا۔ اور اسمہ کا نام لیکر دعا کی معًا اسکے تھنوں میں دودھ اُتر آیا۔ اور آپ نے برتن منگواکر دودھ دُوہیا۔ آپ اور آپکے ساتھی اس دودھ سے سیر شکم ہوئے۔ دوسری بار آپنے دُوہیا اور ام معبد کا برتن بھر دیا۔ اور آپ تشریف لے گئے۔ جب ام معبد کا خاوند حبیش آیا۔ تو اس نے پیالہ

ماجرا اپنی بیوی سے سنا۔ دیکھو تذکرہ حبیش ابن خالد خزاعی کعبی۔ (۲۱) حبیب بن خدیک کا والد۔ یہ رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوے۔ انکی بینائی جاتی رہی تھی۔ وجہ یہ کہ ان کا پاؤں سانپ کے انڈوں پر پڑ گیا تھا۔ رسالت پناہ نے کچھ پڑھکر انکی آنکھوں پر دم کیا۔ تو انکی آنکھوں میں روشنی آگئی۔ حبیب کا بیان ہے۔ کہ اسی برس کی عمر میں بھی وہ سوئی میں دھاگا ڈال لیتے تھے۔ (۲۲) خدیم ابن حنیفہ بن خدیم صحابی تھے۔ انکی کنیت ابو حنظلہ تھی۔ رسول اللہ صلعم نے انکے بیٹے کیلئے برکت کی دعا کی۔ تذکرہ خدیم بن حنیفہ (۲۳) حربلہ ابن زید انصاری (۲۴) حرنبب ابن عمرو۔ انکے بیٹے عمرو کیلئے حضرت نے دعا کی۔ (۲۵) حصین بن اوس (۲۶) حصین بن ربیعہ بن عامر سرور کونین نے قبیلہ احمس کے گھوڑوں اور سواروں کیلئے دعا برکت فرمائی۔ (۲۷) قبیلہ اسلم کا ایک شخص بیمار ہوا رسول اللہ صلعم نے اس پر کچھ پڑھکر دم کیا۔ تذکرہ حکم کنیت ابو شبث (۲۸) ایک دن کچھ صحابہ نبی صلعم کے ہمراہ تھے۔ کہ حکم بن العاص اموی پاس سے گذرے۔ یہی شخص مروان کا باپ ہے۔ رسول اللہ صلعم نے اسے دیکھکر فرمایا کہ اس شخص کی نسل سے میری امت کی خرابی ہوگی۔ اس کو رسول اللہ صلعم نے طائف کیطرف نکال دیا تھا۔ یہ نبی صلعم کی رفتار اور حرکات کی نقل کرتا تھا۔ یہ نبی صلعم ٹھہر ٹھہر کر چلتے تھے۔ ایک روز آپنے پیچھے پھر کر دیکھا تو یہ بھی اپنی رفتار میں اسی طرح جھک جھک کے چل رہے تھے۔ حضرت نے فرمایا کہ تم ایسے ہی ہو جاؤ۔ چنانچہ انکو اس وقت سے رعشہ ہوگیا۔ عبد الرحمن بن ثابت نے عبد الرحمن بن حکم کی ہجو میں اسکا ذکر کیا ہے ؎

ان اللعین ابوک فارم عظامہ ان نوم ترم فعلجًا مجنونا

یمسی خمیص البطن من عمل التقی ویظل من عمل الخبیث بطینا

ترجمہ۔ تیرا باپ لعین ہے۔ سو تو اسکی ہڈیوں کو پھینکدے۔ اگر تو پھینکیگا۔ تو ایک لنگڑے مجنون کو پھینکیگا۔ وہ پرہیزگاری کے کام سے ہمیشہ خالی پیٹ رہتا ہے۔ اور برے



عمل سے اسکا پیٹ بھرا رہتا ہے ؎۔ (۲۹) جلیس ابن زید بن صفوان نبی صلعم نے انکے منہ پر ہاتھ پھیرا اور انکے لئے دعا کی۔ (۳۰) حیادہ ابن مخرم تیمی۔ انکے لئے نبی صلعم نے دعا خیر کی (۳۱) خالد ابن ولید۔ حنین کے دن خالد زخمی ہو گئے تھے۔ رسول اللہ صلعم نے اُن کی زخم پر کچھ پڑھکر پھونکا۔ تو وہ اچھے ہو گئے۔ (۳۲) خبیب ابن اساف۔ بدر کے دن انکے چوٹ لگ گئی تھی۔ اور اُن کا ایک پہلو جھک گیا تھا۔ نبی صلعم نے اپنا لعاب دہن اُس پر ڈالا۔ ہاتھ پھیرا اور اسکو اونچا کر دیا۔ تو آپ درست ہو گئے (۳۳) خزیمہ ابن عاصم نبی صلعم نے ان کے منہ پر ہاتھ پھیرا۔ چنانچہ اسکی برکت سے وہ مرتے وقت تک نوجوان رہے۔ (۳۴) خلاد ابن رافع۔ یہ بدر کے دن رسول اللہ صلعم کے ہمراہ تھے۔ ان کا اونٹ بہت دبلا تھا اور پیچھے رہتا تھا۔ مقام بریدہ میں روحاء کے اس طرف ان کا اونٹ بالکل بیٹھ ہی گیا۔ اسی حال میں تھے کہ آپ سے ماجرا اونٹ کا عرض کیا گیا۔ آپ اپنے اونٹ سے اترے۔ اور وضو کر کے غسالہ وضو میں اپنا لعاب دہن ڈالا۔ پھر وہ غسالہ کچھ اونٹ کے منہ میں ڈالا۔ کچھ اسکے سر پر ڈالا۔ کچھ اسکی گردن۔ شانے۔ کوہان۔ سرین اور دم پر ڈالا۔ اور فرمایا۔ اے اللہ رافع اور خلاد کو لے چل۔ یہ کہکر آپ چلدیئے۔ اونٹ اس قدر تیز ہو گیا۔ کہ اُس نے رسول اللہ صلعم کو آدھی دور میں جا لیا۔ اور سارے قافلہ کے آگے آگے رہتا تھا۔ (۳۵) ذویب بن شعث عنبری۔ انکے کچھ رشتہ دار تھے۔ انکے سروں پر رسول اللہ صلعم نے ہاتھ پھیرا اور انکے لئے برکت کی دعا کی۔ (۳۶) زبیر بن عوام حواری رسول اللہ صلعم۔ انکو ایک مرتبہ شبہ ہوا کہ رسول اللہ صلعم کو کافروں نے گرفتار کر لیا ہے۔ حضور رسالتمآب مکہ کی بلندی پر تھے۔ حضرت زبیر نے تلوار سونت لی۔ اور مجمع کو چیرتے ہوئے رسول اللہ صلعم تک جا پہنچے۔ آپنے پوچھا زبیر یہ کیا حال ہے۔ انہوں نے سارا ماجرا عرض کیا۔ حضرت نے اُن پر صلوٰۃ (اللھم صل علی محمد) پڑھی اور اُنکے لئے اور انکی تلوار کیلئے دعا کی۔ (۳۷) رضی

؎ تذکرہ الحکم بن ابی العاص ۔ اسد الغابہ

تمیمی عنبری۔ انکے لئے اور انکے رشتہ داروں کیلئے حضرت نے دعا کی۔ (۳۸) زرارہ ابن قیس
انہوں نے اسلام قبول کیا۔ رسول اللہ صلعم نے انکو تحریر لکھدی۔ اور انکے حق میں دعا خیر کی۔
(۳۹) زرین بن عبداللہ فقیمی۔ بنی صلعم نے انکے اور انکی اولاد کیواسطے دعا کی۔ جبکہ یہ بنی
تیم کی ایک جماعت کیساتھ حاضر ہو کر اسلام لائے۔ (۴۰) زیاد بن عذرہ۔ بنی صلعم کے
ہاتھ پر اسلام لائے۔ آپنے انکو دعا دی۔ (۴۱) سالم ابن خربلہ عدوی۔ یہ ایک دفعہ
میں رسول اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ رسول اللہ صلعم نے انکو دعا دی۔ (۴۲) سالم
عدوی۔ (۴۳) سائب ابن عبدالرحمٰن۔ (۴۴) سائب ابن یزید۔ انکی خالہ انکو نبی
صلعم کی خدمت میں لے گئی۔ اور عرض کرنے لگی کہ میرے بھانجے کے درد ہے حضرت
نے ان کے سر پر ہاتھ پھیرا۔ اور دعا دی۔ (۴۵) سباع ابن زید یا ابن یزید۔ رسول اللہ
صلعم کی خدمت میں مہاجرین اولین کے نو آدمی آئے۔ اُن میں سباع بن یزید بھی تھے
انہوں نے اسلام قبول کیا۔ رسول اللہ نے انکو دعا دی۔ (۴۶) سعد ابن بُجَیر۔ اُنکی والدہ
انکو رسول اللہ صلعم کی خدمت میں لائیں۔ یہ اُن دنوں چھوٹے تھے۔ رسول اللہ صلعم نے
انکے سر پر ہاتھ پھیرا۔ اور انکے لئے برکت کی دعا کی (۴۷) سعد ابن لبادہ۔ رسول اللہ صلعم
نے یہ دعا کی اے اللہ اپنی بخشش اور رحمت سعد بن لبادہ کی اولاد پر نازل کر۔ (۴۸) سلمہ
بن عرادہ۔ ان کا رسول اللہ صلعم کے وضو سے بچے ہوئے پانی پر عیینہ بن حصن ضراری
سے جھگڑا ہوا۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ لڑکے کو وضو کر لینے دو۔ انہوں نے وضو کیا۔ اور
جو پانی بچ رہا۔ وہ پی گئے۔ رسول اللہ صلعم نے اسکے چہرے اور سر پر ہاتھ پھیرا۔ (۴۹) سلمہ
ہشام۔ انہوں نے خدا کی راہ میں بہت مصیبتیں جھیلیں اُن کیلئے اور کمزور مسلمانوں کی
لئے حضرت دعا کیا کرتے تھے۔ (۵۰) سلمہ ابن یزید۔ (۵۱) سمعان ابن خالد کلان۔ (۵۲)
سوا وابن حارث بجاری۔ (۵۳) سوار ابن عزیہ۔ رسول اللہ صلعم بدر کے دن صفیں
برابر کر رہے تھے۔ یہ صف سے آگے نکلے ہوئے تھے۔ حضرت کے ہاتھ میں چھڑی تھی۔



آپ نے انکی پیٹھ پر ماری۔ اور فرمایا سواد برابر ہو جاؤ۔ سواد نے عرض کی کہ آپنے مجھے ایذا
دی ہے۔ اور چونکہ خدا نے حق کیساتھ آپ کو مبعوث کیا ہے۔ اسلئے مجھے بدلہ دیجئے۔
آپ نے اپنا شکم مبارک کھولدیا۔ اور فرمایا بدلہ لے لو۔ وہ آپکی گردن میں لپٹ گئے
اور آپکے شکم مبارک کو بوسہ دیا۔ حضرت نے پوچھا سواد تم نے ایسا کیوں کیا۔ اُس نے
عرض کی۔ یا رسول اللہ جو چیز درپیش ہے۔ اسے آپ جانتے ہیں۔ میں قتل سے بےخوف
نہیں ہوں۔ اسلئے دوست رکھتا تھا کہ میری آخری ملاقات آپ سے ہو۔ اور میرا
بدن آپکے بدن سے چھوئے۔ رسول اللہ صلعم نے ان کو دعا خیر دی۔ صحابہ کا رسول صلعم
سے عشق اور انکی جانثاری دیکھئے کہ کس درجہ بڑھے ہوئے تھے۔ (۵۴) شرجیل جعفی
آپ نے سر پھٹنے کی شکایت رسول صلعم سے کی۔ آپ نے دم کیا اور دست مبارک سر
پر رکھا تو کوئی شکایت نہ رہی۔ (۵۵) سعد بن ابی وقاص۔ یہی سعد ابن مالک ہیں۔
یہ مستجاب الدعوات تھے۔ رسول اللہ صلعم نے انکے حق میں دعا کی۔ کہ اے اللہ جب سعد
تجھسے دعا کرے۔ تو اسے قبول کر۔ اسلئے جب یہ دعا کرتے تھے۔ تو قبول ہوتی تھی۔
(۵۶) طفیل ابن عمرو۔ جب یہ اسلام لائے۔ تو انہوں نے رسول اللہ صلعم کی خدمت میں
عرض کی کہ یا رسول اللہ میں اپنی قوم میں بہتر مانا جاتا ہوں۔ میں لوٹ کر اپنی قوم کو ترغیب
اسلام کی دونگا۔ آپ اللہ سے دعا کیجئے۔ کہ وہ میرے لئے سچائی کی نشانی مقرر کر دے
جس سے مجھے ان کو دین کیطرف بلانے میں مدد ملے۔ آپ نے فرمایا اے اللہ طفیل کیلئے
کوئی نشانی بنا دے۔ پھر یہ اپنی قوم کیطرف لوٹے۔ اور ایسے مقام پر پہنچے۔ جہاں سے
سب لوگ اُن کو دیکھتے تھے۔ اسی وقت انکی آنکھوں کے درمیان روشنی مثل چراغ
کے پیدا ہو گئی۔ اسوقت انہوں نے دعا کی۔ کہ اے اللہ اس نور کو کسی اور جگہ کر دے۔ لوگ
اسے ایک قسم کا مسخ سمجھینگے۔ پس دعا کرتے ہی وہ نور فوراً انکے کوڑے کی نوک میں اُتر
آیا۔ تمام لوگوں کو اس کوڑے میں ایک قندیل لگی ہوئی معلوم ہوتی تھی۔ (۵۷) طلحہ

انصاری۔ (۵۸) طفہ ابن زبیر جہنی۔ انکے قبیلے کیلئے رسول اللہ صلعم نے دعا کی
(۵۹) ظہیر ابن سنان اسدی۔ (۶۰) عامر ابن سنان۔ رسول اللہ صلعم نے خیبر کے
سفر میں ان سے کہا کہ ہم کو اشعار سناؤ۔ عامر نے یہ اشعار آپکی شان میں بطور رجز کہے

واللہ لولا انت ما اھتدینا ولا تصدقنا ولا صلینا
فانزلن سکینۃ علینا وثبت الاقدام ان لاقینا
ان الکفار قد بغوا علینا وان ارادوا فتنۃ ابینا

ترجمہ۔ اللہ کی قسم اگر آپ نہ ہوتے۔ تو ہم ہدایت نہ پاتے۔ نہ ہم زکوٰۃ دیتے۔ نہ ہم
نماز پڑھتے۔ بس اے اللہ ہم پر صبر اُتار اور مقابلہ کیوقت ہم کو ثابت قدم رکھ۔
بے شک کافروں نے ہم پر خروج کیا ہے۔ جب وہ فتنہ کا ارادہ کرتے ہیں۔ تو
ہم نہیں مانتے۔ اس رسول اللہ صلعم نے انکے لئے رحمت کی دعا کی۔ (۶۱) عامر ابن
عبداللہ بن ابی ربیعہ۔ آپ نے انکو برکت کی دعا دی۔ (۶۲) عامر ابن سنقیط جب
یہ اپنے قبیلہ کے اسلام کی خوشخبری لیکر رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے
تو آپنے برکت کی دعا دی۔ (۶۳) عامر ابن مرقش۔ (۶۴) عباد ابن بشر۔ (۶۵) عباس
ابن مرداس۔ رسول خدا صلعم نے عرفہ کی رات کو اپنی امت کیلئے مغفرت اور رحمت
کی دعا مانگی۔ اور رحمت مانگی۔ چنانچہ عزوجل کیطرف سے ندا آئی۔ کہ میں نے تمہاری
درخواست منظور کی۔ مفصل حالات کیلئے دیکھو تذکرہ مذکور اسد الغابہ۔ (۶۶)
عبداللہ ابن الاسود۔ (۶۷) عبداللہ ابن بسر۔ (۶۸) عبداللہ ابن الحارث۔ (۶۹)
عبداللہ ابن رواحہ۔ (۷۰) عبداللہ ابن زبیر۔ (۷۱) عبداللہ ابن عامر۔ (۷۲) عبداللہ
ابن عباس ہاشمی۔ یہ عالم وقت تھے۔ انکو بحر۔ اور خیر الامۃ کہتے تھے۔ آپ نے
لعاب دہن انکے منہ میں ڈالا۔ جبکہ یہ پیدا ہوئے۔ آپ نے انکے لئے دعا بھی کی تھی
(۷۳) عبداللہ ابن عتبہ (۷۴) عبداللہ ابن سرجس۔ رسول اللہ صلعم نے ان کیلئے



دعا استغفار کی۔ (۷۵) عبداللہ ابن عامر قریشی۔ یہ بچپن میں رسول اللہ صلعم کی
خدمت میں لائے گئے۔ آپ نے فرمایا کہ یہ لڑکا ہم سے مشابہت رکھتا ہے۔
آپ نے کچھ پڑھکر اس پر پھونکا۔ اس نے رسول اللہ صلعم کا لعاب دہن نگل لیا۔
آپ نے فرمایا کہ اس لڑکے کو پانی بہت ملیگا۔ چنانچہ جب یہ زمین کھودتے تو پانی نکل
آتا۔ آپکی دعا سے بڑے بزرگ اور بابرکت ہوئے۔ (۷۶) عبداللہ بن عتیک
انکی پنڈلی ٹوٹ گئی تھی۔ کیونکہ یہ رافع کو قتل کرکے ضعف بینائی کیوجہ سے گر پڑے
تھے۔ رسول اللہ صلعم نے انکی پنڈلی پر ہاتھ پھیرا۔ تو پنڈلی بالکل صحیح سالم تھی۔
(۷۷) عبداللہ ابن عمرو۔ یہ بچپن میں بیمار ہو گئے تھے۔ رسول اللہ صلعم کی حضور میں لائے گئے۔
آپ نے پانی کی لگن میں کلی ڈال کر دعا پڑھی۔ اور پانی اسکی والدہ کو دیدیا۔ اس لڑکے نے پانی
پیا۔ تو صحت یاب ہوا۔ (۷۸) عبداللہ ابن قبرہ۔ (۷۹) عبداللہ ابن قیس (۸۰) عبداللہ ابن
مسعود۔ بکری کے تھنوں میں رسول اللہ صلعم کی دعا سے دودھ اُتر آیا۔ عبداللہ ابن مسعود اس
دن بکریاں چرایا کرتے تھے۔ (۸۱) عبداللہ ابن ہشام۔ (۸۲) عبدالرحمٰن کو ان کا نسب بیان نہیں
کیا گیا ہے۔ (۸۵) حضرت عثمان رض یاسر کی اولاد کیلئے آپ نے دعا مغفرت مانگی۔ (۸۶)
قشیری۔ (۸۷) عقفان ابن شثم۔ (۸۸) عبدالرحمٰن ابن ابی عمرہ۔ حضرت معاویہ کیلئے رسول
اللہ صلعم نے دعا مانگی۔ (۸۹) عکاشہ ابن محص۔ یہ جنگ بدر میں شریک تھے۔ اُس دن
انکی تلوار ٹوٹ گئی۔ رسول اللہ صلعم نے ایک لکڑی انکے ہاتھ میں دیدی۔ یہ لکڑی تلوار ہو
کی بن گئی۔ یہ آپکی نظر اور دعا کا اثر تھا۔ (۹۰) عمرو ابن اخطب [۱] شواہد بالا سے استجابت
مقصود نہیں۔ کیونکہ تمام دعائیں جمع کرنی ناممکن ہیں۔ بہر حال ان دعاؤں سے ظاہر ہوتا
ہے۔ کہ رسول اللہ صلعم اپنی امت کے افراد کیلئے اپنی زندگی میں دعائیں مانگا کرتے تھے۔ انہوں
نے نوکہار صحابہ کیلئے بھی دعائیں مانگی ہیں۔ حضرت علی حضرات حسنین کیلئے بھی آپ نے دعائیں

[۱] ان دعاؤں کیلئے دیکھو علاوہ اسد الغابہ کے منتخب کنز استعمال جلد ۵ صفحہ ۲۰۲ [illegible]

مانگی ہیں ۔ اماں میں کیلئے تو آپکی یہ دعا تھی کہ اے اللہ میں ان سے محبت کرتا ہوں ۔ تو بھی ان سے محبت کر[۱] جنگ خیبر میں حضرت علی کی آنکھیں دکھنے آئی تھیں ۔ حضرت نے آپکو علم دیا ۔ اور آنکھوں کی تکلیف کیلئے دعا کی ۔ جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ پھر کبھی آپکو تکلیف آنکھ کی نہ ہوئی [۲] حضرت سعد کیلئے آپنے دعا کی اے اللہ جب سعد تجھسے دعا کرے ۔ تو تو اسکی دعا قبول کیا کر [۳] انصار اور اولاد انصار کیلئے مجموعی طور آپنے کئی بار دعا کی [۴] ایسے ہی آپ مہاجرین کیلئے دعائیں کیا کرتے تھے [۵] حسان کیلئے آپ نے کئی بار دعا کی اور یہ بھی کی کہ اے اللہ حسان کی روح القدس سے تائید کر [۶] حضرت نے خود اپنے عم بزرگوار عباس کیلئے یہ دعا کی ۔ اے اللہ عباس اور اسکے بیٹے کیلئے ظاہری اور باطنی مغفرت بھیج [۷] جیسے کہ آپکی یہ دعائیں بار آور ہوتی تھیں ۔ ایسی ہی کامل مومنوں کی دعائیں بھی اثر کئے بغیر نہیں رہتیں علا ابن حارثہ صحابی تھے ۔ آپ بڑے مستجاب الدعوات تھے ایک مرتبہ دعا پڑھکر دریا میں کود پڑے ۔ اور صحیح سلامت کنارہ پر جا لگے [۸] علاثہ ابن مخار سلیطی کے دم کرنے سے ایک پاگل صحتیاب ہوا تھا [۹] سعد ابن وقاص بھی مستجاب الدعوات تھے ۔ یہ بھی جب دعا کرتے تھے ۔ تو قبول ہوتی تھی ۔ انکی دعا کی مقبولیت کیلئے خود رسول اللہ صلعم نے دعا کی تھی [۱۰] حبیب ابن مسلمہ [۱۱] اور حجر ابن عدی بھی مستجاب الدعوات تھے [۱۲] اسکے علاوہ اور بھی کبار صحابہ مستجاب الدعوات تھے ۔ جسکی تفصیل کیلئے حدیث کی کتابوں اور تذکروں کی طرف رجوع کرنا چاہیئے ۔ حدیث میں ہے ۔ کہ تقدیر کو دعا سوا کوئی شے نہیں لوٹا سکتی [۱۳] پس ظاہر ہے کہ نبیوں اور ولیوں کی دعاؤں سے لوگوں کے سروں سے بلائیں ٹلتی ہیں ۔ یہ اس لئے کہ یہ دعائیں ان کی اس دل سے نکلی ہوتی ہیں ۔ جو معبود حقیقی کے عشق میں

[۱] بخاری مسلم احمد و ابن ماجہ و ترمذی دیکھو تذکرہ امامین منتخب جلد ۵ ص ۲-۱ تا ۱۰۵ [۲] منتخب جلد ۵ ص ۴۳ [۳] منتخب جلد ۵ ص [۴] منتخب جلد [illegible] منتخب جلد ۵ ص ۸۹ [۵] منتخب جلد ۵ ص ۱۷۵ [۶] بروایت صحیحین ۔ ابوداؤد و مسند احمد و نسائی [۷] منتخب جلد ۵ ص ۲۰۷ ترمذی [۸] اسد الغابہ تذکرہ علاء ابن حارثہ [۹] و [۱۰] و [۱۱] و [۱۲] ۔ دیکھو تذکرات علاثہ ۔ سعد ابن مالک غیرہ وغیرہ منتخب جلد ۵ تذکرات متعلقہ ۔ [۱۳] لا یرد القضاء الا الدعا ۔ ترمذی و ابن ماجہ



جلے ہوتے ہیں ۔ حضرت حافظ کہتے ہیں ؎

دلا بسوز کہ سوز تو کارہا بکند ۔۔۔ دعائے نیم شبی دفع صد بلا بکند

ان لوگوں کی دعائیں کیا ان کے ہر کام میں اعجاز ہوتا ہے ۔ یہ وہ مردان راہ ہیں ۔ جنہوں نے سب کچھ حتے کہ اپنی جانیں بھی حق تعالیٰ کے عشق میں نثار کر دی ہوتی ہیں ۔ ان کا کوئی وقت بھی خدا کی یاد سے خالی نہیں ہوتا ۔ انکے خیالات ۔ انکے جذبات ۔ انکی فکریں ۔ اسی ایک کی یاد میں فنا ہوئی ہوتی ہیں ۔ انکی آنکھوں ۔ ان کے دلوں میں وہی ایک سمایا ہوتا ہے ۔ اور وہی ایک انکی ساری ہستی پر چھایا ہوتا ہے ۔ حضرت جُبّی کی ژرف نگاہی کی داد دیجئے ۔ کہ وہ ان کامل لوگوں کی کس طرح ترجمانی کرتے ہیں ۔ آپ فرماتے ہیں ؎

کار مرداں بکن و کار زناں چیزے نیست ۔۔۔ جاں خود باز کہ ایں جاں جہاں چیزے نیست

گر یقینت شود و یک سخن ہمیگویم ۔۔۔ کہ جز آں دوست دگر کون و مکاں چیزے نیست

یار خود یاد بکن خواہ عیاں خواہ نہاں ۔۔۔ کہ جز آں فکر دل و ذکر زباں چیزے نیست

۳۷ ۔ چونکہ نیک لوگوں کی دعائیں تاثیر ہوتی ہے ۔ اس لئے اُن سے دعا کی استدعا کی جاتی ہے ۔ خود رسول اللہ صلعم نے اپنے صحابہ کو فرمایا تھا ۔ کہ اوس قرنی رض سے اپنے لئے دعا استغفار کرانا حضرت عمر بن الخطاب حضرت اویس رض سے ملے ۔ اور اُن سے دعا استغفار کرائی ۔ اوروں نے بھی اُن سے دعا استغفار کرائی [۱] قاسب بن ثعلب نے دعا استغفار کی استدعا کی ۔ رسول اللہ صلعم نے ان کیلئے دعا استغفار کی ۔ ثعلبہ ابن حاطب ۔ جابر ابن الرذاق اور جناوہ ابن زید نے بھی آپ سے دعا کی استدعا کی ۔ حارثہ بن سراقہ نے آپ سے شہادت کی دعا کی استدعا کی ۔ چنانچہ رسول اللہ صلعم نے ان کیلئے شہادت کی دعا کی ۔ اور وہ بدر کے دن شہید ہوئے ۔ اسکے علاوہ ذیل کے صحابہ نے بھی آپ سے دعا کی استدعائیں کیں [۲]

الغابہ ۔ اویس بن عامر قرنی ۔ منتخب جلد تذکرہ اویس [۲] اسد الغابہ تذکرات متعلقہ ۔

(۱) حسان ابن شداد (۲) حنظلہ ابن خدیم ۔ (۳) خالد ابن غلاب (۴) حکم ابن قرن کلفی ۔ (۵) زارع ابن عامر ۔ (۶) زرعہ شقری ۔ (۷) سہل ابن ارفع (۸) حُرَد ابن عبد اللہ (۹) عبد اللہ یربوعی کی دختر ۔ (۱۰) عبد اللہ ابن عبد بن ہلال ۔ (۱۱) خمرو ابن ثعلبہ ۔ انہوں نے رسول اللہ صلعم سے دعا استغفار کی استدعا کی ۔ (۱۲) طفیل ابن عمرو ۔ (۱۳) عائذ ابن سعید ۔ (۱۴) عبد اللہ ابن عبد ہلال ۔ (۱۵) عبد ہلال ۔ (۱۶) بجیدۃ ابن صیغی جُھنی ۔ آپ نے انکی استدعاؤں کے مطابق دعائیں کیں ۔ جن کا تفصیلی حال تذکروں [۱] میں موجود ہے ۔ تذکروں کے ملاحظہ سے اور بھی ایسے شواہد مل سکتے ہیں ۔

**۳۷** — جو کچھ اوپر مذکور ہوا ۔ اس سے صاف ظاہر ہے ۔ کہ رسول اللہ صلعم اور کامل مومنوں سے دعا کی استدعا ہو سکتی ہے ۔ اور کہ انکی دعائیں اکثر حالات میں قبول کی جاتی ہیں ۔ یہ شواہد دعا کی استدعا کے زندگی کے متعلق ہیں ۔ اب سوال یہ ہے کہ کیا وفات کے بعد بھی ایسی مقدس ہستیوں سے استدعا دعا کی ہو سکتی ہے ۔ اور ہوتی ہے ۔ اسکے متعلق اگر آپ تفصیلی حالات مطالعہ کرنا چاہتے ہیں ۔ تو اولیا کرام اور صوفیا عظام کے حالات پڑھیے ۔ وہاں آپکو سینکڑوں مثالیں ایسی ملینگی ۔ ایک دو شواہد میں بھی پیش کیئے دیتا ہوں امام محمد جزری مولف حصن حصین نے اپنی کتاب میں لکھا ہے ۔ کہ انکو دشمنوں نے آگھیرا ۔ چنانچہ اُنہوں نے رسول اللہ صلعم کی خدمت میں استدعا دعا کی پیش کی ۔ حضرت نے دعا کی تو دشمن کا مکر دفع ہوا [۲] امام قسطلانی نے بھی مواہب لدنیہ میں ایک دو شواہد ایسے پیش کیئے ہیں ۔ آپ تحریر کرتے ہیں ۔ کہ جو توسل جناب رسول اللہ صلعم سے موت کے بعد برزخ میں کیا جاتا ہے ۔ اسکے شواہد شمار سے باہر ہیں ۔ اور ان کا استقصا نہیں ہو سکتا ۔ امام قسطلانی کا بیان ہے ۔ کہ مجھے ایک دفعہ ایک عارضہ ہوا ۔ طبیبوں نے بہتیرے جتن کیئے ۔ مگر کچھ فائدہ نہ ہوا ۔ میں سالہا سال اسی عارضہ میں مبتلا رہا ۔ آخرش

[۱] دیکھو اسد الغابہ اور دیگر تذکرات ۔ [۲] حصن حصین کی ابتدائی عبارت دیکھیے ۔



مجھے یہ بات سوجھی کہ حضرت رسالتمآب سے دعا کی التجا کروں ۔ چنانچہ میں نے یہ التجا پیش کی میں سویا ہوا تھا ۔ کہ ایک شخص میرے پاس آیا ۔ اس کے ہاتھ میں ایک کاغذ تھا جسمیں لکھا تھا ۔ کہ احمد بن قسطلانی کی بیماری کی دوا جناب رسول اللہ صلعم کیطرف سے یہ ہے ۔ جب میں جاگا ۔ تو میری سب بیماری کافور تھی [۱] اسی طرح امام موصوف ایک اور واقعہ بیان کرتے ہیں [۲] قصیدہ بردہ ایک مشہور قصیدہ ہے ۔ اسکی وجہ تصنیف خود مصنف نے یہ بیان کی ہے ۔ کہ میرا نچلا حصہ بدن کا فالج سے بے حس حرکت ہو گیا تھا ۔ اور میں بالکل ہل نہ سکتا تھا ۔ آخر میرے دل میں القا ہوا کہ میں نبی صلعم کی تعریف میں ایک قصیدہ لکھوں ۔ تاکہ اسکے ذریعہ سے اللہ سے شفا مانگوں ۔ میں نے یہ قصیدہ لکھا ۔ اور اس کے بعد جب میں سویا ۔ تو نبی صلعم کی زیارت سے مشرف ہوا ۔ آپ نے میرے جسم پر اپنا دست مبارک پھیرا ۔ میں اسی وقت راضی ہو گیا ۔ جب میں صبح گھر سے باہر نکلا ۔ تو مجھے ایک فقیر ملے ۔ اور کہنے لگے ۔ کہ میں وہ قصیدہ سننا چاہتا ہوں جس میں آپ نے رسول اللہ صلعم کی مدح کی ہے ۔ میری اُن کی اس بات سے کچھ عجب حالت ہوئی ۔ میں نے کہا کہ کون سا قصیدہ آپ سننا چاہتے ہیں ۔ کیونکہ میں نے بہت سے مدحیہ قصیدے کہے ہیں ۔ وہ بولے کہ وہ قصیدہ جسکی ابتدا اس مصرع سے ہوتی ہے ۔ امن تذکر جیران بذی سلم میں اسکی اس بات سے سخت حیران ہوا کیونکہ میں نے اسکی اطلاع کسی کو نہ دی تھی ۔ وہ بولے ۔ واللہ میں نے یہ قصیدہ اس وقت سنا ہے ۔ جبکہ یہ ممدوح یعنی رسول اللہ صلعم کے سامنے پڑھا گیا ۔ اور وہ فقیر جھوم رہے تھے ۔ پس میں نے انہیں قصیدہ دیا اور وہ چلدیئے [۳] اس قسم کے بیشمار شواہد تلاش کرنے سے مل سکتے ہیں ۔ ان سے صاف ظاہر ہے ۔ کہ رسول اللہ صلعم کی دعایں جو قبولیت کا اثر زندگی میں موجود تھا ۔ وہ اب بھی موجود ہے ۔ بلکہ انکی دعا کا اثر وفات کے بعد

[۱] مواھب اللدینہ ۔ جلد ۲ ۔ ص ۳۹۲ و ۳۹۳ ۔ [۲] زیارت قبر ۔ [۳] عبارت افتتاحی قصیدہ مذکور دیکھیے ۔

سے قوی تر ہوگیا ہے۔ اور کیوں نہ ہو درحالیکہ آپ ہمیشہ مشاہدہ ربی میں مستغرق رہتے ہیں۔ اور آپ اپنے اصل کیساتھ ملاقی ہو چکے ہیں۔ صلے اللہ علیہ وسلم۔

امام قسطلانی کیا ہی اچھا کہتے ہیں۔ جبکہ وہ کہتے ہیں۔ کہ زائر کیلئے چاہیئے کہ وہ رسول اللہ صلعم کیساتھ توسل۔ تشفع استغاثہ۔ تضرع اور دعا میں کثرت کرے۔ اور جس سے شفاعت طلب کی جائے۔ اسکے لئے سزاوار ہے کہ وہ اللہ تعالےٰ کے پاس شفاعت کرے۔ معلوم رہے کہ استغاثہ طلب غوث ہے۔ سو متغیث مستغاث بہ سے اس امر کا متلاشی ہے کہ اسکو اس سے مدد ملے۔ اسے خواہ استغاثہ کے لفظ سے تعبیر کیا جائے یا توسل یا تشفع یا توجہ کے لفظ سے یعنی میں کوئی فرق نہیں آتا۔ کیونکہ تجوہ اور توجہ وجاہت سے ماخوذ ہیں۔ معنی اسکا علو قدر اور منزلت ہے۔ اور صاحب جاہ اس سے توسل کرتا ہے۔ جو اس سے اعلیٰ ہو۔ پھر نبی صلعم کیساتھ استغاثہ توسل تشفع اور توجہ میں سے ہر ایک ہر حال میں واقع ہوتا ہے۔ پہلے آپکی پیدائش کے بعد پیدائش کے دنیا میں اور بعد وفات کے برزخ میں اور بعد حشر کے عرصہ قیامت میں"[1] کیوں نہ ہو۔ آپ تمام جہاں کیلئے مصدر خیر و برکت اور تمام کائنات کے لئے منبع فیوض و برکات ہیں ؎

صفائے خلوت خاطر ازاں شمع چگل جویم | فروغ چشم و نور دل ازاں ماہ ختن دارم
شراب خوشگوارم ہست و یار مہرباں ساقی | ندارد ہیچکس یارے چنیں یارے کہ من دارم

۳۸ ـــــ سویم۔ رسول اللہ صلعم کی آنکھ تو سوتی ہے۔ مگر دل نہیں سوتا۔ جیساکہ بخاری کی روایت میں ہے[2] اسی طرح کامل مومنوں کا دل بھی جاگتا رہتا ہے۔ اگرچہ انکی آنکھ سوتی ہے۔ زندگی میں تو آنکھ سوتی ہے۔ مگر بعد وفات آنکھ کا سونا بے معنے ہے۔ برزخ میں روح عین بیداری میں ہوتی ہے۔ اسے خواب سے کوئی واسطہ نہیں ہوتا

[1] مواہب اللدنیہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۹۲۔ فصل زیارت قبر نبوی۔ [2] بخاری ص ۵۰۷ باب ماکان النبی صلعم ینام عینہ ولا ینام قلبہ۔ باب قیام النبی صلعم فی رمضان وغیرہ۔



اسلئے قلب کی بیداری سے جو روحانی طاقتیں متعلق ہوتی ہیں۔ سب کی سب بعد وفات پوری قوت میں آجاتی ہیں۔ اسکے شواہد پیش کرتا ہوں۔ ابو داؤد کی حدیث میں ہے۔ کہ جب کوئی مسلم مجھ پر سلام بھیجتا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ میری روح مجھ پر واپس کرتا ہے۔ تا آنکہ میں اسکا جواب دیتا ہوں۔ یعنی دن میں کروڑوں اربوں بار آپ پر درود و سلام بھیجی جاتی ہے۔ آپکی روح میں اسقدر طاقت ہے۔ کہ وہ سلام و درود کا جواب دیتی ہے۔ خواہ سلام کرنے والا کہیں بھی ہو۔ اسکے علاوہ سلام درود پہنچانے والے فرشتے الگ مقرر ہیں۔ اُن کا کام ہے کہ جو لوگ رسول اللہ صلعم پر سلام و درود بھیجیں۔ اُن کا درود و سلام پہنچائیں۔ اس کام پر بھی ہزاروں فرشتے متعین ہونگے ان سب کیساتھ آپکی روح کا تعلق موجود ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ آپکی روح کو اسقدر طاقت حاصل ہے۔ کہ وہ اسقدر فرشتوں کیساتھ بیک وقت مکالمہ میں معروف رہتی ہے۔ جبھی تو ظاہر ہے۔ کہ وفات کے بعد آپکی روح کی طاقت زندگی سے بہت زیادہ ہو چکی ہوتی ہے۔ یہاں غور طلب دو باتیں ہیں۔ ابو داؤد کی حدیث میں ردّ علی روحی کے الفاظ وارد ہیں۔ ان الفاظ سے مراد یہ ہے۔ کہ روح مشاہدہ سے باہر آتی ہے۔ اور سلام کا جواب دیتی ہے۔ یہ طاقت آپکی روح کو زندگی میں حاصل نہ ہو گی۔ کیونکہ کوئی نص وارد نہیں ہوئی ہے۔ کہ آپ اپنی زندگی میں بھی سلام کا جواب دیتے تھے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ یہ طاقت جواب کی آپکی روح کو وفات کے بعد حاصل ہوئی ہے۔ جیساکہ اس حدیث کا منشا ہے۔ پس یہ بھی ثبوت اس امر کا ہے۔ کہ آپکی روحانی طاقت وفات کے بعد سے بہت زیادہ ہو چکی ہوتی ہے۔ دوسری بات یہ ہے۔ کہ اس امر کی نسبت بھی کوئی نص صریح موجود نہیں۔ کہ زندگی میں بھی فرشتے آپکو آپکی امت کا سلام و درود پہنچاتے رہتے

تھے۔ سلام و درود کا پونچانا بھی وفات کے بعد کے وقت سے تعلق رکھتا ہے جیسا
کہ حدیث بالا سے ظاہر ہوتا ہے۔ پس یہ حدیث دلالت کرتی ہے۔ اس بات پر کہ
آپکی روح کی طاقت وفات کے بعد سے بہت زیادہ ہوگئی ہوئی ہے۔ وفات کے بعد
سے آپکی روح عین فراست۔ عین نور۔ عین عقل ہے۔ جنکی قوتوں کا اندازہ لگانا بہت
مشکل ہے یہ بات بلاخوف تردید کہہ سکتا ہوں۔ کہ آپکی روح اقدس کی طاقت ہر ایک
ملک مقرب کی طاقت سے بہت ہی بڑھ کر ہے۔ چنانچہ امام قسطلانی رح کہتے ہیں کہ رسول
اللہ صلعم کا برزخ میں حال ملائکہ کے حال سے افضل واکمل ہے [۱] اسوقت آپکی روح مقدس
کے وظائف میں ذیل کی باتیں بھی داخل ہیں۔

(۱) مشاہدہ ربی میں مستغرق رہنا اور حق تعالی سے مکالمات راز و نیاز میں مشغول ہونا۔ وحی
کے اُترنے کے وقت اور زندگی کے دوسرے وقتوں میں یہ استغراق آپ کو ہوتا تھا۔ باب
دوئم فقرہ ۱۶ بھی دیکھو۔

(۲) امت کے کروڑوں افراد کے اربوں درود وسلام کو بیک وقت سننا اور اُن کا جواب
دینا۔ جیساکہ اوپر مذکور ہوا۔ باب دوئم فقرہ ۱۶ بھی دیکھو۔

(۳) قبری نبوی کی زیارت کرنے والوں کے درود وسلام وغیرہ کا سننا اور جواب دینا۔ جیساکہ
اوپر بیان ہوا۔ باب دوئم فقرہ ۱۶ دیکھو

(۴) اعمال امت پیش ہونے پر اُن کا دیکھنا بھالنا۔ دیکھو باب دوئم فقرہ ۲۲۔

(۵) ایک ایک رات دن میں ہزاروں بندگان خدا سے ملنا تفصیل اوپر بیان ہوچکی۔

(۶) آپکی طرف رجوع کرنے والوں کی استدعائیں سننا اور انکے متعلق مناسب تجویز کرنا۔ اوپر بھی
کچھ بیان ہوچکا ہے تفصیل اس مسئلہ کی ابواب دوئم سوئم میں درج ہے۔

(۷) جوافراد امت پاک ہونے کے قابل ہوں۔ اُن کو پاک کرنے کا انصرام وانتظام کرنا۔ اور انکو

[۱] مواہب اللدنیہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۰۹



اپنی دعا توجہ اور نظر سے کمال عرفان کو پونچانا۔ اس پر اوپر مکمل بحث ہوچکی ہے فقرات ۱۱ تا ۲۲ باب ہذا

(۸) دین اسلام کے غالب کرنے کے وسائل سوچنا اور اُن پر عملدرآمد کرانا۔ اوپر ذکر ہوچکا ہے۔
فقرہ ۳۳ باب ہذا۔

(۹) اپنے مقرب امتیوں کی وفات پر تشریف لانا۔ اور نزع کیوقت انکی مدد کرنا۔ جیساکہ اوپر کچھ
بیان کیا گیا ہے۔

(۱۰) روحانی سیاست وتصرف کے تمام مراحل طے کرانا باب ہذا کا فقرہ ۳۹ دیکھو۔

(۱۱) تمام موجودات اور تمام کائنات کے متعلق قاسم علی الاطلاق [۱] نے فرائض بجالانا۔ اور مظاہر
ہدایت کو اپنی نسب کو شامل کرنا۔ دیکھو فقرات ۳۰ و ۳۹۔ باب ہذا۔

(۱۲) اسلام اور اسلامیوں کی آخر حال اور مال میں خبرگیری کرنا۔ اور ان کے متعلق حق نبوت
وولایت ادا کرنا۔ تفصیل باب ہذا اور ابواب دوئم وسوئم میں موجود ہے۔

(۱۳) دنیا جہاں کے قیام کو اقطابوں۔ ابدالوں۔ اوتادوں وغیرہ کے ذریعہ سے زیر نظر
رکھنا۔ فقرہ ۳۹ باب ہذا۔

روشن از پرتو رویت نظرے نیست کہ نیست
مشت خاک درت بر بصرے نیست کہ نیست

ناظر روئے تو صاحب نظر آنند ولے
سر گیسوئے تو در ہیچ سرے نیست کہ نیست

بجز این نکتہ کہ حافظ ز تو ناخوشنود است
در سراپائے وجودت ہنرے نیست کہ نیست

۳۹ — چہارم۔ رسول اللہ صلعم حق تعالی کے خلیفہ اعظم اور نائب مناب علی الاطلاق
ہیں۔ کائنات کے متعلق جو جو روحانی اور ظاہری انتظامات ہیں۔ وہ آپکی خلافت عظمی اور
رسالت کبرای کے رہین منت ہیں۔ یہ منصب صرف آپکی روح اقدس کے متعلق ہے۔ مبعوث
ہونے کے پہلے اور زندگی میں بھی آپکی روح کے متعلق تھا۔ اور وفات کے بعد بھی آپکی روح کے
متعلق ہے۔ اسی لئے آپ فرماتے ہیں۔ کہ میں اسوقت نبی تھا جبکہ آدم ابھی پانی اور مٹی میں تھے

[۱] صحیح بخاری کی مشہور حدیث ہے۔ انما انا قاسم واللہ یعطی۔ بخاری

صحیحین کی مشہور حدیث ہے۔ انما انا قاسم واللہ یعطی [1] یعنی میں تقسیم کرنے والا ہوں
اللہ عطا کرنے والا ہے۔ اسلئے صاف ظاہر ہے کہ جو عطیہ اللہ کیطرف سے دنیا جہان والوں
کو ملتا رہتا ہے۔ اسکے بانٹنے والے رسول اللہ صلعم ہیں۔ چنانچہ اسی حقیقت کیطرف الا
ان اغنٰھم اللہ ورسولہ من فضلہ الآیہ میں اشارہ ہے [2] عطیہ ربی کی مختلف صورتیں
ہیں۔ اور یہ صورتیں حق تعالیٰ کے اسماء ذیل سے تعلق رکھتی ہیں۔ رحمٰن ۔ رحیم ۔
عزیز ۔ خالق ۔ باری ۔ مصور ۔ غفار ۔ وہاب ۔ رزاق ۔ فتاح ۔ علیم
باسط ۔ رافع ۔ معز ۔ لطیف ۔ غفور ۔ مجیب ۔ حکیم ۔ ودود
باعث ۔ ولی ۔ محی ۔ واجد ۔ ماجد ۔ عفو ۔ رؤف ۔ مقسط
غنی ۔ مغنی ۔ نافع ۔ نور ۔ ہادی ۔ باقی ۔ صبور وغیرہ وغیرہ
حضور علیہ الصلوٰۃ کی یہ صفت قاسمیت ہر ایک اسم سے ایک نہ ایک صورت میں
متعلق ہے۔ میں صرف ایک صورت پر روشنی ڈالنا چاہتا ہوں۔ کائنات میں ایک
روحانی نظام حکومت قائم ہے۔ یہ روحانی حکومت مجددوں۔ قطبوں۔ اخیاروں۔ ابدالوں
اور اوتادوں کی وساطت سے چلتی ہے۔ مسند احمد میں حضرت علیؓ کی روایت سے ہے کہ
ابدال شام میں ہوتے ہیں۔ اور وہ چالیس تن ہیں جب کوئی ان میں سے فوت ہوتا ہے
تو دوسرا اسکی جگہ لے لیتا ہے۔ انہی کے ذریعہ بادل برستے ہیں۔ انہی کیوجہ سے دشمنوں
پر فتح حاصل کی جاتی ہے۔ اور انہی کیوجہ سے شام والوں سے عذاب دور ہوتا ہے [3]
ایک دفعہ قبیلہ ہمدان کا ایک وفد جناب رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوا۔
اس وفد میں حمزہ بن مالک بن ذی معشار بھی تھے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ ہمدان
کیا اچھا قبیلہ ہے۔ کس قدر جلد وہ دین کی مدد پر آمادہ ہو گئے ہیں۔ اور انکا لیف پر

[1] بخاری۔ کتاب الجنائز۔ باب ما کان النبی یتخولھم بالموعظۃ والعلم کے لا ینفروا۔ مشکوۃ۔
کتاب العلم۔ [2] سورہ براۃ۔ ۹-۷۔ [3] منتخب جلد ۵۔ ص ۳۳۲۔



نہیں کیا صبر آگیا ہے۔ ان میں ابدال ہیں۔ اور اسلام کے اوتاد ہیں۔ پھر یہ سب لوگ
مسلمان ہوگئے [1] مسند احمد میں عبادہ بن صامت کی روایت ہے۔ کہ ابدال اس
امت میں تیس تن ہیں۔ انکے دل ابراہیم خلیل الرحمان کے دل پر ہیں۔ ان میں سے
جب کوئی فوت ہوتا ہے۔ تو دوسرا اسکی جگہ لے لیتا ہے [2] ابدال کی اصطلاح بدل سے
ہے جسکا مطلب یہ ہے کہ یہ لوگ بدلتے رہتے اور ایک دوسرے کی جگہ لیتے رہتے ہیں
گویا کائنات کا یہ روحانی نظام ہمیشہ قائم رہتا ہے۔ اور ابدال کی اصطلاح میں اسی
کیطرف صریح اشارہ ہے۔ طبرانی میں ان ابدالوں کا ذکر اسطرح پر ہے۔ کہ وہ تعداد
میں تیس ہیں۔ انہیں سے زمین قائم ہے۔ انہیں کیوجہ سے بارش ہوتی ہے۔ اور انہیں
کیوجہ سے مدد حاصل ہوتی ہے [3] تاریخ ابن حبان میں ہے کہ زمین ان تیس شخصوں سے
کبھی خالی نہیں رہتی [4] کامل ابی عدی میں ہے کہ ابدال چالیس تن ہیں۔ بائیس شام
میں اور اٹھارہ عراق میں ہوتے ہیں۔ جب کوئی ان میں سے فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالےٰ
اسکی جگہ دوسرا رکھدیتا ہے۔ جب قیامت آئیگی۔ تو سب کے سب فوت ہو جائینگے [5]
دیگر کتب احادیث ابن عساکر۔ حلیۃ الاولیاء۔ فردوس دیلمی اور شعب الایمان بیہقی میں بھی
ان سے ملتی جلتی حدیثیں موجود ہیں۔ دیکھو منتخب کنز العمال جلد ۵۔ ص ۳۳۲ و ۳۳۳ [6]
دوسری حدیثوں سے بھی اس امر کی تائید ہوتی ہے۔ کہ شام اور عراق میں بہترین لوگ امت
کے موجود رہتے ہیں۔ سنن ابوداؤد اور مسند احمد میں ہے کہ یہ معاملہ یہاں تک پہنچ جائیگا
کہ جنود مجندہ سے ایک جماعت تو شام میں ہوگی۔ اور ایک جماعت یمن میں اور ایک
عراق میں۔ تم شام کو لازم پکڑنا۔ کیونکہ وہ اللہ کی زمین سے بہترین جگہ ہے۔ اور اسی کیطرف
اسکے بہترین بندے چلے جاتے ہیں [7] صحیح مسلم میں ہے۔ کہ اہل غرب قیامت کے قائم

[1] اسد الغابہ تذکرہ حمزہ مذکور [2] منتخب جلد ۵ ص ۳۳۲ [3] [4] [5] و [6] جلد ۵ ص ۳۳۳ و ۳۳۲ لحوق فی القلب
والابدال باب ساہم فی فضائل جہوۃ الامۃ۔ [7] منتخب جلد ۵ ص ۳۶۲ –

ہونے تک حق پر غالب رہینگے [۱] طبرانی اور مستدرک حاکم میں ہے کہ شام اللہ کی منتخب
جگہ ہے۔ اسی کیطرف اسکے منتخب بندے چلے جاتے ہیں [۲] اسی لئے فرشتے شام پر سایہ
کئے رہتے ہیں۔ جیساکہ حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے۔ ترمذی۔ مسند احمد اور مستدرک
حاکم میں ہے کہ شام کیلئے خوشخبری ہے کیونکہ رحمان کے فرشتے اس پر پر پھیلائے رہتے
ہیں [۳] ترمذی میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ عنقریب فتنے ہونگے۔ صحابہ نے
عرض کی کہ آپ کس بات کا حکم دیتے ہیں۔ فرمایا شام کو لازم پکڑنا [۴] ابو داود کی روایت
کے رو سے عراق میں عصائب یعنی اخیار امت موجود رہتے ہیں [۵] ابو داؤد میں ہے اللہ
تعالیٰ اس امت کیلئے ہر صدی کے سر پر ایک ایسے شخص کو مبعوث کرتا ہے۔ جو اس کیلئے
دین کی تجدید کرتا ہے [۶] یہ مجدد اپنے وقت میں رسول اللہ صلعم کا خلیفہ اور نائب
جناب ہوتا ہے۔ اس روحانی نظام سے کائنات کی صلاح و خیر کا سوال وابستہ ہے
اور یہ صلاح و خیر کا مسئلہ قاسم کی قاسمیت سے براہ راست تعلق رکھتا ہے۔ جو کچھ
بھی دنیا والوں کو حق تعالیٰ کیطرف سے عطا ہوتا ہے۔ ہدایت۔ نور۔ پاکیزگی۔ غنی قلب
عزت۔ ولایت۔ حب اللہ۔ حکمت۔ فقاہت۔ لطف۔ رفعت۔ بسط۔ علم۔ فتوح۔
مغفرت۔ رحمت وغیرہ۔ سب رسمی منصب قاسمیت کے تحت عطا ہوتے ہیں
ان عطیات میں رسول اللہ کائنات کیلئے واسطہ اور وسیلہ ہیں۔ اور یہ وسیلہ ذات
کا ہے۔ جس سے شیخ ابن تیمیہ اور انکے ہم چشموں کو انکار ہے۔ اور ایسا انکار عدم واقفیت
اور عدم تفکر پر مبنی ہے۔ جس بات کی قابلیت کسی میں ہوتی ہے۔ اسی کے مطابق
تقسیم کرنے والا حق تعالیٰ کے عطیات بانٹتا ہے۔ کسی کو پاک کرتا ہے۔ کسی کو نور سے معمور
کرتا ہے۔ کسی کو ہدایت سے سرفراز کرتا ہے۔ کسی کو رزق۔ کسی کو غناء قلب۔ کسی کو روحانی زندگی

[۱] منتخب جلد ۵ - ص ۳۲۳ - [۲] منتخب جلد ۵ - ص ۳۶۳ - [۳] منتخب جلد ۵ ص ۳۶۳ - [۴] منتخب جلد ۵ ص ۳۶۵ - [۵] مشکوٰۃ باب اشراط الساعۃ - [۶] مشکوٰۃ کتاب العلم منتخب جلد ۵ - ص ۳۴۲ -



کسی کو ولایت۔ کسی کو حکمت۔ کسی کو عزت۔ کسی کو علم و فتوح۔ کسی کو مغفوریت و
مرحومیت کسی کو کچھ کسی کو کچھ غرضیکہ اپنی اپنی صلاحیت کے مطابق کوئی بھی آپکی صفت
قاسمیت کے فیض سے خالی نہیں رہتا۔ حتی کہ ابلیس لعین اور اسکی ذریات اور ارواح
خبیثہ بھی آپکے فیوض سے خواہ وہ کسی نہج پر ہو۔ محروم نہیں رہ سکتے۔ اور اسی مضمون کی
طرف حدیث نبوی ما خلق اللہ نوری ثم خلق الخلائق من نوری [۱] میں اشارہ ہے
اسی کمال قاسمیت کیطرف نصوص ذیل میں اشارہ ہے اور اسی قابلیت کے اصول
پر آپکی صفات ذیل کا دار مدار ہے۔
(۱) رحمۃ للعالمین - آپکی رحمت اسی قاسمیت کی شکل میں ہویدا ہوتی ہے۔
(۲) حیاتی خیر لکم - ومماتی خیر لکم - یہ قول بھی آپکی طرف منسوب ہے [۲] چونکہ آپکی صفت
قاسمیت ہر حال اور ہر شان میں موجود ہے۔ اسلئے آپکی حیات اور آپکی ممات میں کوئی
فرق نہیں۔ اس قول کا رحمۃ للعالمین سے جگری تعلق ہے۔
(۳) انا رفعنا لک ذکرک الآیۃ رسول کا ذکر قریبا ہر جگہ اللہ تعالیٰ کے ذکر کیساتھ
ہوتا ہے۔ اور آپکا ذکر ہر مجلس میں بلند ہے۔ خواہ وہ دنیا کی مجلس ہو خواہ آسمان کی
(۴) انا سید ولد آدم مشہور حدیث ہے [۳] آپکی یہ سیادت اسی قاسمیت کا ایک
کرشمہ ہے۔
(۵) انا اول شافع واول مشفع [۴] یہ شافعیت اور مشفوعیت بھی اس قاسمیت
سے وابستہ ہے۔
(۶) آپ کا مقام محمود اور وسیلہ وفضیلہ جسکے لئے امت محمدی کی طرف سے بھی دعا
ہوتی رہتی ہے [۵] اسی قاسمیت سے متعلق ہے۔ جب تک آپ قاسم علی الاطلاق

[۱] یہ حدیث خواہ ضعیف ہی ہو جیسا کہ بعض کا خیال ہے لیکن جو اصول اسمیں مندرج ہے - وہ درست معلوم ہوتا ہے
مصنف [۲] شفا قاضی عیاض فصل اول - [۳] مشکوٰۃ باب فضائل سید مرسلین - [۴] مشکوٰۃ باب سند
[۵] مشکوٰۃ باب فضل الاذان

نہ ہوں ۔ آپکو مقام محمود نہیں مل سکتا ۔

(۷) رسول اللہ صلعم کے اسمائے ذیل صفاتی ہیں۔ نور ۔ سراج ۔ منیر ۔ نذیر ۔ بشیر
شاھد ۔ شہید ۔ حق مبین ۔ خاتم النبیین ۔ رؤف ۔ رحیم ۔ امین
رحمۃ للعالمین ۔ نعمۃ اللہ ۔ عروۃ وثقیٰ ۔ صراط مستقیم ۔ کریم
نبی امی ۔ مصطفٰے ۔ مجتبیٰ ۔ حبیب ۔ رسول رب العالمین ۔
شفیع ۔ مشفع ۔ متقی ۔ معلم ۔ طاھر ۔ مھدی ۔ صادق ۔
مصدوق ۔ ھادی ۔ سید ولد آدم ۔ سید المرسلین ۔ امام المتقین
قائد غر المحجلین ۔ خلیل الرحمان ۔ صاحب الوحی ۔ قائد انبیاء
خطیب انبیاء وغیرہ ان سب کا تعلق ایک نہ ایک طرح آپکی صفت قاسمیت
سے ہے ۔

(۸) صفت قاسمیت کیوجہ سے آپ خاتم النبیین ہیں ۔ جب کائنات کیلئے
قاسم علے الاطلاق ایک دفعہ دنیا میں آگیا ۔ تو پھر اب دوسرے نبی کے
آنے کی ضرورت مفقود ہوئی ۔ اگر آپکے بعد کوئی دوسرا نبی آئے ۔ تو اس سے
یہ لازم آتا ہے ۔ کہ کوئی اور آپ سے بڑھکر قاسمیت کی صفت رکھنے والا موجود
ہے ۔ چونکہ آپ قاسم علے الاطلاق ہیں ۔ اسلئے خاتم النبیین بھی علی الاطلاق
ہیں ۔

(۹) قاسمیت کی صفت کیوجہ سے آپ کا مرتبہ باقی نبیوں سے اونچا ہے ۔ اسی
وجہ سے آپ کے کچھ خصائص بھی ہیں ۔ آپ خود فرماتے ہیں ۔ کہ مجھے پانچ چیزیں
ملیں ہیں ۔ جو میرے پہلے کسی کو نہیں ملیں ۔ مجھے ایک ماہ کے فاصلہ پر رعب
سے تقویت دیگئی ۔ ساری زمین میرے لئے مسجد اور طہور بنائی گئی ۔ میرے لئے



غنیمتیں جائز کیگئی ۔ جو میرے پہلے کسی کیلئے جائز نہ تھیں ۔ مجھے شفاعت کا مرتبہ دیا گیا ۔ ہر
ایک نبی ایک خاص امت کیطرف بھیجا جاتا رہا ۔ اور میں تمام لوگوں کیطرف بھیجا گیا ہوں[1]

(۱۰) اسی صفت قاسمیت کیوجہ سے آپکو جوامع الکلم سے سرفراز کیا گیا ۔ اور آپکے ہاتھ میں
تمام خزائن دنیا کی کنجیاں دیدی گئیں[2] یہ خزانے سارے کے سارے قاسم کے ہاتھ میں
دیدے گئے ہیں ۔ یہ صحیحین کی مشہور حدیث ہے ۔

(۱۱) قیامت کے دن جو لواء الحمد آپکے دست مبارک میں ہوگا ۔[3] وہ اسی قاسمیت
کیوجہ سے ہوگا ۔ اگر آپ قاسم علے الاطلاق نہ ہوتے ۔ تو کبھی لواء الحمد آپکے ہاتھ
میں نہ دیا جاتا ۔ بلکہ اسکے ہاتھ میں دیا جاتا جو قاسم مطلق ہوتا ۔

(۱۲) رسول کی اطاعت عین اللہ کی اطاعت ہے ۔ من یطیع الرسول فقد اطاع
اللہ ۔ چونکہ آپ قاسم علی الاطلاق ہیں ۔ اور ہدایت کا بانٹنا بھی آپکے ہاتھ میں ہے اس
لئے آپکی اطاعت کرنے والا ہدایت یافتہ ہے ۔ اور جو ہدایت یافتہ ہے ۔ وہ اللہ کی
اطاعت کرنے والا ہے ۔ یہ تمام کام آپکی روح اطہر کے متعلق ہیں ۔

امیر خسرؒ کیا خوب کہتے ہیں ؎

حسن یوسف دم عیسیٰ ید بیضا داری ۔۔۔ خط سبز و لب لعل و زرخ زیبا داری
آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری ۔۔۔ شیوۂ شکل و شمائل حرکات و سکنات

(۴) ــــ جو کچھ اوپر مذکور ہوا ۔ اس سے علاوہ اور باتوں کے ذیل کی باتیں پایۂ
ثبوت کو پہونچتی ہیں ۔

۱ ۔ انسانی روح ربانی روح کا ایک کرشمہ ہے ۔ فقرہ ۔ ۱۱
۲ ۔ انسانی روح جب منتہائے کمال کو پہونچتی ہے ۔ تو اس میں غیر معمولی طاقتیں

[1] مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین ۔ [2] مشکوۃ باب فضائل سید مرسلین بخاری و مسلم ۔ [3] مشکوۃ
فضائل سید المرسلین ۔ ترمذی و دارمی ۔

آجاتی ہیں۔ ایسے کامل انسان کی قوت سمع۔ بصر۔ ادراک اور علم وغیرہ غیر معمولی ہو جاتے۔ اور اُن کا دائرہ عمل بہت وسیع ہو جاتا ہے۔ فقرات ۱۱ تا ۱۷۔

۳۔ ایسے کامل انسان سے قسم قسم کے خوارق ظہور پذیر ہونے لگتے ہیں۔ فقرات ۱۱ تا ۱۵۔

۴۔ جب روح ہیولانی غلبہ اور مادی قیود سے آزادی حاصل کر لے۔ اور جسمانیت حصول کمال میں اسکے سدراہ نہ ہو۔ تو پھر کہا جائیگا۔ کہ یہ انسان پاک ہو چکا ہے۔ اور کہ اسکا تزکیہ کمال ارتقا کو پونہچ چکا ہے۔ فقرہ ۱۱۔

۵۔ ہر زمانہ کے رسول کا یہ فرض ہے کہ جس قدر افراد پاک کر سکے پاک کرے۔ اور جسقدر اشخاص وہ کمال ارتقا کو پونچا سکے۔ پہنچائے۔ فقرات ۱۸ و ۱۹۔

۶۔ خاتم النبیین کا یہ منصب تزکیہ رہتی دنیا تک قائم رہیگا۔ یہ منصب آپ اپنی حیات میں بھی ادا کرتے رہے۔ اور اب بعد وفات بھی ادا کرتے ہیں۔ فقرات ۱۹ تا ۲۴۔ و ۱ تا ۴۔

۷۔ دین اسلام کو غالب کرنے کا کام ابھی پورے طور سرانجام پذیر نہیں ہوا اور یہ بھی آپکی روح اطہر کے ذریعہ سرانجام پائیگا۔ فقرہ ۳۳۔

۸۔ روح انسانی نے جو کمالات جسم کے اندر رہ کر پیدا کئے ہوں۔ وہ عالم برزخ میں کیا۔ اور دوسرے عالم میں کیا۔ اس کے ساتھ ہی رہینگے۔ اور کبھی سلب نہ ہونگے کیونکہ وہی کمالات انسان کے اس صعود کے پس پشت کام کرتے ہیں۔ جسکے بل پر وہ جنت میں داخل ہوگا۔ فقرہ۔ ۱۷۔

۹۔ اگر وفات کے بعد روح کے وہ کمالات جو اس نے جسم کے اندر رہ کر پیدا کئے ہوں۔ سلب ہو جائیں۔ تو مقصد حیات ہی فوت ہو جاتا ہے۔ فقرہ۔ ۱۷۔



۱۰۔ خاتم النبیین کے روحانی کمالات اگر دنیا سے رخصت ہونے پر معاذ اللہ سلب ہو چکے ہیں۔ تو پھر آپ منصب نبوت سے جسکے ادا کرنے میں یہ کمالات لازم ملزوم کا حکم رکھتے ہیں۔ عیاذ باللہ معطل ہیں۔ حالانکہ آپ قیامت تک کارفرما بھی رہینگے۔ فقرات ۱۹ تا ۲۱۔

۱۱۔ آپ نے زندگی میں بھی اپنے صحابہ کیلئے دعائیں مانگی ہیں۔ اور بعد وفات بھی دعائیں مانگتے رہے ہیں۔ فقرات ۳۴ تا ۳۹۔

۱۲۔ زندگی میں آپ سے دعا کی استدعائیں ہوتی۔ ہیں۔ اور اب بعد وفات بھی ہوتی رہتی ہیں۔ فقرات ۳۴ تا ۳۹۔

۱۳۔ جو طاقتیں اور قوتیں آپکی روح اطہر کو زندگی میں حاصل تھیں۔ وہ بعد وفات قائم رہیں۔ بلکہ وفات کے بعد سے وہ قوتیں اور طاقتیں اور بھی بڑھ گئی ہیں۔ فقرہ۔ ۳۴ سے

ہر کہ آمد بہ جہاں نقش خرابی دارد
در خرابات نپرسید کہ ہشیار کجاست
آنکس ست اہل بشارت کہ اشارت داند
نکتہا ہست بسے محرم اسرار کجاست

[illegible]

# دوسرا باب

## نبیوں اور نیکیوں کی ذات اور دعا سے انکی وفات کے بعد توسّل

یار مرداں خدا باش کہ در کشتئ نوح — ہست خاکے کہ بآبے نخرد طوفان را

پہلے ہم یہاں یہ دیکھتے ہیں۔ کہ دائرہ اسلام کے اندر دعا کی کیا اہمیت ہے۔ جس طرح نماز۔ روزہ۔ زکوٰۃ وغیرہ کا حکم قران میں موجود ہے۔ اسطرح دعا کا حکم بھی موجود ہے۔ سورہ مومن میں ہے تم مجھے بلاؤ۔ میں تمہیں جواب دونگا[1] دعا عین عبادت مانی گئی ہے۔ مسند احمد۔ ترمذی۔ نسائی۔ ابوداؤد۔ ابن ماجہ ابن حبان اور مستدرک حاکم میں ہے کہ دعا عبادت ہی تو ہے[2] دوسری حدیث میں ہے کہ دعا عبادت کا مغز ہے[3] ترمذی اور ابن ماجہ کی ایک حدیث میں ہے کہ تقدیر کو کوئی چیز نہیں لوٹاتی مگر دعا اور عمر کو کوئی چیز نہیں بڑھاتی۔ مگر نیکی[4] دعا کی اہمیت کے متعلق ذیل کی حدیثیں بھی دیکھ لیجئے۔

(۱) تقدیر سے ڈرنا کچھ مفید نہیں لیکن دعا نازل ہونے والی اور نہ نازل ہونے والی باتوں میں مفید ہے۔ سوائے خدا کے بندو دعا کو اپنے اوپر لازم جانو[5]

(۲) جب بندے پر دعا کا دروازہ کھل جائے۔ تو چاہے کہ وہ اپنے پروردگار کو بلائے کیونکہ وہ جواب دیتا ہے[6]

---

[1] قال ربکم ادعونی استجب لکم۔ ان الذین یستکبرون عن عبادتی سیدخلون جہنم داخرین مومن ۴۰-۶۰
[2] منتخب جلد ۲ ص ۶۳ باب فضل الدعا [3] منتخب جلد ۲ ص ۶۳۔ روایت ترمذی۔ [4] حصن حصین ص ۱۱ فضل الدعا [5] منتخب جلد ۲ ص ۶۳ باب فی الدعا مسند احمد [6] منتخب جلد ۲۔ باب فی الدعا ص ۶۳ –

(۳) اللہ تعالیٰ کے نزدیک کوئی شئے دعا سے زیادہ قدر والی نہیں[1]

(۴) اللہ تعالیٰ حی کریم ہے۔ جب کوئی اسکی طرف ہاتھ بڑھائے۔ تو اُسے حیا آتی ہے۔ کہ وہ اُسکو خالی ناکام پھیرے[2]

(۵) جو اللہ سے سوال نہ کرے اس پر اللہ ناراض ہوتا ہے[3]

(۶) جسے یہ بات پسند ہو کہ اللہ اسے مصائب اور تکالیف کے وقت جواب دے۔ تو وہ فراخی کی حالت میں زیادہ دعا کرے[4] یہاں یہ خیال قدرتی ہے کہ کچھ دعائیں شرف قبولیت کو نہیں پہنچتیں۔ اور جب صورت یہ ہے تو پھر کس طرح یہ کہا جا سکتا ہے۔ کہ جب بندہ اللہ تعالیٰ کو بلاتا ہے۔ تو وہ جواب دیتا ہے۔ جیسا کہ آیت مذکور بالا میں ہے۔ اسکا جواب یہ ہے کہ جب دعا کی تمام شرطیں اور آداب جمع ہو جائیں۔ تو پھر قبولیت میں کوئی درنگ نہیں ہو سکتا۔

۲ ــــ دعا ماثورہ کے آداب یہ ہیں۔ جیسے کہ حصن حصین میں بھی مذکور ہیں۔

(۱) حرام خورد و نوش۔ لباس اور حرام روزی سے پرہیز کرنا (ترمذی۔ مسلم)

(۲) دعا کے پہلے نیکی کرنا اور اسے مصیبت کے وقت یاد کرنا (مسلم۔ ترمذی۔ ابوداود) اسے اطاعت کا وسیلہ کہتے ہیں۔

(۳) پاکیزہ اور ستھرا رہنا۔ (ترمذی۔ نسائی۔ ابن ماجہ اور ابوداود)

(۴) وضو کرنا۔ (صحاح ستہ)

(۵) قبلہ کی طرف منہ کرنا۔ (صحاح ستہ)

(۶) نماز پڑھنا۔ (ترمذی۔ نسائی۔ ابوداود۔ و ابن ماجہ)

(۷) اللہ تعالیٰ کی پہلے اور پیچھے ثنا کرنا (صحاح ستہ)۔

[1] ترمذی۔ احمد ابن ماجہ حصن حصین ص ۱۱ فضل الدعا۔ [2] منتخب جلد ۲ ص ۶۴۔ ترمذی۔ ابن ماجہ۔ احمد ابوداود حاکم باب فی الدعا [3] ترمذی حصن حصین ص ۱۱ [4] ترمذی۔ حصن حصین۔ ص ۱۱۔

(۸) رسول اللہ صلعم پر پہلے اور پیچھے درود بھیجنا[1] (ترمذی۔ ابوداود و نسائی)۔

(۹) دونوں ہاتھوں کا کشادہ رکھنا۔ (ترمذی)

(۱۰) دونوں ہاتھوں کا اُٹھانا۔ (صحاح ستہ)

(۱۱) دونوں ہاتھوں کا مونڈھوں کے برابر رکھنا۔ (احمد۔ ابوداود)[2]

(۱۲) مؤدب ہونا۔ (مسلم ابوداود۔ ترمذی و نسائی)

(۱۳) مسکینی اور فروتنی اختیار کرنا۔ (ترمذی)

(۱۴) آسمان کیطرف آنکھ نہ اُٹھانا۔ (مسلم و نسائی)۔

(۱۵) سجع اور تکلف سے بچنا۔ (بخاری)

(۱۶) اللہ تعالیٰ کی طرف نبیوں اور نیک بندوں کا وسیلہ لانا (بخاری)

(۱۷) آواز کا پست رکھنا۔ (صحاح ستہ)

(۱۸) گناہ کا اقرار کرنا۔ (صحاح ستہ)

(۱۹) ادعیہ ماثورہ کا اختیار کرنا۔ (ابوداود و نسائی)

(۲۰) جامع ادعیہ کا اختیار کرنا (ابوداود)

(۲۱) اپنے نفس سے ابتدا کرنا اور اپنے والدین اور مومن بھائیوں کو بھی دعا میں شامل کرنا۔ (مسلم)

(۲۲) اپنے نفس کو دعا کیساتھ خاص نہ کرنا جبکہ دعا کرنے والا امام ہو۔ (ابوداود ترمذی اور ابن ماجہ)

(۲۳) قصد کے ساتھ سوال کرنا۔ (صحاح ستہ)[3]

(۲۴) دعائیں تکرار کرنا۔ (بخاری)

[1] منتخب جلد ۲۔ آداب دعا۔ [2] منتخب جلد ۲ ص ۶۸۔ آداب دُعا۔ [3] منتخب جلد ۲۔ آداب دُعا۔

(۲۵) گناہ یا قطع رحم کیلئے دعا نہ کرنا۔ (مسلم و ترمذی)

(۲۶) دعا میں حد سے تجاوز نہ کرنا۔ تاکہ امر محال اور مثیل امر محال کے لئے دعا نہ ہو (بخاری)

(۲۷) رحمت حق کو محدود و مسدود نہ کرنا۔ (بخاری۔ابوداؤد و نسائی ابن ماجہ)

(۲۸) داعی اور سامع دونوں کا آمین کہنا۔ (بخاری مسلم۔ ابوداؤد۔نسائی)

(۲۹) دعا سے فارغ ہونے کے بعد منہ پر ہاتھ پھیرنا۔ (ابوداؤد۔ترمذی۔ ابن ماجہ)

(۳۰) جلدی نہ کرنا۔ تاآنکہ قبولیت میں دیر سمجھے یا یہ کہے کہ میں نے دعا کی تھی۔ مگر قبول نہ ہوئی۔ (بخاری۔ابوداؤد۔نسائی۔ ابن ماجہ) [1]

(۳۱) اللہ تعالیٰ سے دنیا اور آخرت میں عفو اور عافیت مانگنا۔ (ترمذی ابن ماجہ۔ مسند احمد)

(۳۲) اللہ تعالیٰ سے دنیا اور آخرت میں بہتری چاہنا اور آتش دوزخ کے عذاب سے پناہ مانگنا۔ (مسند احمد۔مسلم۔ ترمذی۔نسائی) [2]

**۳ — آداب دعا کی طرح اجابت کے اوقات بھی ہیں۔ وہ یہ ہیں۔**

(۱) شب قدر۔ (ابن ماجہ)

(۲) عُرفہ کا دن۔ (ترمذی)

(۳) رمضان کا مہینہ اور جمعہ کی رات۔ (ترمذی)

(۴) جمعہ کا دن۔ (ابوداؤد۔نسائی اور ابن ماجہ)

(۵) رات کا آخری نصف حصہ۔ (احمد)

(۶) رات کا آخری حصہ یا تیسرا حصہ یا درمیانی حصہ۔ (ابوداؤد۔ترمذی نسائی۔)

[1] منتخب جلد ۲۔ آداب دعا۔

[2] منتخب جلد ۲۔ ص ۲۹۔ آداب دعا۔



(۷) سحر کا وقت۔ (صحاح ستہ)

(۸) جمعہ کی وہ ساعت جو خطبہ سے لے کر ادائے نماز تک ہوتی ہے۔ (مسلم ابوداؤد)

(۹) نماز کے قائم ہونے سے ختم ہونے تک کا وقت۔ (ترمذی۔ ابن ماجہ)

(۱۰) داعی کے کھڑے ہو کر نماز پڑھنے کا وقت (بخاری مسلم۔نسائی۔ابن ماجہ)

(۱۱) عصر کے بعد سے غروب آفتاب تک کا وقت۔ (ترمذی)

(۱۲) یوم جمعہ کی آخری ساعت۔ (ابوداؤد۔نسائی۔ ترمذی) [1]

**۴ — احوال اجابت بھی ہیں اور وہ یہ ہیں۔**

(۱) ندائے نماز کے وقت۔ (ابوداؤد)

(۲) اذان اور اقامت کے درمیان۔ (ابوداؤد۔ ترمذی۔نسائی)

(۳) لڑائی میں حملے کے وقت۔ (ابوداؤد)

(۴) پنجگانہ نماز کے بعد۔ (ترمذی۔نسائی)

(۵) سجدہ میں۔ مسلم۔ ابوداؤد۔نسائی)

(۶) تلاوت قرآن کے بعد۔ (ترمذی)

(۷) قاری کے قرآن ختم کرنے کے وقت (ترمذی)

(۸) میت کے پاس حاضر ہونے کے وقت (مسلم۔نسائی۔ترمذی۔ابوداؤد۔ابن ماجہ)

(۹) مرغ کے بانگ دینے کے وقت۔ (بخاری مسلم۔ترمذی۔نسائی)

(۱۰) اجتماع مسلمین کے موقعہ پر۔ (صحاح ستہ)

(۱۱) ذکر کی مجلسوں میں۔ (بخاری مسلم۔ترمذی)

(۱۲) امام کے ولاالضالین کہنے کے وقت۔ (ابوداؤد۔ابن ماجہ۔نسائی)

(۱۳) میت کی آنکھ بند کرنے کے وقت۔ (مسلم۔ابوداؤد۔نسائی۔ابن ماجہ)

[1] منتخب جلد ۲۔ ص ۲۴۷۔ حصن حصین ص ۲۸۔ ۱۳۰ اوقات اجابت۔

(۱۴) بارش کے وقت - (ابوداؤد) [سلہ]

**۵ ـــــ وہ لوگ جن کی دعائیں قبول ہوتی ہیں - یہ ہیں -**

(۱) مضطر یعنی بے چین - (مسلم - ابوداؤد -)

(۲) مظلوم - (صحاح ستہ)

(۳) باپ - (ابوداؤد - نسائی - ابن ماجہ)

(۴) امام عادل - (ترمذی - ابن ماجہ - احمد)

(۵) - مرد صالح - (بخاری - مسلم - ابن ماجہ -)

(۶) بیٹا جو اپنے والدین سے نیک سلوک کرے - (مسلم)

(۷) مسافر - ابوداؤد - ابن ماجہ)

(۸) صائم جبکہ افطار کرے - (ترمذی - ابن ماجہ - احمد -)

(۹) مسلم جبکہ وہ اپنے بھائی کیلئے اس کی پیٹھ پیچھے دعا کرے - (ابوداؤد - مسلم ابن ماجہ - احمد) [سلہ]

**۶ ـــــ** اگر کوئی شخص ان آداب - احوال - اوقات وغیرہ کا لحاظ رکھ کر دعا کرے - تو پھر ضرور ہے - کہ اسکی دعا یہاں ہی قبول ہو - لیکن اگر یہاں کسی خاص وجہ سے قبولیت کو نہ پہنچے - تو پھر وہ آخرت پر موقوف رہیگی - چنانچہ اسکے متعلق حدیث نبوی موجود ہے - کہ کوئی شخص ایسا نہیں جو دعا کرے - اور اسکی دعا قبول نہ ہو - اسکی دعا یا تو یہاں ہی جلد قبول کر لی جاتی ہے - یا آخرت پر موقوف رہتی ہے - یا اسکے گناہ بقدر اسکی دعا کے مٹا دئے جاتے ہیں - بشرطیکہ وہ دعا گناہ یا قطع رحم کی نہ ہو - یا وہ جلد بازی کرکے نہ بول اٹھے کہ میں نے اپنے پروردگار سے

[سلہ] منتخب جلد ۲ - ص ۴۷ و ۵۷ - حصن حصین احوال اجابت ص ۳۰ تا ۳۲ - [سلہ] منتخب جلد ۲ - ص ۴۷ - حصن حصین ص ۴۳ + الذین یستجاب دعاء ھم -



دعا کی تھی مگر اس نے قبول نہ کی [سلہ]

**۷ ـــــ** تقریر بالا سے ذیل کی باتیں پایہ ثبوت کو پہنچتی ہیں -

**اول** - دعا اصل میں عبادت ہے - بلکہ عبادت کا مغز ہے - اسی لئے قرآن میں اور احادیث میں دعا کا حکم ہوا ہے - عبادت لسانی - ذکر - حمد و تسبیح - اور دعا میں مرکوز ہے - اور مقصد ذکر و حمد کا یہی ہے - کہ عابد و حامد کی حالت ظاہری و باطنی اچھی ہو - اور اسے دین و دنیا کی بہتری سے سرخروئی حاصل ہو - پس دعا کی فضیلت سے کسی طرح بھی انکار نہیں ہو سکتا - دعا میں ایک اور خوبی یہ ہے - کہ دعا کرنے والا کبھی بھی صحیح معنے میں دعا نہیں کرسکتا - جب تک کہ وہ اللہ تعالٰے کی ہستی اور اسکی صفات پر اعتماد نہ رکھتا ہو - پس دعا سے ضمنی اقرار الوہیت اور صفات الوہیت کا ہے -

**دوئم** - دعا سے حصول مقصد ایک نہ ایک طرح سے ہوتا ہے -

**سوئم** - دعا میں اپنے دینی بھائیوں کو بھی شامل کرنا ضروری ہے -

**چہارم** - دعا میں آداب کا لحاظ اشد ضروری ہے -

**پنجم** - دعا میں اوقات کا لحاظ بھی ضروری ہے -

**ششم** - دعا میں احوال کا لحاظ بھی مناسب ہے -

**ہفتم** - دعا کرنے والے کی ذات پر بھی دعا کا بہت کچھ انحصار ہے - ایک عامی کی دعا کو ایک نبی کی دعا سے کوئی نسبت نہیں ؎

اولیا را ہست قدرت از الٰہ — تیر جستہ باز گرداند ز راہ !

من نمیگویم نبیؐ فرمودہ است — باز ماند از دعاہا این قضا

ـــــ ؟ ـــــ

[سلہ] منتخب جلد ۲ ص ۶۳ و ۶۴ باب دعا - روایت ترمذی

۸ — اب سوال یہ ہے۔ کہ دعا کا اثر دعا کرنے والے کی حیات میں کیا ہوتا ہے۔ اور بعد وفات کیا۔ اور کیا کوئی شخص اپنے مرنے کے بعد بھی اپنے دینی بھائیوں کے لئے دعا کر سکتا ہے۔ بنی آدم کی پیدائش کی غلت غائی عبادت ہے۔ اور نہیں پیدا کیا میں نے جن اور انس کو مگر اس لئے کہ وہ میری عبادت کریں [۱] عبادت کرنے والے کا نصب العین حق الیقین ہے۔ یعنی عابد چاہتا ہے۔ کہ اُسے معبود کی ذات کا پورا پورا یقین ہو جائے۔ اور وہ اس سے ہر ممکن طریقہ سے قرب و حُب پیدا کرلے۔ اسی لئے قرآن پاک میں ہے۔ کہ مومنوں کو زیادہ محبت اللہ سے ہوتی ہے [۲] اس حُب کی وجہ سے محبت کرنے والے کو محبوب کے دیکھنے کا بے حد شوق دامنگیر ہوتا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا سوال اَرِنِی اسی شوق کی وجہ سے تھا۔ رسول اللہ صلعم کا معراج اور مازاغ البصر وما طغیٰ بھی اسی جوش محبت اور شوق وصال کا نتیجہ تھا۔ یقین کی بھی تین قسمیں ہیں۔ علم الیقین [۳] عین الیقین [۴] حق الیقین [۵]۔ علم الیقین تقلیدی اور استدلالی ہوتا ہے۔ اور جو ایمان اس یقین پر مبنی ہو۔ وہ بھی تقلیدی اور استدلالی ہوتا ہے۔ جو کسی وقت زائل بھی ہو سکتا ہے۔ عین الیقین اور حق الیقین تحقیقی اور کشفی ہوتا ہے۔ اور جو ایمان اس یقین پر مبنی ہو۔ وہ بھی تحقیقی اور کشفی ہوتا ہے۔ عینیت اور حقیقت تحقیق اور کشف کے دو اعتبارات ہیں۔ عین کا درجہ حق سے اُتر کر ہے۔ حق ہر حال ہر صورت میں حق ہے۔ اُسکی ہیئت و حقیقت میں کبھی بھی کوئی فرق نہیں آسکتا۔ عین بھی حق ہے مگر عین میں مغالطہ کا احتمال موجود ہے۔ کیونکہ ہو سکتا ہے کہ عین (آنکھ) غلطی کر جائے۔ اور اس طرح اسکا علم مغالطہ

[۱] وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ۔ ذاریات ۔ ۵۱ - ۵۶ - [۲] والذین آمنوا اشد حبا للہ [۳] کلا لو تعلمون علم الیقین ۔ تکاثر ۱۰۲ - ۵ [۴] ثم لترونها عین الیقین ۔ تکاثر ۔ [۵] ان ھذا لھو حق الیقین ۔ واقعہ ۵۶ - ۹۵ ۔ حاقہ ۔ ۶۹ - ۵۱

سے مل جائے۔ لیکن پھر بھی سننے اور دیکھنے میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ اور حدیث میں بھی آیا ہے۔ لیس الخبر کالمعاینہ [۱] شنیدہ کے بود مانند دیدہ۔ مومنوں کا کمال اسی میں مرکوز ہے کہ وہ علم کے مقام سے نکل کر عین اور حق کے مقام تک پہنچ جائیں اور اُن کا اللہ تعالیٰ پر ایمان عینی اور حقیقی یعنی تحقیقی اور کشفی ہو جائے۔ جب تک ایمان میں یہ کیفیت پیدا نہ ہو۔ ایمان ناقص رہتا ہے۔ اور جسقدر ایمان ناقص رہتا ہے۔ اسی قدر حب اللہ ناقص ہوتی ہے۔ اور جسقدر حُب ناقص ہوتی ہے۔ اسی قدر محب محبوب سے دور رہتا ہے۔ حالانکہ اصولاً اور تحقیقاً محبوب ہم سے ہماری رگ جان سے بھی زیادہ نزدیک ہے [۲] پس عبادت کا مقصود یہ ہے۔ کہ ایمان باللہ تحقیقی و کشفی ہو جائے۔ اور حُب اللہ غایت درجہ پیدا ہو۔ حُب اللہ کے اشتداد کا نتیجہ یہ ہوتا ہے۔ کہ محب محبوب سے اعتباری وصال و اتحاد پیدا کرتا۔ اور اس کی ہمکلامی کا فخر حاصل کرتا ہے جب مُحب اور محبوب میں اتحاد و وصال اعتباری پیدا ہو جاتا ہے۔ تو پھر مُحب میں محبوب کی صفات کا عکس پختہ ہوتا۔ اور محب عروج کمال کو پہنچتا ہے ۔

من چو مرآت دیدم حسن از جمالش بردہ ام — جز جمال او نہ بینم مثال خویشتن
آئینہ مغرور حسن خویشتن ہرگز نشد — بلکہ مے بیند جمالے در جمالے خویشتن

جب سالک عروج کمال پر پہنچتا ہے۔ تو پھر اسکی روح میں جس پر انسانی زندگی اور کمال کا دار و مدار ہے۔ وہ تمام قوتیں اور طاقتیں کم و بیش آجاتی ہیں۔ جن کا ذکر ابتدا کتاب میں کیا گیا ہے۔ جب یہ قوتیں اور طاقتیں ایک دفعہ روح میں پیدا ہو جائیں تو پھر یہ اُس سے کبھی بھی زائل نہیں ہو سکتیں۔ جیسا کہ ہم نے پہلے باب میں بیان کر دیا ہے۔ روح بدن سے جدا ہو جانے کے بعد بھی زندہ رہتی ہے۔ اور تا ابد زندہ رہیگی وفات کے بعد بھی روح کے یہ تمام کمالات اسکا ساتھ دیتے ہیں۔ اگر وفات کے

[۱] مشکوۃ باب بدء الخلق وذکر الانبیاء ۔ روایت احمد [۲] ونحن اقرب الیہ من حبل الورید ۔ ق ۔ ۵۰ - ۱۶

بعد رہ جائے گے وہ تمام کمالات جو اسنے اپنی ذاتی جدوجہد اور تزکیہ کے ذریعہ اکتساب
کئے ہیں۔ زائل ہو جائیں۔ تو پھر ایک نبی۔ ایک صدیق۔ ایک ولی۔ ایک صالح مومن
ایک کافر اور ایک مشرک میں کوئی فرق باقی نہیں رہتا۔ نبوّت۔ صدیقیّت۔ ولایت
شرک وکفر میں ایمان کے بعد مایہ الامتیاز یہی روحانی کمالات ہیں۔ جس کے ایمان
پر یہ روحانی کمالات بدرجہ اتم مرتب ہونگے۔ وہ نبی ہوگا۔ یا صدیق۔ جسے ان کمالات
سے اور کی نسبت بھی نہ ہوگی۔ وہ کافر ہوگا یا مشرک۔ اگر مرنے کے بعد یہ کمالات
زائل یا مسلوب ہو جائیں۔ تو پھر نبی۔ صدیق۔ کافر اور مشرک برابر ہو جائینگے۔ اور
جب صورت یہ ہے۔ تو پھر ان کمالات کے حاصل کرنے سے مطلب کیا؟ ان
کمالات روحانی کیوجہ سے ہی نبی اور مومن جنت میں مختلف مدارج پائیں گے۔ اور
جب روحانی کمالات کے زائل ہو جانے سے سب ایک جیسے ہو جائیں گے۔
تو پھر جنت میں حفظ مراتب اور اختلاف مدارج بے معنی ہوگا۔ پس لازم ہے۔ کہ
ایمان کے اثرات ولوازم یعنی کمالات روحانی وفات کے بعد بھی روح کیساتھ رہیں
عذاب یا ثواب جو ان کمالات یا عدم کمالات پر مرتب ہوتا ہے۔ وفات کے بعد
سے ہی شروع ہو جاتا ہے۔ نیک بندے برزخ میں بھی عبادت میں مشغول
رہتے ہیں۔ اور اس سے اُن کی روحیں اطمینان وسکون پاتی ہیں۔ بُرے بندوں کو
برزخ میں ہی عذاب ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ جسے عذاب قبر سے موسوم کرتے ہیں
رسول اللہ صلعم نے برزخ کے کوائف پر بھی ایک حد تک روشنی ڈالی ہے۔
اگر ہم احادیث کا پورا پورا مطالعہ کریں۔ تو ہمیں برزخ کے حالات کا کچھ نہ کچھ
پتہ چل جائے گا صحیح مسلم میں معراج کی ایک حدیث موجود ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے اپنے آپکو نبیوں کی ایک جماعت
میں پایا۔ پھر کیا دیکھتا ہوں۔ کہ موسیٰ کھڑے نماز پڑھ رہے ہیں۔ پھر ناگاہ ایک



دُبلے پتلے شخص کو دیکھتا ہوں۔ جو گویا کہ قبیلہ شنوءہ سے ہیں۔ اور دیکھتا ہوں۔ کہ
عیسٰے کھڑے نماز پڑھ رہے ہیں۔ اُن سے زیادہ مشابہت رکھنے والے عروہ بن
مسعود ثقفی ہیں۔
پھر کیا دیکھتا ہوں۔ کہ ابراہیم کھڑے نماز پڑھ رہے ہیں۔ اُن سے زیادہ مشابہت
رکھنے والا میں ہوں۔ پھر نماز تیار ہوئی۔ اور میں نے امامت کی۔[1] ترمذی میں ہے
کہ کسی صحابی نے ایک قبر پر خیمہ نصب کیا۔ اُن کو معلوم نہ تھا کہ یہ قبر ہے۔ پس وہ
کیا دیکھتے ہیں۔ کہ اسکے اندر ایک انسان سورہ ملک پڑھ رہا ہے۔ اور اسنے وہ
سورۃ پڑھ کر ختم کی۔ پس وہ صحابی رسول اللہ صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور
یہ سارا ماجرا عرض کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ سورۃ عذاب قبر سے بچاتی ہے۔[2] پس ظاہر
ہے۔ کہ وفات پائے ہوئے نبی اور مومن عالم برزخ میں بھی نماز اور قرآن پڑھتے
ہیں۔ یہ نماز گو کہ فرض نہیں لیکن چونکہ انکی روحوں کو نماز اور عبادت سے شغف تام حاصل
ہوا ہوتا ہے۔ اسلئے وہ اس شغل وشغف کو قائم رکھتے ہیں۔ اور
اس کے قایم رکھنے میں اُنکو فائدہ ہے۔ اور وہ یہ کہ انکی روحوں کو تسکین
ہوتی ہے اور اس طرح انکے مراتب بلند ہوتے ہیں۔ اس عالم برزخ میں حج وزکوٰۃ ادا کرنے
کا کوئی سوال پیدا نہیں ہو سکتا۔ لیکن اصل عبادت یعنی نماز جو مومنوں سے کسی حالت
میں بھی جدا نہیں ہو سکتی۔ اُن کے شامل حال رہتی ہے۔ جس سے پتہ چلتا ہے۔ کہ وہ اس
عبادت کو عالم برزخ میں بھی نہیں چھوڑتے۔ جب عبادت کی یہ حالت ہے۔ کہ وہ
اُن سے کبھی بھی زائل نہیں ہوتی۔ تو پھر وہ روحانی کمالات جن کے حاصل کرنے میں انہوں
نے بڑی بڑی ریاضتیں کھینچیں اور جو خود اس عبادت کے نتائج واثرات ہیں۔ کس طرح

[1] مشکوۃ باب معراج۔ [2] روایت ترمذی وغیرہ بشرح الصدور السیوطی۔ ص ۷۹۔ باب احوال الموتی
فی قبور ہم الخ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن۔ ص ۱۵۷۔

اُن سے زایل ہو سکتے ہیں۔ پس نبیوں اور کامل مومنوں کی روحانی حالت حیات اور ممات میں ایک جیسی رہتی ہے۔ بلکہ جو حالت روحانی انکی بعد ممات ہوتی ہے۔ وہ اس حالت سے بھی قوی تر ہوتی ہے۔ جو انکی زندگی میں ہوتی ہے۔ زندگی میں انکو اندیشہ لگا رہتا ہے کہ کہیں انکی ایمانی کیفیت سلب نہ ہو جائے۔ اور وہ دنیا میں ذاتی ذمہ داری کیوجہ سے پھونک پھونک کر قدم رکھتے ہیں۔ لیکن جب وہ آگے کو سدھارتے ہیں۔ تو پھر ان ذمہ داریوں کا بوجھ اُن کے کندھوں سے اُتر جاتا۔ اور انکی روحیں آزاد ہو جاتی اور جنتوں میں جہاں چاہتیں ہیں پھرتی ہیں۔ ابن ماجہ میں ہے کہ مومن کی روح جنت میں جہاں چاہتی ہے پھرتی ہے[۱] صحیح مسلم میں ہے کہ شہیدوں کی روحیں پرندوں کی شکل میں [illegible] جہاں چاہتی ہیں پھرتی ہیں۔[۲] [illegible] مومنین [illegible] وفات کے بعد عنایات [illegible] روحانی [illegible] جنت کا [illegible] جاتا ہے۔ [illegible] جنت کا [illegible] جاتا ہے [illegible] قبروں میں جنت کی طرف سے دریچے کھول دیے جاتے ہیں۔ انکو جنت کی ہوا اور خوشبو پہنچتی ہے۔ اور جہاں تک انکی آنکھ کام کرتی ہے۔ جنت انکے سامنے کر دی جاتی ہے[۳] یہ عنایات اُن روحانی عنایات کے علاوہ ہوتی ہیں۔ جو اُن پر دنیا میں ہی ہوتی ہیں۔

۹ ــــ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کیا وہ لوگ جنہوں نے بُرے کام کئے یہ سمجھے بیٹھے ہیں کہ ہم انکو کر دینگے اُن کی طرح جو ایمان لائے۔ اور جنہوں نے نیک کام کئے۔ کہ انکی حیات اور ممات ایک جیسی ہے[۴] یعنی کافروں کی حیات و ممات مومنوں کی حیات وممات جیسی نہ ہوگی۔ کافر یہاں بھی باطنی طور مردہ ہونگے۔ اور وہاں بھی۔ مومن یہاں

[۱] شرح الکبیب السیوطی ص ۱۱۰ و ۱۱۱ [۲] مشکوۃ کتاب جہاد۔ فصل اول منتخب جلد ۲۔ ص ۲۷۸ روایت ترمذی [۳] مشکوۃ باب عذاب قبر۔ روایت ابوداؤد و احمد [۴] ام حسب الذین اجترحوا السیات ان نجعلھم کالذین آمنوا وعملوا الصلحت سواءً محیاھم ومماتھم ساء ما یحکمون۔ جاثیہ۔ ۲۵-۲۱



بھی زندہ ہونگے اور وہاں بھی۔ جو جو کمالات روحانی مومنوں کو یہاں حاصل ہو گئے۔ وہی انکو وہاں حاصل ہو نگے۔ اسطرح مومنوں کی حیات اور ممات ایک جیسی ہوگی۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔ کہ جو اللہ کی راہ میں شہید ہوئے ان کو مردے نہ سمجھو۔ بلکہ وہ تو زندہ ہے۔ انکو اپنے پروردگار کے یہاں سے رزق دیا جاتا ہے۔ وہ اس سے خوش ہیں۔ جو اللہ تعالیٰ نے انکو اپنے فضل سے دیا ہے۔ اور وہ اُن کی وجہ سے خوشی حاصل کرتے ہیں۔ جو ابھی اُن سے نہیں ملے۔ اُن کو نہ تو کوئی خوف ہے۔ اور نہ وہ غم کھاتے ہیں۔ وہ اللہ کی نعمت اور فضل سے خوش ہوتے ہیں۔ اور تحقیق اللہ مومنوں کا اجر ضائع نہیں کرتا[۱]

۱۰ ــــ ان آیات سے شہیدوں کیلئے ذیل کی باتیں ثابت ہوتی ہیں۔

اول۔ وہ زندہ ہیں۔

دوئم۔ ان کو اللہ تعالیٰ کے یہاں سے رزق ملتا ہے۔

سوئم۔ وہ اللہ تعالیٰ کی عطیات کیوجہ سے خوش و خورم ہیں۔

چہارم۔ وہ اُن مومنوں کی وجہ سے خوش ہوتے ہیں۔ جو ابھی تک اُن سے نہیں ملے اور دنیا میں موجود ہیں۔

پنجم۔ ان کو کوئی خوف ہوتا ہے۔ نہ کوئی غم۔

ششم۔ وہ اللہ تعالیٰ کی نعمت اور فضل سے شاد کام ہیں۔

ہفتم۔ اُن کا اجر اکارت نہیں جاتا۔

۱۱ ــــ شہیدوں کا مرتبہ نبیوں اور صدیقوں سے فروتر ہے۔ سورہ نساء میں ہے جو اللہ اور رسول کی تابعداری کرتے ہیں۔ وہ ان لوگوں کیساتھ ہیں۔ جن پر اللہ تعالیٰ نے

[۱] ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا۔ بل احیاء عند ربھم یرزقون فرحین بما آتٰھم اللہ من فضلہ ویستبشرون بالذین لم یلحقوا بھم من خلفھم الا خوف علیھم ولا ھم یحزنون یستبشرون بنعمۃ من اللہ وفضل وان اللہ لا یضیع اجر المومنین۔ آل عمران ۱۶۸ تا ۱۷۰

مہربانیاں ہیں نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں اور نیک بندوں میں سے اور وہ اچھے ساتھی ہیں۔
یہاں اسلوب کلام سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ اس آیت میں مختلف افراد اُمت کے حفظِ مراتب کا لحاظ رکھا
گیا ہے سب سے پہلے نبی ہیں اور سب سے آخر عامہ مومنین۔ نبیوں سے اُتر کر صدیق ہیں صدیقوں سے اُتر کر
شہید اور شہیدوں سے اُتر کر عامہ مومنین۔ گو کہ یہاں مرتبہ کے لحاظ سے ترتیب پیشِ نظر رکھی گئی ہے۔ لیکن
قرآن مجید میں ہر مقام پر ایسی ترتیب ملحوظ نہیں رکھی گئی۔ بنی آدم اللہ تعالیٰ کے یہاں
مکرم ہیں ۔[۲] وفضلناھم علی کثیر الخ میں کثیر سے کل مراد ہے۔ جیسا کہ آیت یُلقون السمع
واکثرھم کاذبون میں اکثر سے کل مراد ہے۔ حدیث میں بھی ہے۔ کہ مومن اللہ تعالیٰ کے
نزدیک فرشتوں سے زیادہ مکرم ہیں۔ انسان جنوں اور فرشتوں سے افضل ہیں
عامہ مومنین عامہ ملائکہ سے اور خواص مومنین خواص ملائکہ سے افضل ہیں۔ قرآن
میں ہے۔ وَمَا خلقت الجن والانس الا لیعبدون۔ اس آیت میں، جن انسان
پر مقدم ہے۔ حالانکہ جن رتبے میں انسان سے فروتر ہے۔ صدیق کا لفظ کبھی نبی کے
ساتھ بھی استعمال کیا جاتا ہے[۳] جس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ صدیق نبی سے اُتر کر ہے
اور یہ مانی ہوئی بات ہے۔ کہ ولی کامل جسے صدیق کہتے ہیں۔ شہید سے افضل ہوتا
ہے[۴] اگر ہم آیت بالا کے متعلق یہ سمجھ لیں۔ کہ یہ زندگی صرف شہیدوں کیلئے ہے۔
تو اس سے لازم آتا ہے۔ کہ شہید صدیق اور نبی دونوں سے افضل ہیں۔ حالانکہ صورت
اسکے برعکس ہے۔ یہاں معترض یہ کہہ سکتا ہے۔ کہ یہ حیات شہیدوں کیلئے فضیلت
جزئی ہے۔ جسکا فضیلت کلی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ اسلئے ہمیں یہ سمجھ لینا چاہیے۔ کہ

[۱] ومن یُطع اللہ والرسول فاولٰئک مع الذین انعم اللہ علیھم من النبیین والصدیقین
والشھداء والصلحین وحسن اولٰئک رفیقا۔ نساء۔ ۴۔ ۶۹ [۲] ولقد کرمنا بنی آدم وحملنٰھم
فی البر والبحر ورزقنٰھم من الطیبٰت وفضلنٰھم علی کثیر ممن خلقنا تفضیلا۔ بنی اسرائیل۔ ۱۷۔ ۷۰ [۳] واذکر
فی الکتٰب ابراھیم انہ کان صدیقا نبیا۔ مریم۔ ۱۹۔ ۴۱۔ و ۵۶ [۴] بی بی مریم کی نسبت ہے وامہ صدیقۃ۔ مائدہ ۵۔ ۷۵ حضرت مریم
مسلمہ طور پر شہید سے بڑھ کر ہے۔



شہید تو زندہ ہیں۔ اور نبی اور صدیق مردہ۔ لیکن ایسا خیال ابن ماجہ کی اس حدیث کے
متضاد بھی ہے۔ جس میں یہ الفاظ وارد ہوئے ہیں۔ فنبی اللہ حی یُرزق[۱] یہ زندگی اور
یہ عنایت جس کا ذکر ان آیات میں ہے۔ فضیلت جزئی نہیں بلکہ فضیلت کلی ہے۔
بقول معترض شہید زندہ ہے۔ اور نبی مردہ۔ گویا اب نبیوں کو کوئی احساس اللہ تعالیٰ
کی نعمتوں اور مہربانیوں کا نہیں۔ یعنی کم از کم عالم برزخ میں نبیوں پر اللہ کی کوئی مہربانی
یا عنایت نہیں۔ شہیدوں کو رزق عطا ہوتا ہے۔ نبیوں کو نہیں اس کا اثر بھی دور
جا پہنچتا ہے۔ شہید اللہ کی مہربانیوں اور عنایتوں پر پھولے نہیں سماتے۔ نبیوں کو
اس مسرت کا احساس تک نہیں ہوتا۔ گویا نبی عالم برزخ میں حق تعالیٰ کی تمام مہربانیوں
اور عنایتوں سے محروم ہیں۔ اسلئے یہ صورت بھی فضیلت کلی کا حکم رکھتی ہے۔ شہیدوں
کو کوئی غم ہے نہ کوئی خوف۔ مگر نبیوں کو اس کا احساس نہیں۔ کیونکہ وہ زندہ ہیں۔ یہ بھی
فضیلت کلی ہے۔ جزئی نہیں اللہ تعالیٰ شہیدوں کو زندہ رکھکر اُن کا اجر ضائع نہیں
ہونے دیتا۔ یہ بھی فضیلت کلی میں داخل ہے۔ پس ظاہر ہے کہ اگر شہید زندہ ہیں
تو نبی اور صدیق بطریق اولیٰ زندہ ہیں۔ روحانی کمالات جو ایک کامل مومن۔ ایک صدیق
ایک نبی دنیا میں رہ کر حاصل کرتا ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی عنایتوں سے ہیں
اور جب اس آیت کے رُو سے اللہ تعالیٰ کی مہربانیوں کی بارش مومن پر ہوتی رہتی ہے
تو پھر کوئی وجہ نہیں۔ کہ جو مہربانیاں اس پر اس سے پہلے دنیا میں ہو چکی ہیں۔ اب وہ
چھین لی جائیں۔ یہ عنایات تو خاص الخاص لوگوں کے لئے ہیں۔ اللہ تو عامہ مومنین
کا اجر بھی ضائع نہیں ہونے دیتا۔ اگر روح کی غیر معمولی دید۔ شنید۔ اور ادراک و علم
وغیرہ کی طاقتیں عالم برزخ میں اس سے سلب کر لی جائیں۔ تو پھر روح کی یہ زندگی
جو اسکے لئے آیات بالا کے رو سے ثابت ہے بے معنی ہو گی۔ حیات کی روحانی لذت

[۱] مشکوٰۃ باب الجمعۃ۔ یعنی نبی زندہ ہوتا ہے، اسکو رزق ملتا ہے۔

اسی قدر زیادہ ہوگی جسقدر کہ روحانی قوتیں اور طاقتیں بڑھی ہونگی۔ جب روح
کی قوتیں اور طاقتیں مسلوب ہونگی تو پھر سمجھ لو کہ اسکی حیات برزخی بے مزہ وبے
مصرف ہوگی۔ جب سالک دنیا کے اندر ہی چاہتا ہے کہ اس سے تمام ظاہری
نعمتیں سلب کرلی جائیں۔ مگر اسکے روح کی لذتیں جو اسکو اسقدر پریشانیوں اور
جانکاہیوں کے بعد حاصل ہوئی ہیں۔ اور جن سے ظاہری لذتوں کو دور کا لگاؤ
بھی نہیں۔ نہ چھنیں۔ تو پھر روح کسطرح چاہیگی کہ اُسے رزق تو عطا ہو۔ مگر وہ
روحانی قوتیں جو اسکی روحانی لذت کا باعث ہیں۔ اس سے چھین لی جائیں۔ اُسے
اور نعمتیں تو ملیں۔ مگر وہ روحانی نعمتیں جو اُسے پہلے حاصل تھیں اب لے لی جائیں
اس پر اللہ کا فضل تو ہو۔ مگر جو روحانی فضل اس پر اس سے پہلے ہوا تھا۔ وہ واپس
لے لیا جائے۔ اسے کوئی خوف ہو۔ نہ کوئی غم۔ مگر وہ کمالات جسکے بل پر وہ بے خوف
وبے غم ہوگا اور ہے۔ اس سے سلب کرلئے جائیں۔ مومن کی محنت تو ضائع نہ ہو
مگر اسنے جو اپنی کاوشوں پریشانیوں ریاضتوں کا اجر وہ ان روحانی کمالات کی شکل میں
بھر پایا تھا وہ واپس لے لیا جائے۔ پس نص قرآنی اس بات کا تقاضا کرتی ہے۔ کہ جو
جو عنایتیں۔ حق تعالیٰ نے نبیوں اور صدیقوں پر دنیا میں کی ہوتی ہیں۔ ان کا اثر
روحانی کمالات کی شکل میں ہر وقت اُن کیساتھ رہے۔ ان روحانی ابتہاجات اور
کمالات کے لحاظ سے وہ اس دنیا سے گذر جانے کے بعد بھی اپنے آپکو اسی حالت میں
پاتے ہیں۔ بلکہ اس سے بھی بہت بہتر حالت میں پاتے ہیں۔ انکی روحانی آنکھ عالم برزخ
میں بھی وہ کچھ دیکھتی ہے۔ جو اور نہیں دیکھ سکتے۔ انکے روحانی کان وہ وہ کچھ سنتے
ہیں۔ جو اور نہیں سن سکتے۔ انکی روح سے نکلی ہوئی دعا وہ اثر رکھتی ہے۔ جو اور کسی
کی دعا نہیں رکھتی۔ انکی روحانی آنکھ میں ایصال فیض کا وہ طلسماتی اثر ہوتا ہے جو کسی
اور کی آنکھ میں نہیں ہوتا۔ انکے دیگر روحانی کمالات وہ ہوتے ہیں۔ جو اوروں کے



وہم وگمان میں بھی نہیں آسکتے۔ انکی جان جاں جہاں سے اتحاد وحال حاصل کئے ہوتی ہے
انکی روح حق تعالیٰ کی روح عظمیٰ میں محو ہوتی ہے ؎

این منم یارب کہ اندر نورِ حق فانی شدم — مطلع انوار فیض ذات سبحانی شدم
من چناں بیروں شدم از ظلمت ہستی خویش — تا ز نور ہستی او آنکہ ہیدانی شدم

۱۲ — عالم برزخ کے حالات پر ایک ایسا پردہ پڑا ہوا ہے۔ جو اٹھایا نہیں
جاسکتا۔ اسلئے وہاں کے حالات عامہ مومنین کی آنکھوں سے اوجھل ہیں۔ کامل
مومن ان حالات کو اپنی باطنی آنکھ سے دیکھ سکتے ہیں۔ بلکہ وہ تو اللہ تعالےٰ کی مہربانی
سے کائینات کے رموز واسرار کا معائنہ بھی کرسکتے ہیں[1] اور جو خاص الخاص لوگ ان
حالات کا معائنہ کرتے ہیں۔ وہ اس کیفیت کو دوسروں پر جو اسکے اہل نہیں ہوتے
ظاہر نہیں کرتے۔ اور جو اہل ہوتے ہیں اُن پر یہ کیفیت خود بخود ظاہر ہوجاتی ہے
اسلئے حالات برزخ پر خفا کا پردہ پڑا ہے۔ آپ کامل ولیوں اور صوفیوں کے
حالات پڑھیے۔ آپکو ان کیفیات کا کچھ نہ کچھ پتہ چل جائیگا حصن حصین ادعیہ ماثورہ
کی ایک مشہور کتاب ہے۔ اسکے مؤلف امام محمد جزری نے ابتدا میں سبب تالیف
بیان کرتے ہوئے لکھا ہے۔ کہ اُن پر اور مسلمانوں کی ایک جماعت پر ایک دشمن
نے غلبہ کیا۔ اور وہ دشمن مولف موصوف کے پیچھے پڑا۔ مگر مولف وہاں سے بھاگ
نکلے اور انہوں نے رسول اللہ صلعم کو خواب میں دیکھا۔ اور دعا کیلئے عرض کی۔ جناب
رسالتمآب صلعم نے دعا کی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دشمن بھاگ گیا۔ اور امام موصوف
اور عامہ مسلمین اسکے شر سے بچ گئے[2] یہ سب کچھ جناب رسول اللہ کی دعا کی برکت
سے تھا جوکہ آپ نے عالم برزخ میں کی ہے۔ جب آپکی دعا اب تک مستجاب ہے۔

---

[1] کذلک نری ابراھیم ملکوت السموات والارض۔ سبحان الذی اسریٰ بعبدہٖ
لیلًا الخ۔ بنی اسرائیل۔ ۱۷-۱۔ [2] حصن حصین۔ ص۔ ۴ تا ۶۔

اوراس میں اب بھی وہی تاثیر موجود ہے۔ تم بہر سمجھ لو کہ آپکی تمام روحانی طاقتیں اور قوتیں اب بھی اسی طرح موجود ہیں۔ جسطرح کہ دنیا میں تھیں۔ اور آپ سے اب بھی دعا کی استدعا کی جا سکتی ہے۔ جیساکہ آپ سے آپکی زندگی میں ہوتی تھی۔

۱۳ ـــــ ہم آپ پر قرآنی نکات سے ایک نکتہ ظاہر کئے دیتے ہیں۔ نہ اسلئے کہ اس کیلئے قرآن میں کچھ نہ کچھ سند موجود ہے۔ اورجس شئی کیلئے سند موجود ہو۔ اسکا ظاہر کرنا راز کا افشا کر دینا نہیں ہوتا۔ راز وہ ہوتا ہے جسکا کچھ ذکر بھی نصوص میں موجود نہیں۔ جیساکہ ابوہریرہ کی روایت میں ہے کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے دو طرح کا علم حاصل کیا ہے۔ ایک تو میں نے تم میں پھیلا دیا ہے۔ اور دوسرا اگر میں اسے ظاہر کروں۔ تو میری گردن ماری جائے[1] یہاں علم ثانی سے اسرار و معارف کا علم مراد ہے۔ جسکے ظاہر کر دینے میں بڑا خلل واقع ہونیکا احتمال ہے۔ بعضوں نے اس علم کو اخبار فتن سے تعبیر کیا ہے۔ بہرحال جو علم ظاہر کرنے کے قابل نہ ہو۔ وہ تو ظاہر نہیں کرنا چاہیے۔ اور ایسا علم علم رموز و اسرار ہو سکتا ہے۔ اور شاید علم فتن بھی۔ قرآن میں ہے۔ کہ کوئی شئے بھی ایسی نہیں جو اللہ کی حمد میں تسبیح نہ پڑھتی ہو[2]۔ شئی کیساتھ من تبعیضی مضمون پیدا کرتا ہے یعنی کوئی بھی شئی خواہ وہ کچھ بھی ہو اللہ کی حمد و تسبیح میں منہمک ہے۔ لیکن انکی تسبیح کو عامۃ الناس نہیں سمجھ سکتے۔ شئی میں ذرات بھی داخل ہیں۔ انسان کے بدن کے ذرات اسکے بال اور اسکے جسم کے ریزے بھی اللہ تعالیٰ کی تسبیح میں مشغول ہیں۔ ایک طرح کی تسبیح تو انسان خود پڑھتا ہے۔ اور ایک طرح کی تسبیح اسکے بدن کے تمام اجزاء جو شئی کے مفہوم کے تحت آجاتے ہیں۔ پڑھتے ہیں۔ گو کہ عام انسانوں کو اس تسبیح کا شعور نہیں۔ مگر

[1] مشکوٰۃ باب العلم۔ روایت بخاری [2] تسبح له السموٰت السبع والارض ومن فیهن وان من شئ الا یسبح بحمده ولکن لا یفقهون۔ بنی اسرائیل ۱۷-۴۴۔



کامل مومن اور نبی جنکی روحیں اللہ تعالیٰ کی یاد میں ہر آن مشغول رہتی ہیں۔ اس تسبیح سے بے خبر نہیں رہتے۔ لا تفقهون میں عامۃ الناس کیطرف اشارہ ہے خواص الخاص کیطرف نہیں۔ کیونکہ وہ تو سوتے بھی جاگتے ہوتے ہیں۔ اور ان کا جسم و جان ہاتھ پاؤں۔ آنکھ کان وغیرہ خود خدا بن گیا ہوتا ہے[1]۔ جن لوگوں کا کان آنکھ دل زبان۔ ہاتھ پاؤں وغیرہ خود خدا بن جائے۔ وہ اشیاء کی تسبیح نہ سمجھیں تو پھر کون سمجھے۔ کیونکہ ان کا دیکھنا خدا کا ہی دیکھنا۔ ان کا سننا خدا کا ہی سننا ہے۔ اور ان کا تسبیح کو سمجھنا اللہ کے نور کے بل پر ہوتا ہے[2]۔

مشکل حکایتے است کہ تقریر میکنند
گویند رمز عشق مگوئید و مشنوید

ایسی روحوں کیلئے جسموں میں رہنا اور جسموں سے جدا ہونا کوئی فرق نہیں رکھتا۔ وہ یہاں بھی زندہ ہیں۔ اور فوت ہونے کے بعد بھی زندہ ہیں۔ اور جب وہ ہر حالت میں زندہ ہیں تو پھر انکی طاقتیں اور قوتیں کم از کم اسی قدر تو بحال رہنی چاہیں جسقدر کہ انکو زندگی میں حاصل تھیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ فوت ہونے کے بعد انکی روح کی طاقت زندگی سے بہت بڑھ جاتی ہے۔ اب آپ خود غور کر لیں۔ کہ ایسی پاک اور خدا سے قرب حاصل کی ہوئی روحوں سے دعا کی طاقت کسطرح سلب ہو سکتی ہے۔ اور انکی مانگی ہوئی دعا کو کسطرح شرف قبولیت حاصل نہیں ہو سکتا۔ بالخصوص جبکہ انکی حیات و ممات میں قرآنی نص کے رو سے کوئی فرق نہیں ہے

صلاح کار کجا و من خراب کجا
ببین تفاوت راہ از کجاست تا بکجا

۱۴ ـــــ حصن حصین میں آداب دعا سے ہے۔ کہ دعا کرنے والا نبیوں اور نیک ...

اس کا ثبوت قرآن میں موجود ہے۔ مثلاً قرآن میں ہے۔ ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات بل احیاء ولکن لا تشعرون۔ ۲-۱۵۴۔ یہاں عدم شعور عامۃ الناس کیطرف منسوب ہے۔ خواص مومنین یعنی نبی اولیاء کو شعور ہوتا ہے۔ [1] جیساکہ بخاری کی روایت میں ہے۔ دیکھو مشکوٰۃ باب ذکر اللہ [2] وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی الآیہ۔ ید اللہ فوق ایدیهم۔ الآیہ

بندوں کا وسیلہ ہے۔ اصل عبارت یہ ہے۔ وان یتوسل الی اللہ تعالیٰ بانبیاء والصالحین من عبادہ[1] انبیاء کی اضافت اللہ کی طرف ہے اس لئے یہاں تمام انبیاء اگلے پچھلے مراد ہیں۔ اور اسی طرح عبادہ سے اسکے تمام نیک بندے مراد ہیں۔ ان نبیوں اور صالحوں میں زندہ بھی شامل ہیں۔ اور وفات پائے ہوئے بھی۔ پس ظاہر ہے کہ امام جزری کی رائے کے مطابق جو انہوں نے استسقا والی حدیث پر مبنی کی ہے۔ فوت شدہ نبی یا مومن سے بھی وسیلہ لیا جا سکتا ہے۔ اور جب فوت شدہ نبی یا مومن کا وسیلہ لیا جا سکتا ہے۔ تو پھر فوت شدہ نبی یا مومن کی دعا کا وسیلہ بھی لیا جا سکتا ہے۔ وسیلہ تین طرح کا ہوتا ہے۔ ایک ذات کا دوسرے دعا کا اور تیسرے اعمال صالحہ کا۔ حدیثوں کی رو سے تینوں طرح کا وسیلہ ثابت ہے۔

۱۵ ـــ ذات کا وسیلہ استدعا سے بھی ہوتا ہے۔ اور بلا استدعا بھی۔ قرآن پاک میں ہے۔ کہ اللہ انکو عذاب نہیں دینے کا۔ جب تک کہ تو ان میں ہے[2]۔ یہ جناب رسول اللہ صلعم کی ذات بابرکات کیوجہ سے تھا۔ کہ اللہ نے لوگوں کو عذاب سے محفوظ رکھا۔ یہ وسیلہ بلا استدعا ہے۔ کیونکہ ایسا وسیلہ اس زمانے میں لوگوں نے نہیں مانگا تھا۔ نبی اور ولی حق تعالیٰ کے دوست ہوتے ہیں۔ اور دوست کی ذات کی عزت و حرمت کا خیال دوست کو ہر وقت رہتا ہے۔ اس عزت و حرمت کی طرف اس آیت میں اشارہ کیا گیا ہے۔ جو حقتعالیٰ کے یہاں خاتم النبیین کی ہے۔ صحیح بخاری میں ہے کہ دجال اور طاعون مدینہ طیبہ میں داخل نہ ہونگے[3]۔ جناب رسول اللہ صلعم کی ذات کیوجہ سے مدینہ کو بھی حرمت حاصل ہوتی ہے یعنی آپکی ذات مدینہ

[1] حصن حصین ص ۲۴۳ – آداب دعا۔ بخاری۔ بزار۔ حاکم [2] وما کان اللہ لیعذبھم وانت فیھم وما کان اللہ معذبھم وھم یستغفرون۔ انفال - ۸ - ۳۳ [3] منتخب جلد ۵ - ص ۳۵۲ - فضائل مدینہ



کے محفوظ رہنے کا وسیلہ بن گئی۔ اور یہ وسیلہ بلا استدعا حاصل ہوا ہے۔ مسند احمد میں ہے۔ کہ ابدال شام میں ہوتے ہیں۔ اور وہ چالیس تن ہیں۔ جب ان میں سے کوئی فوت ہوتا ہے۔ تو دوسرا اسکی جگہ لے لیتا ہے۔ انکی وجہ سے بارش ہوتی۔ انکی وجہ سے دشمنوں پر فتح حاصل ہوتی۔ اور انکی وجہ سے اہل شام سے۔ عذاب دور ہوتا ہے[1]۔ طبرانی کی روایت میں ہے۔ کہ انہیں کی وجہ سے زمین قایم ہے۔ انہیں کیوجہ سے بارش ہوتی ہے۔ اور انہیں کیوجہ سے مدد حاصل ہوتی ہے[2]۔ گویا ان ابدالوں کی ذوات دنیا کے قایم ہونے اور اہل شام سے عذاب دور ہونے کا وسیلہ بنتی ہیں۔ اوپر کی حدیثوں میں اور دیگر حدیثوں میں بیان ہوا ہے۔ کہ انکی تعداد دنیا میں ہر وقت برابر رہتی ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے۔ کہ انکی ذوات کو دنیا کے قیام میں ایک خاص دخل حاصل ہے۔ اور کہ دنیا پر نزول رحمت ہونے میں بھی ان کا ہاتھ ہے۔ ورنہ یہ کبھی نہ کہا جاتا کہ انکی وجہ سے عذاب دور ہوتا ہے۔ اور کہ ان سے دنیا قائم ہے[3]۔ یہ افراد کاملین محبان و محبوبان حق تعالیٰ ہوتے ہیں۔ انکی جو عزت و حرمت حق تعالیٰ کے یہاں ہے۔ اسکا اندازہ لگانا بہت مشکل ہے۔ ابو داؤد میں ہے۔ رسول اللہ نے فرمایا کہ مجھکو ضعیفوں میں طلب کرو۔ کیونکہ تم کو رزق یا مدد ضعیفوں کی بدولت ملتی ہے۔ حدیث میں الفاظ یہ ہیں۔ ترزقون او تنصرون بضعفائکم[4] دوسری حدیث میں ہے کہ تم کو فتح فقرا مہاجرین کی طفیل ہوتی ہے۔ حدیث کے الفاظ یہ ہیں۔ کان یستفتح بصعالیک المھاجرین[5] ان حدیثوں سے صاف ظاہر ہے کہ ذات کا وسیلہ بھی لیا جاتا ہے۔ اور یہ وسیلہ بلا استدعا بھی ہوتا ہے۔ ابن ماجہ کی ایک حدیث میں عمل جاریہ کا اسطرح پر ذکر ہے۔ مومن کے مرنے کے بعد جو نیک عمل اسکو"

[1] مشکوٰۃ باب ذکر یمن و شام [2] منتخب جلد ۵ ص ۳۳۲ [3] اس کے متعلق دیکھو باب چہارم اعتقادات ۵ تا ۸ [4] و [5] مشکوٰۃ باب فضل الفقراء

پونچتا ہے۔ وہ علم ہے جو اسنے سکھایا ہو۔ اور پھیلایا ہو۔ یا ولد صالح جو اس کے پیچھے رہا ہو یا قرآن شریف جو اسنے ورثہ میں چھوڑا ہو۔ یا مسجد جو اسنے بنائی ہو۔ یا گھر جو اسنے مسافروں کیلئے تعمیر کیا ہو۔ یا نہر جو اس نے جاری کی ہو۔ یا صدقہ جو اسنے اپنی زندگی اور صحت میں اپنے مال سے نکالا ہو جسکا ثواب اسے موت کے بعد پہنچتا ہے [1] امت کے اعمال کا ثواب نبی صلعم کو بھی پونچتا ہے۔ خواہ امتی دعا کریں یا نہ کریں۔ آپ اپنی امت کیلئے والد اکبر ہیں۔ جیسا کہ ابن ماجہ اور دارمی کی روایت میں ہے [2] اسی طرح بیٹے کے اعمال کا ثواب والد کو پونچتا ہے۔ خواہ بیٹا دعا کرے یا نہ کرے۔

مسلم کی روایت میں عمل جاریہ تین طرح کا ہے۔ صدقہ جاریہ۔ یا علم جس سے لوگ فائدہ اٹھائیں۔ یا نیک بیٹا جو باپ کیلئے دعا کرے [3] یہاں ولد کیساتھ قید دعا کی ہے۔ لیکن یہ قید حتمی نہیں یعنی اس حدیث سے یہ مراد نہیں۔ کہ بیٹے کی طرف سے باپ کو صرف دعا کا ثواب پونچتا ہے۔ کیونکہ اوپر کی حدیث کے مطابق بیٹے کے نیک عملوں کا ثواب بھی والد کو جو اسکے بیٹا ہونے کا سبب ہے۔ کچھ نہ کچھ پونچتا ہے۔ اور اسطرح بیٹا باپ کیلئے ذات کا وسیلہ بنتا ہے۔ صحیح بخاری میں ہے۔ کہ جس مسلم کے تین بچے نابالغ فوت ہوں۔ اسے اللہ جنت میں داخل کرتا ہے۔ کیونکہ اللہ ان بچوں پر اپنی رحمت کا فضل کرتا ہے۔ یہاں نابالغ بچوں کی ذات باپ کیلئے جنت میں داخل ہونے کا وسیلہ بنتی ہے۔ اور یہ وسیلہ ذات کا ہے [4] چونکہ رسول اللہ صلعم کی عزت و توقیر اور آپکی حرمت و عظمت اللہ تعالےٰ کے یہاں بیرون از

[1] مشکوٰۃ کتاب العلم۔ [2] انما انا لکم مثل الوالد لولدہ مشکوٰۃ آداب الخلا [3] مشکوٰۃ کتاب العلم [4] بخاری کتاب الجنائز۔ باب فضل من مات لہ ولد فاحتسب۔



حد ہے۔ اسی لئے استسقاء میں صحابہ آپ کا وسیلہ لیا کرتے تھے۔ صحیح بخاری میں ہے۔ کہ حضرت عمر بن الخطاب امساک باراں کے وقت حضرت عباس بن عبد المطلب کا وسیلہ لیتے تھے۔ اور کہتے تھے کہ اے اللہ ہم تیری طرف اپنے نبی کا وسیلہ لاتے تھے۔ تو تو ہم پر بارش برساتا تھا۔ ہم تیری طرف اپنے نبی کے چچا کا وسیلہ لائے ہیں۔ تو ہم پر بارش برسا۔ تو بارش ہوتی تھی [1] اگر یہاں رسول اللہ صلعم کی محض دعا کا وسیلہ ہوتا۔ تو اس کا ضرور اشارہ کیا جاتا۔ ایسے موقعہ پر رسول اللہ صلعم کیطرف سے یا حضرت عباس رضہ کیطرف سے باقیوں کیساتھ مل کر دعا بھی ہوتی تھی۔ مگر حدیث کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ تمام لوگ نبی صلعم یا عم نبی سے ذات کا وسیلہ ہی لیتے تھے۔ ورنہ اگر صرف دعا کا وسیلہ مراد ہوتا۔ تو پھر یہ کہنے کی کیا ضرورت تھی۔ کہ ہم تیرے نبی کا وسیلہ تیری طرف لاتے ہیں۔ کیونکہ نبی تو خود دعائے استسقاء میں شامل ہوتے تھے۔ اور جب صورت یہ تھی تو نبی کے وسیلہ لانے کی ضرورت ہی کیا تھی۔ اور پھر یہ کہنا ہی بے معنی تھا۔ کہ ہم تیری طرف عم نبی کا وسیلہ لاتے ہیں۔ اسلئے ظاہر ہے۔ کہ یہاں وسیلہ سے ذات کا وسیلہ مراد ہے۔ نہ کہ صرف دعا کا۔ یہ وسیلہ زندہ نبی اور فوت شدہ نبی کا ایک جیسا ہے۔ امام محمد جزری کی بھی یہی رائے ہے۔ جیسا کہ اوپر مذکور ہوا۔ اس استسقا والی حدیث میں اگر صرف دعا کا وسیلہ لیا گیا ہوتا۔ تو پھر الفاظ یہ ہونے چاہیے تھے۔ انا کنا نتوسل الیک بدعا نبینا الخ اس صورت میں حوالہ صرف دعا نبی یا دعا عم نبی کا ہوتا۔ حالانکہ صورت ایسی نہیں۔ یہاں صورت یہ ہے کہ ایک طرف تو اللہ تعالیٰ کی مہربانی نبی کی عزت و حرمت کیوجہ سے مانگی جاتی ہے۔ اور دوسری طرف انکی امداد دعا بھی حاصل کر لی جاتی ہے۔ گویا کہ

[1] مشکوٰۃ باب الاستسقاء۔

یہاں دوگونہ طاقت سے دعا قبول ہوتی ہے۔ حق تعالیٰ کی بخشش ورحمت کسی کی
ذاتی کوشش پر ہی موقوف نہیں ہوتی۔ وہ جسے چاہتا ہے بخشتا ہے اور جسے
چاہتا ہے عذاب دیتا ہے۔ کوئی شخص اپنے عملوں کے بل پر ہی حق تعالےٰ
کی بخشش کا امیدوار نہیں بن سکتا۔ بلکہ بسا اوقات ایسا بھی ہوتا ہے۔ کہ مومن
ایک نبی کا جو حق تعالیٰ کو تمام افراد سے زیادہ محبوب ہوتا ہے۔ وسیلہ لاتا ہے۔
اور اسکے دل میں یہ خیال جاگزیں ہوتا ہے۔ کہ نبی کی محبوبیت اور مقربیت ضرور
اسکے آڑے آئیگی۔ بعض حالات میں ایسا وسیلہ بھی مطلب براری میں مفید ہو
سکتا ہے۔ اس وسیلہ کے ملنے میں بھی چند باتیں مستتر ہوتی ہیں۔ ایک تو اس میں
اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کا اقرار ہے۔ اور دوسرے یہ اقرار بھی ہے۔ کہ نبی اسکے
نزدیک محبوب ترین ہستی ہے۔ گویا کہ اس سائل کو شان رسالت سے اقرار ہے
اور پھر وہ خود بھی دعا کرتا ہے۔ کہ میرے حال پر رحم کیا جائے۔ پس یہاں اقرار ربوبیت
اقرار رسالت۔ اور دعا، سائل بیک وقت جمع ہو جاتے ہیں۔ اس سے سائل
کی دعا عموماً قبول ہوتی ہے۔ لیکن اگر اسکے ساتھ نبی کی دعا بھی شامل ہو جائے۔
تو پھر نور علیٰ نور ہے۔ لیکن اس سے کسی طرح بھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔ کہ ذات
کا وسیلہ ایک مشروع وسیلہ ہے۔ اس حدیث بالا کے متعلق تذکرہ حضرت عباس
میں بھی کچھ تصریح موجود ہے[1] سعد بیان کرتے ہیں کہ ہم ایک دن نبی صلعم کیساتھ
نقیع الخیل میں تھے۔ کہ حضرت عباسؓ آپکے سامنے آئے۔ آپ نے فرمایا (صحابہ کیطرف
مخاطب ہو کر) کہ یہ عباس تم لوگوں کے نبی کے چچا ہیں۔ خشک سالی کے زمانہ میں
جبکہ ایک دفعہ سخت قحط پڑا حضرت عمرؓ نے حضرت عباس کا وسیلہ لے کر پانی
برسنے کی دعا مانگی۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے خوب پانی برسایا۔ زمین سرسبز ہو گئی۔

[1] دیکھو اسد الغابہ تذکرہ حضرت عباس ۱۲ منہ



اسی وقت حضرت عمرؓ نے فرمایا۔ کہ واللہ یہ خدا کیطرف وصول و تقرب حاصل کرنے
کا وسیلہ ہیں۔ حضرت حسان بن ثابت نے اسی موقعہ پر یہ اشعار موزون کئے۔

سال الامام وقد تتابع جدبنا ۔۔۔ فسقى الغمام بغرة العباس
عم النبى وصنو والده الذى ۔۔۔ ورث النبى بذاك دون الناس
احيا الاله به البلاد فاصبحت ۔۔۔ مخضرة الاجناب بعد الياس

ترجمہ۔ امام (حضرت عمر) نے سوال کیا۔ جبکہ ہم پر پے در پے قحط پڑے پس
حضرت عباس کی عزت کے طفیل پانی برسا۔ وہ عباس جو نبی کے چچا اور انکے
والد کے بھائی تھے۔ وہ عباس جنھوں نے یہ فضائل بمقابلہ تمام لوگوں کے خصوصیت
کیساتھ نبی سے میراث میں پائے تھے۔ اللہ نے اسکی وجہ سے شہروں کو زندہ کیا۔
پس وہ ہرے بھرے ہو گئے۔ بعد اسکے کہ مایوس ہو گئے تھے۔
جب پانی برسنے لگا۔ تو لوگ حضرت عباس کے جسم کو مسح کرتے تھے اور کہتے
تھے کہ مبارک ہو آپکو لے ساقی حرمین اس عبارت سے ذیل کی باتیں ثابت
ہوتی ہیں۔
اول۔ حضرت عباس کی ذات کا وسیلہ لے کر پانی کی دعا مانگی گئی۔
دوئم۔ حضرت عمر کی رائے کے مطابق حضرت عباس کی ذات اللہ تعالےٰ سے
تقرب حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔
سوئم۔ حضرت حسان جو خود صحابی تھے۔ یہاں وسیلہ ذات کا لیتے ہیں۔ آپکی صاف
طور یہ رائے ہے۔ کہ پانی حضرت عباس کی عزت کے طفیل برسا۔
چہارم۔ اگر یہاں حضرت عباسؓ کی ذات کا وسیلہ مراد نہ ہوتا۔ تو پھر حضرت حسانؓ
نے جن صحابہ کے روبرو یہ اشعار پڑھے تھے وہ ذات کے وسیلہ کی تردید
کر دیتے۔ اور حضرت حسان خود بھی ایسے الفاظ استعمال نہ کرتے جن سے ذات کا

وسیلہ مراد لیا جاسکتا تھا۔ امام ابن حجر عسقلانی اس حدیث کے متعلق فتح الباری میں لکھتے ہیں۔ کہ زید بن اسلم حضرت ابن عمر سے روایت کرتے ہیں کہ جس سال حضرت عمر بن الخطاب نے حضرت عباس بن عبدالمطلب کے ذریعہ سے پانی برسنے کی دعا مانگی۔ اسوقت آپ نے لوگوں کو یہ کہا کہ رسول اللہ صلعم کا حضرت عباس کے بارے میں وہی خیال تھا جو بیٹے کو اپنے باپ کی نسبت ہوتا ہے۔ سو اے لوگو رسول اللہ صلعم کی اُنکے چچا عباس کے بارے میں اقتدا کرو۔ اور انکو اللہ کیطرف وسیلہ لاؤ۔ اس روایت اور دیگر روایات کے بعد علامہ ابن حجر کی اپنی رائے یہ ہے۔ کہ اس قصہ سے یہ مستفاد ہوتا ہے۔ کہ اہل خیر و صلاح اور اہل بیت نبوی سے استشفاع مستحب ہے۔ اور کہ اس سے فضیلت حضرت عباس اور حضرت عمر کی ظاہر ہوتی ہے کیونکہ وہ حضرت عباس کے بارے میں تواضع اختیار کرتے تھے اور اس کے حق کو پہچانتے تھے۔ [۱] مستدرک حاکم ابن عساکر اور ابن نجار میں ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب نے سخت قحط کے سال (جس کو عام الرمادہ سے موسوم کرتے ہیں) حضرت عباس بن عبدالمطلب کے واسطہ سے استسقاء کی دعا مانگی آپنے کہا اے اللہ یہ تیرے نبی صلعم کے چچا ہیں ہم انکے ذریعہ تیری طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ ہم پر بارش برسا۔ ابھی آپنے یہ دعا ہی کی تھی۔ کہ بارش شروع ہوئی۔ پھر حضرت عمر ابن الخطاب نے خطبہ دیا۔ اور کہا۔ اے لوگو۔ رسول اللہ صلعم کو جناب عباس رض کی نسبت وہی خیال تھا۔ جو اُن کو اپنے باپ کی نسبت تھا۔ (یعنی حضرت عباس رض کو اپنے باپ کی جگہ دیکھتے تھے) آپ انکی تعظیم و تکریم کرتے تھے۔ اور انکی قسم پوری کرتے تھے سو اے لوگو رسول اللہ صلعم کی انکے چچا کے بارے میں اقتدا کرو۔ اور انکو اس بات میں جو تم پر وارد ہو۔ اللہ کیطرف وسیلہ بناؤ [۲] ان حالات کی

[۱] فتح الباری جلد ۲ ص ۳۳۹ منتخب جلد ۵ ص ۱۰۳۱ میں مستدرک حاکم کی روایت موجود ہے۔ [۲] منتخب جلد ۵ ص ۲۱۰ تذکرہ عباس بن عبدالمطلب روایت ابن عمر۔



موجودگی میں شیخ ابن تیمیہ یا کسی اور بھی بڑے سے بڑے امام کا یہ خیال کہ اس حدیث سے وسیلہ صرف دعا کا مستنبط ہوتا ہے۔ بالکل غلط ہے۔ جناب رسول اللہ صلعم کی ایک دعا یہ بھی تھی۔ اللّٰھم انی اسئالك بحق السائلین علیك چنانچہ ابن ماجہ میں جو حدیث بروایت ابو سعید خدری آئی ہے۔ اسمیں یہ الفاظ موجود ہیں۔ انی اسئالك بحق السائلین علیك واسئالك بحق ممشائی ھذا الیك [۱] یعنی اے اللہ میں تجھ سے اس حق سے سوال کرتا ہوں جو سائلوں کا تجھ پر ہے۔ اور اس حق سے جو میرا تیری طرف اس چلنے کا ہے۔ یہ حق سائلوں کا کیا ہے۔ یہ حق انکی عزت اور انکے اتقار و قرب کا ہے۔ جو انہیں اللہ تعالے کے یہاں حاصل ہے۔ اور یہی ایک طرح سے وسیلہ ذات کا ہے۔ اور ایسا وسیلہ ہر مومن مسلم کا لیا جاسکتا ہے۔ خواہ وہ اس دنیا میں موجود ہو۔ یا اُس دُنیا میں ایسی قسم کی ایک حدیث طبرانی ابن حبان اور حاکم نے بھی بیان کی ہے۔ اور انہوں نے اسکی تصحیح بھی کی ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ جب علی بن ابیطالب کی والدہ فاطمہ بنت اسد فوت ہوئی۔ تو آپنے اسکے دفن کرنے کے بعد یہ دعا مانگی۔ اے اللہ میری چچی فاطمہ بنت اسد کو بخش۔ اور اس پر اسکی قبر کو میرے حق سے اور اُن نبیوں کے حق سے جو میرے پہلے آئے۔ کشادہ کر۔ کیونکہ تو ارحم الرحمین ہے عربی کے الفاظ یہ ہیں۔ بحق نبیك والانبیاء الذین قبلی۔ اس سے بھی ظاہر ہوتا ہے۔ کہ زندہ اور فوت شدہ نبیوں کے حق سے اور انکے قرب اور انکی عزت و حرمت سے اور انکی ذات سے توسل لیا جاسکتا ہے۔ اور ایسا توسل بعد وفات بھی لیا جاسکتا ہے۔ جیسا کہ ایک اور حدیث سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ جو طبرانی اور بیہقی نے روایت کی ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ ایک شخص

[۱] طبرانی میں بھی بحق السائلین علیك کے الفاظ آئے ہیں حصن حصین اذکار الصباح والمساء ص ۴۸

حضرت عثمان کے پاس انکے زمانہ خلافت میں آیا کرتا تھا۔ مگر آپ اسکی طرف متوجہ نہ ہوئے تھے۔ اس نے یہ ماجرا ایک صحابی عثمان بن حنیف سے کہا۔ اُسنے اسے وضو کرایا۔ اور کہا کہ تم یہ دعا پڑھکر وہاں جاؤ۔ اللھم انی اسئالک واتوجہ الیک بنبیک محمد نبی الرحمۃ یا محمد انی اتوجہ بک الی ربی فی حاجتی لتقضی اللھم شفعہ فیّ۔ یہ وہی دعا ہے۔ جو رسول اللہ صلعم نے ایک اندھے کو بتائی تھی۔ اور اسکے پڑھنے سے وہ بینا ہو گیا تھا۔ جب یہ شخص یہ دعا پڑھ کر دربار خلافت میں حاضر ہوا۔ تو اُسے حضرت عثمان کی خدمت میں پیش کیا گیا اور آپ نے اس سے دریافت کر کے اسکی ضرورت پوری کی[1] اور کہا کہ جب کبھی تمہیں کوئی ضرورت لاحق ہو۔ تو بلا تکلف میرے پاس آنا۔ ان تمام احادیث مذکورہ بالا کی موجودگی میں ہمیں کسی ایسی حدیث سے تمسک کی ضرورت نہیں جسے ضعیف و موضوع بتایا جاتا ہے۔ اسلئے ہم اُن تمام حدیثوں کو نظر انداز کرتے ہیں۔ جو آدم علیہ السلام کے استغفار کے بارے میں آئی ہیں۔ اُن دعاؤں میں حضرت آدمؑ نے حضرت محمدؐ کی ذات و حرمت کا وسیلہ لیا ہے۔ اس قسم کا توسل پہلے نبیوں کی امتیں بھی لیتی ہونگی۔ چنانچہ قرآن پاک میں ہے۔ وکانو من قبل یستفتحون علی الذین کفروا۔ فلما جاءھم ما عرفوا کفروا بہ۔ یعنی یہودی حضرت محمدؐ کے مبعوث ہونے سے پہلے آپ کے واسطے سے دوسروں پر فتح کی دعائیں کرتے تھے۔ اور یہ استفتاح عزت و حرمت رسول یعنی ذات رسول کے واسطہ سے تھا یہ آیت بنی قریظہ اور نضیر کے بارے میں آئی ہے۔ یہ یہودی قبیلے عرب میں آباد تھے اور اوس اور خزرج پر فتح مانگتے تھے۔ طبرانی کبیر میں ہے۔ کہ سواد بن قارب نے جناب رسالت مآبؐ کے حضور میں ایک قصیدہ پڑھا جس میں اشعار ذیل بھی تھے۔

[1] اسد الغابہ۔ تذکرہ عثمان بن حنیف۔



| | |
|---|---|
| واشھد ان اللہ لا رب غیرہ | وانک مامون علی کل غائب |
| وانک ادنی المرسلین وسیلۃ | الی اللہ یا ابن الاکرمین الاطایب |
| وکن لی شفیعاً یوم لا ذو شفاعۃ | بمغنٍ فتیلاً عن سواد بن قارب |

اس میں رسول اللہ کے سامنے یہ کہا گیا ہے کہ آپ اللہ تعالیٰ کی طرف وسیلہ ہیں اور اس سے ذات اور دُعا دونو کا وسیلہ نکلتا ہے۔ آپ نے اس توسل سے انکار نہیں کیا۔ جیسے حضور علیہ الصلوٰۃ اپنی امت کے لئے وسیلہ ہیں۔ اسی طرح آپکے اہل بیت بھی آپکی امت کیلئے وسیلہ ہیں۔ ترمذی میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے جبکہ آپ عرفہ کے دن بوقت حج خطبہ دے رہے تھے۔ فرمایا اے لوگو۔ میں تم میں ایسی چیز چھوڑ رہا ہوں کہ اگر تم اسے پکڑے رکھو۔ تو کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ اللہ کی کتاب اور میرے اہل بیت[2] ترمذی کی دوسری روایت بھی اسی سے ملتی جلتی ہے[3] اسمیں تمسک کا لفظ آیا ہے۔ پہلی حدیث میں اخذ کا لفظ آیا ہے۔ تمسک اور اخذ کا مطلب ایک ہی ہے۔ تمسک کس لحاظ سے اور کس چیز سے تمسک ہوسکتا ہے۔ انکی حُب سے انکی عزت و حرمت سے انکی ذات سے۔ انکی دُعا سے۔ انکی تابعداری سے۔ انکے ساتھ توسل سے۔ یعنی انکی ذات۔ انکی اللہ کے یہاں عزت و حرمت۔ اُن کا تقویٰ۔ انکی محبت انکی اطاعت اور انکی دُعا ہمارے لئے وسیلہ بن سکتی ہے۔ چنانچہ امام شافعی کہتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| آل النبی ذریعتی | وھم الیہ وسیلتی |
| ارجو بھم اعطی غداً | بیدی الیمین صحیفتی |

یعنی آل نبی میرا ذریعہ ہیں۔ اور اللہ کیطرف میرا وسیلہ ہیں۔ انکی وجہ سے میں امید رکھتا ہوں کہ کل میرے دائیں ہاتھ میں میرا نامہ اعمال دیا جائیگا یہاں

[2] و [3] مشکوۃ باب مناقب اہل بیت نبیؐ۔

امام شافعی رحمۃ نے یہ نہیں کہاکہ آل نبی کی دُعا میرا وسیلہ ہے۔ بلکہ کہاکہ وہ خود میرا وسیلہ ہیں۔ جس سے ذات کا وسیلہ نکلتا ہے۔ امام شافعی کی نسبت یہ بھی بیان کیاگیا ہے کہ آپ جب بغداد میں ہوتے۔ تو آپ امام ابوحنیفہ کی قبر پر آتے اور سلام کہتے اور اپنی حاجات میں اُن سے توسل کرتے تھے[1] یہ بھی کہاگیا ہے۔ کہ امام احمد حنبل امام شافعی سے توسل لیاکرتے تھے۔ امام موصوف کے بیٹے نے جب تعجب کیا۔ تو آپنے کہاکہ امام شافعی لوگوں کیلئے سورج کی طرح ہیں۔ بیان کیاجاتا ہے۔ کہ ایک بار قریش پر قحط پڑا۔ جناب رسول اللہ صلعم اُن دنوں شیرخوار بچہ تھے۔ ابوطالب نے انکو اپنے ہاتھوں میں اٹھایا۔ اور اُن کے وجود باجود کے وسیلہ سے استسقا کی دعا کی۔ چنانچہ بارش ہوئی۔ اور قحط دور ہوا۔ حضرت خالد بن ولید کے تذکرے میں علامہ ابن اثیر لکھتے ہیں کہ "اہل فارس و روم کے قتال میں حضرت خالد سے بہت کارہائے نمایاں ظاہر ہوئے۔ انہوں نے دمشق کو بھی فتح کیا۔ انکی ٹوپی میں جسے پہن کر وہ ہنگامہ کارزار گرم کیاکرتے تھے۔ رسول اللہ صلعم کا ایک موئے مبارک آویزاں رہتا تھا۔ اسکی برکت سے فتح مانگا کرتے تھے۔ اور ہمیشہ فتحمند رہتے تھے"[2] حضرت خالد بن ولید جیسے جلیل القدر صحابی جنکو بارگاہ رسالت سے سیف اللہ کا طغرائے امتیاز حاصل تھا۔ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے موئے مبارک کا وسیلہ لاتے تھے۔ اور یہ بھی ایک طرح سے ذات کا یا متعلقات ذات کا وسیلہ ہے معلوم ہوتا ہے کہ ذات کے وسیلہ کے منکروں کو ان آثار و شواہد پر نظر نہیں۔ اُن کو یاد رہنا چاہیے کہ صحابہ کا عمل ہمارے لئے مشعل ہدایت ہے۔ اصحابی کالنجوم بایّھم اقتدیتم اھتدیتم۔ شیخ ابن تیمیہ آیت واتقوا اللہ الذی تساءلون بہ والارحام کا حوالہ دیکر خود تسلیم کرتے ہیں۔ کہ اُس سے رشتہ داری کے حقوق کی یاد دہانی نکلتی ہے۔

[1] یہ قول علامہ ابن حجر کا ہے۔ دیکھو فصل ۲۔ کتاب الخیرات الحسان فی مناقب نعمان [2] اسد الغابہ۔ تذکرہ خالد ابن ولید سیف اللہ



اور یہ ظاہر ہے۔ کیونکہ رشتہ داروں کے آدمی پر حقوق ہوتے ہیں۔ جن کا ادا کرنا ضروری ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ امیرالمومنین علی ؑ ابن ابی طالب سے جب انکے بھتیجے عبداللہ بن جعفر اپنے باپ اور انکے بھائی جعفر کا حق یاد دلاکر کچھ مانگتے۔ تو آپ فوراً دیدیتے تھے۔ کیونکہ جعفر کے آپ پر حقوق تھے۔ جن کا ادا کرنا آپ ضروری سمجھتے تھے[1] اس سے صاف ظاہر ہے۔ کہ شیخ ابن تیمیہ کی رائے کے مطابق بھی رشتہ داری اور حقوق رشتہ داری کا وسیلہ لینا جائز ہے۔ ثمامہ ابن اثال ابتدائے کفر میں رسول اللہ صلعم کے جان کے لاگو تھے۔ پھر جب مسلمان ہوئے۔ تو انکی شیفتگی رسول اللہ صلعم سے ضرب المثل بن گئی۔ جب یہ اسلام لائے۔ تو قریش نے کہا کہ ثمامہ حضرت محمد ؐ کے دین کی باتیں کرتا ہے۔ اسلئے یہ بے دین ہوگیا ہے۔ ثمامہ نے کہاکہ واللہ میں بے دین نہیں ہوں۔ بلکہ میں تو مسلمان ہوں۔ قسم ہے اسکی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے۔ اب تمہیں یمن سے ایک دانہ بھی نہ آئیگا جب تک کہ رسول اللہ صلعم اجازت نہ دیں۔ ثمامہ اپنے شہر لوٹ گئے۔ اور انہوں نے غلہ مکہ جانے سے روک دیا۔ قریش سخت تنگ آئے۔ اور انہوں نے رسول اللہ صلعم کو خط لکھا۔ اور اپنی قرابت کا واسطہ دلایا۔ کہ آپ ثمامہ کو لکھدیجیے۔ کہ غلہ نہ روکیں۔ چنانچہ رسول اللہ صلعم نے اجازت نامہ لکھدیا[2] اس سے ظاہر ہے کہ ذات کے وسیلہ کے علاوہ قرابت اور رشتہ داری کا وسیلہ بھی لیاجاتا ہے اور ایسا وسیلہ نص قرآنی کے رو سے جائز ہے۔ جیساکہ اوپر مذکور ہوا۔ ذات حق اور دعا کا وسیلہ تو درکنار نبیوں اور نیک بندوں کی قبروں کا وسیلہ بھی قرون اولیٰ میں لیاجاتا رہا۔ دارمی کی روایت میں ہے۔ کہ ایک دفعہ مدینہ والوں پر سخت قحط پڑا۔ لوگوں نے حضرت عائشہ صدیقہ سے عرض کی۔ آپ نے فرمایاکہ نبی صلعم کی قبر کو

[1] کتاب الوسیلہ۔ ص۔ ۲۳۰ [2] اسد الغابہ۔ ثمامہ بن اثال۔

دیکھو۔ اور قبر سے آسمان کیطرف سوراخ کردنا آنکہ قبر اور آسمان کے مابین کوئی چیز حائل نہ رہے۔ لوگوں نے ایسا ہی کیا۔ تو پانی برسا یہاں تک کہ گھاس پیدا ہوئی اور اونٹ ایسے موٹے تازے ہوئے کہ چربی کیوجہ سے اُن کے جسم پھٹنے لگے اسی لئے اس سال کو عام الفتق کہتے ہیں[1] اس سے صاف ظاہر ہے۔ کہ احتیاج حوائج ہر قسم کیلئے قبر کا وسیلہ لینا بھی جائز ہے۔ ابوایوب انصاری مشہور صحابی تھے۔ ان کا تذکرہ اسد الغابہ میں ہے۔ یہ بدر۔ اُحد اور تمام مشاہد میں۔ رسول اللہ صلعم کے ساتھ رہے۔ ان کی وفات ۵۲ھ میں ہوئی۔ جبکہ یہ جہاد میں تھے۔ انکی قبر قسطنطنیہ کے قریب ہے۔ لوگ اسکے ذریعہ سے پانی برسنے کی دعا مانگتے ہیں[2] اس سے ظاہر ہے کہ نبیوں اور نیک بندوں کی قبروں کو بھی وسیلہ رحمت کا بنایا جاسکتا ہے۔ اور ایسا کرنا مشروع ہے۔ جیسا کہ خود حضرت عائشہ صدیقہ نے ایسا کرنے کیلئے صحابہ وغیرہ کو فرمایا۔ اگر قبر کا وسیلہ لینا ممنوع ہوتا۔ تو حضرت عائشہ صدیقہ جیسی بلند مرتبہ فقیہہ صحابیہ کبھی ایسا حکم نہ دیتیں۔ اور کبار صحابہ بھی کبھی خلاف اصول عمل نہ کرتے۔ اصل بات یہ ہے۔ کہ قبر نبوی بلاخلاف افضل بقاع ارض تصور کی جاتی ہے۔ جیسا کہ قاضی عیاض نے اسکی تصریح کی ہے[3] اور چونکہ جناب رسول اللہ صلعم کے بیٹھنے کی جگہوں آپکی چھوئی ہوئی چیزوں اور مسجد نبوی کے ستونوں سے تبرک لینا صحابہ کا عمل تھا۔ اسلئے آپکی قبر سے بھی آپکی حرمت و عزت کیوجہ سے تبرک لینا جائز سمجھا گیا۔ اور قرون اُولیٰ میں بھی لیا جاتا رہا ہے[4] پس قبر کے

---

[1] مشکوٰۃ باب کرامات [2] اسد الغابہ۔ تذکرہ خالد بن ید کلب بیہقی اور ابن ابی شیبہ کی ایک روایت ہے کہ خلیفہ ثانی کے عہد میں قحط پڑا۔ بلال بن حارث صحابی قبر نبوی پہ حاضر ہوئے اور عرض کی استسق امتک۔ اپنی امت پر بارش برسائیے۔ انکو بارش کی بشارت دیگئی جواب میں۔ اور بارش برسی [3] شفا جلد ۲۔ ص ۶۸ تا ۷۰۔ [4] ایضاً



متبرک مقدس ہونے کی وجہ سے استسقا کا وسیا حضرت عائشہ صدیقہ کے فرمانے کے مطابق صحابہ نے لیا ہے تو ایکطرح کا وسیلہ ہوا۔ دوسرا وسیلہ دعا کا ہے۔ اور ایسا وسیلہ زندگی اور وفات دونوں میں لیا جا سکتا ہے۔ نبی اور صدیق فوت ہونے کے بعد بھی زندہ رہتے ہیں۔ اور انکی وہ تمام روحانی طاقتیں اور قوتیں جو انہوں نے زندگی میں حاصل کی ہوتی ہیں۔ برزخ میں بھی ان کا ساتھ نہیں چھوڑتیں۔ اسلئے فوت ہوئے پیچھے بھی اُن کی دعائیں قبولیت کی حیرت انگیز تاثیر ہوتی ہے[1] تیسرا وسیلہ ذاتی اطاعت کا ہے۔ جو سب کے نزدیک معروف و متعارف ہے۔ صحیح بخاری میں ہے۔ کہ تین شخص ہمسفر تھے۔ راستے میں انکو بارش نے آلیا۔ وہ ایک غار میں جا چھپے۔ اتفاقاً ایک پتھر گرا۔ اور اس سے غار کا منہ بند ہو گیا۔ انہوں نے ایک دوسرے سے کہا کو اب نیک عملوں کے واسطے سے دعا کئے بغیر نجات ممکن نہیں۔ ہر ایک اپنے عمل کے واسطے سے دعا کرے۔ تینوں نے اپنے اپنے عمل کا ذکر کر کے اللہ تعالیٰ سے نجات کی دعا مانگی۔ اور ہر ایک کی دعا سے پتھر سرکتا گیا۔ حتیٰ کہ تیسرے کی دعا سے پتھر بالکل سامنے سے ہٹ گیا۔ اور وہ تینوں بچ گئے[2] یہاں ایک بات قابل غور ہے۔ اور وہ یہ کہ ذات کے وسیلہ کے منکر اسکی تحریم کی یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے خود فرمایا ہے۔ اذا استعنت فاستعن باللہ۔ یعنی جب تم اعانت مانگو تو اللہ سے۔ عانت مانگو۔ اور قران میں بھی ہے۔ وایاک نستعین۔ اس سے تسبب اور کسب کی نفی مراد نہیں۔ بلکہ اس سے نفی اس امر کی مراد ہے کہ موثر اور فاعل حقیقی غیر اللہ کو سمجھا جائے۔ قرآن میں ہے۔ انک لا تہدی من احببت ولکن اللہ یہدی من یشاء۔ اس آیت کا مطلب

---

[1] اسکے متعلق مفصل بحث ابواب اول اور سوئم میں بھی کیگئی ہے [2] تفصیل کیلئے دیکھو بخاری کتاب الانبیاء باب حدیث الغار۔ ص ۲۹۳ مشکوٰۃ باب البر والصلو روایت صحیحین۔

یہ ہے۔ کہ فاعل اور موثر حقیقی ہدایت کا حق تعالےٰ ہے لیکن اس ہدایت سے نفی اس شعبہ ہدایت کی مقصود نہیں جو ہدایت حقیقی کے حصول کیلئے سبب ہے۔ چنانچہ قرآن میں ہے۔ وانك لتهدی الی صراط مستقیم۔ پہلی آیت میں رسول اللہ صلعم سے نفی ہدایت کیگئی ہے۔ اور دوسری آیت میں اثبات ہدایت کا کیا گیا ہے۔ جس آیت میں نفی ہے۔ اسمیں رسول کے فاعل حقیقی ہونے کی نفی ہے اور جسمیں اثبات ہے۔ اسمیں اثبات اس امر کا ہے۔ کہ رسول اللہ صلعم وسیلہ ہدایت کا ہیں۔ اور آپ سے اسی صورت میں توسل کیا جا سکتا ہے۔ اور آپکو سبب عادی ایک شئی کے حصول کا بنایا جا سکتا ہے۔ یہی حال تشفع اور استمداد کا ہے۔ توسل کا مطلب یہ ہے کہ کسی نیک بندے کی ذات یا دعا سے استشفاع حاصل کیا جائے اور یہی دوسرے لفظوں میں تشفع ہے۔ استغاثہ سے طلب غوث مراد ہے حقیقی مستغاث بہ حق تعالیٰ ہے۔ اور اسی سے طلب غوث بحیثیت موجد اور خالق فعل کے ہو سکتا ہے۔ لیکن رسول اللہ صلعم یا کسی اور نیک بندے سے کسب اور سبب کے لحاظ سے طلب غوث کی نفی نہیں کی جاتی۔ جیسا کہ ہدایت کی صورت متذکرہ بالا میں ہے۔ قرآن میں ہے۔ ما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی۔ پھینکنے والے رسول صلعم تھے۔ لیکن جو نتیجہ اس رمی پر مرتب ہوا۔ وہ اللہ تعالیٰ کے خلق اور ایجاد سے ہوا۔ لیکن اس سے اس رمی کی نفی نہیں کیگئی۔ جو اس نتیجہ کا باعث اور سبب ظاہری ہوا تھا۔ اور وہ رسول کا رمی کا تھا۔ یعنی کہ آپنے مٹھی بھر کر کنکریاں کی کفار کیطرف پھینکی۔ اس کسب اور سبب کیطرف خود قرآن میں الفاظ اذ رمیت سے اشارہ کیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلعم نے رمی کا فعل کیا اور ضرور کیا۔ اور آپ کا ایسا کرنا اور اس پر نتیجے کا مرتب ہونا کسب کے لحاظ سے تھا۔ پس اسی ایک آیت میں ایک لحاظ سے رمی کی نفی اور ایک لحاظ سے اس کا اثبات کیا گیا ہے



اور اسی طرح کی صورت توسل تشفع اور استغاثہ بغیر حق کی ہے۔ اور اسکی جوازیت سے کوئی ذی ہوش انکار نہیں کر سکتا۔ قرآن میں اس طرح کی اضافت فعل کی غیر حق کیطرف کثرت سے موجود ہے۔ اور اسے اصطلاح میں مجاز عقلی سے تعبیر کرتے ہیں۔ اسی طرح کے استعمال پر استغاثہ توسل اور تشفع کے مفہوم کو قیاس کر لو۔

۱۶ — حضور علیہ الصلوۃ کو نماز میں بصیغہ خطاب سلام بھیجی جاتی ہے۔ السلام علیك ایها النبی ورحمة الله وبركاته[1] اور یہ خطاب عبث نہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرشتے متعین کئے ہوئے ہیں۔ جو دنیا میں پھرتے رہتے ہیں۔ اور آپکو امت کی سلام و درود پونچاتے رہتے ہیں[2] آپنے فرمایا کہ مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرو۔ کیونکہ تمہارا درود مجھے پونچتا ہے۔ صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ ہمارا درود آپ کو کیسے پونچ سکیگا۔ جبکہ آپ کا جسم گل گیا ہوگا۔ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے نبیوں کے جسم زمین پر حرام کر دئے ہیں[3] ابو داؤد میں ہے کہ کوئی مسلم مجھ پر سلام نہیں بھیجتا۔ مگر اللہ تعالیٰ مجھ پر میری روح لوٹاتا ہے۔ حتیٰ کہ میں اسے سلام کا جواب دیتا ہوں[4] رد علی روحی سے مراد یہ نہیں کہ روح جسم میں داخل کی جاتی ہے۔ بلکہ اسکا مطلب تو یہ ہے کہ آپکی روح عالم برزخ میں مشاہدہ ربی میں مستغرق ہوتی ہے۔ جب آپ پر کوئی درود بھیجتا ہے۔ تو روح اس مشاہدہ سے باہر آکر جواب دیتی ہے۔ دنیا میں بھی آپکی روح مشاہدہ میں مستغرق تھی۔ مگر وہ استغراق اور طرح کا تھا۔ اور یہ استغراق اور طرح کا ہے یعنی یہ استغراق عالم برزخ کا بہت بڑھا ہوا ہے۔ کیونکہ برزخ میں توجہ

[illegible] ترمذی۔ ابو داود۔ نسائی۔ ابن ماجہ و دارمی۔ مشکوۃ ص ۲۲۹۔ باب اعلان النکاح [illegible]
جلد اول۔ باب الصلوۃ علی النبی ص ۳۵ [illegible] ابو داود۔ نسائی۔ ابن ماجہ۔ احمد منتخب اول۔ باب الصلوۃ علی النبی [illegible] مشکوۃ باب الصلوۃ علی النبی

الی الخلق اور نزول کی وہ کیفیت جو کہ دنیا میں بہ تمامہ موجود تھی۔ ایک حد تک مفقود ہے۔ اس وقت آپ پر دن میں اربوں کروڑوں بار درود وسلام بھیجی جاتی ہے۔ مگر آپ ہر جگہ سے پونچی ہوئی سلام و درود کا جواب دیتے ہیں۔ درود وسلام دعا واستغفار ہے۔ آپکی امت آپ کیلئے دعا کرتی ہے۔ اور آپ اپنی امت کے لئے دعا کرتے ہیں۔ گویا کہ دنیا سے رخصت ہو جانے کے بعد بھی آپ اپنی امت کیلئے دعا کر رہے ہیں۔ اور آپ کی دعا امت کیلئے بڑے بڑے کام نکالتی ہے۔ اسلئے ثابت ہے۔ کہ وفات کے بعد بھی آپکی دعا آپکی امت سے منقطع نہیں ہوئی جیسا کہ بعض لوگوں کا غلط خیال ہے۔ یہاں ایک بات غور طلب یہ ہے کہ آپ پر درود وسلام بھیجنے والے کروڑوں اربوں ہیں۔ انکی سلام ودعا پونچانے والے بھی ہزاروں فرشتے ہونگے۔ ان سب فرشتوں کا جو ارواح مجردہ ہیں۔ آپکی روح سے براہ راست تعلق ہے۔ اور آپکی روح اسقدر ارواح مجردہ سے مکالمہ میں مشغول رہتی اُن سے امت کا بھیجا ہوا درود وسلام سنتی۔ اور پھر ہر ایک کے درود وسلام کا جواب دیتی ہے۔ اس سے آپ خود اندازہ لگا سکتے ہیں۔ کہ حضور علیہ الصلوٰۃ کی روح عظمی کو ادراک سماع اور جواب وغیرہ کی کسقدر غیر معمولی قوتیں حاصل ہیں۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ روح کے جسم سے جدا ہونے پر روح کی قوتیں بہت بڑھ جاتی ہیں بشرطیکہ ایسے قوتوں کے حاصل کرنے اور انکے قائم رکھنے میں اس نے دنیا میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا ہو۔ آپ تسلیم کرتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ کی روح درود وسلام کا جواب دعا سے دیتی ہے۔ اور آپ یہ بھی تسلیم کرتے ہیں۔ کہ درود وسلام جو آپ پر بھیجی جاتی ہے۔ وہ دعا واستغفار کی ہی ایک سُلجھی ہوئی صنف ہے۔ جب آپ یہ تسلیم کرتے ہیں۔ کہ آپ کی روح ایک دعا کا جواب دیتی ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ آپکی روح کو دوسری دعاؤں کے جواب کی بھی قدرت نہ ہو۔ اس لئے ضروری ہے



کہ آپکی روح اسوقت بھی اپنی امت کیلئے ہر قسم کی دعا کی قدرت رکھتی ہے۔ اس سلسلہ میں ایک چیز اور لیجئے۔ ابو داؤد کی حدیث بالا کا منشا ریہ ہے۔ کہ آپ سلام کا جواب سلام سے دیتے ہیں۔ سلام کرنے والا دوسرے کی سلامتی اور عافیت چاہتا ہے جب رسول اللہ صلعم سلام کا جواب دیتے ہیں تو گویا آپ دوسرے لفظوں میں دوسروں کے لئے سلامتی اور عافیت کی دعا کرتے ہیں۔ سلامتی اور عافیت دین و دنیا کی بہتری پر مشتمل ہے۔ طبرانی میں ہے کہ جب کوئی آپ پر صلوٰۃ بھیجتا ہے۔ تو وہ آپ تک پونچتی ہے۔ اور آپ بھی اس پر صلوٰۃ بھیجتے ہیں[۱] یہ مانی ہوئی بات ہے کہ صلوٰۃ اللہ کیطرف سے رحمت ہے۔ اور نبی اور فرشتوں کیطرف سے استغفار۔ چنانچہ مجمع البحار میں ہے۔ ھی من اللہ الرحمۃ ومن النبی والملائکۃ الاستغفار[۲] پس رسول کا صلوٰۃ بھیجنا دوسرے لفظوں میں استغفار مانگنا ہے۔ اس شخص کیلئے جو آپکو صلوٰۃ بھیجتا ہے۔ اس لئے کہا گیا ہے کہ اپنے لئے دعا کرنے کی بجائے رسولؐ کو صلوٰۃ بھیجنا افضل ہے۔ بالخصوص جبکہ رسول کی دعا استغفار دوسروں کی دعا سے بدرجہا بہتر ہے[۳] استغفار کی اہمیت سے کسی طرح انکار نہیں ہوسکتا۔ صحیح معنی میں بخشا ہوا وہی ہوتا ہے جو پاک ہوا ہوا ہو۔ اسی لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی دن میں کئی بار استغفار کرتے تھے اور اپنی امت کو بھی استغفار کرنے کا حکم دیتے تھے اسکے متعلق اگر آپ تفصیلی حالات دیکھنا چاہتے ہیں تو کتب احادیث کا باب استغفار پڑھیے۔ استغفار پر چونکہ بہتر سے بہتر نتیجہ مرتب ہوسکتا ہے۔ اسلئے رسول کا کسی کیلئے استغفار کرنا حیرت انگیز نتائج کے پیدا کرنے کا سامان ہی تو ہے۔ پس ان شواہد اور ان احادیث کی موجودگی میں یہ بات پایۂ ثبوت کو پونچتی ہے۔ کہ جناب رسالتمآب عالم برزخ میں بھی استغفار کرنے اور سلام وصلوٰۃ بھیجنے کی کیفیت سلب

[۱] ترغیب و ترہیب منذری ص ۲۹۹ [۲] مجمع البحار۔ لفظ صلا [۳] مشکوٰۃ باب الاستغفار منتخب جلد ۲ ص ۲۵۵ تا ۲۶۰

نہیں ہوئی ۔ اور آپ اسوقت بھی اپنی امت کے افراد کیلئے استغفار وغیرہ کی دعائیں ویسے ہی بلکہ اُس سے بھی زیادہ کرسکتے ہیں ۔ جیسے کہ آپ اپنی حین حیات میں کیا کرتے تھے ۔

۷ ا ۔۔۔۔ نماز دعا مشروعہ ہے ۔ پہلے نبی بھی نماز پڑھا کرتے تھے ۔ جیسا کہ اقم الصلوٰۃ لذکری کا حکم موسیٰ علیہ السلام کو ہوا[1] ہم نہیں کہ سکتے کہ انکی نماز کے تفصیلی ارکان کیا تھے لیکن اسقدر ہم وثوق سے کہہ سکتے ہیں ۔ کہ انکی اور ہماری نماز اصولاً ایک جیسی ہوگی ہماری اور انکی نماز سے مقصود دعا ہے ۔ دعا اپنی اور اپنے بھائیوں کی بہتری کیلئے کی جاتی ہے ۔ ہماری نماز میں معتد بہ حصہ دعا کا ہے[2] پیغمبر پہ درود بھی دعا ہے ۔ قرات میں بھی کچھ نہ کچھ حصہ دعا کا آجاتا ہے ۔ پس ظاہر ہے کہ نبی کیا عامہ مومنین بھی اپنی نماز میں اپنی اور اپنے دینی بھائیوں کی بہتری کیلئے دعا کرتے ہیں ۔ عالم برزخ میں بھی انبیاء نمازیں پڑھتے ہیں ۔ رسول اللہ صلعم نے شب معراج کو حضرت موسیٰ ۔ عیسیٰ ۔ ابراہیم علیہم السلام کو نماز پڑھتے دیکھا ۔ اور آپ نمازمیں انبیاء کے امام بنے[3] ترمذی ۔ مستدرک ۔ حاکم اور بیہقی کی ایک حدیث ہے کہ نبی صلعم کے کچھ اصحاب نے ایک جگہ خیمہ لگایا ۔ وہ جگہ قبر کی تھی ۔ مگر ان کو معلوم نہ تھا پس کیا دیکھتے ہیں کہ اس میں ایک انسان سورہ ملک پڑھ رہا ہے ۔ صحابہ نبی صلعم کی خدمت میں حاضر ہوئے ۔ اور یہ ماجرا عرض کیا ۔ آپ نے فرمایا کہ یہ سورۃ عذاب قبر سے بچاتی ہے[4] اس لئے ظاہر ہے کہ مومن قبروں میں نماز بھی پڑھتے ہیں ۔ اور قرآن بھی پس دنیا سے گذرے ہوئے نبی ولی اور مومن اپنے لئے اور اپنے دینی بھائیوں کیلئے دعائیں مانگتے رہتے ہیں ۔ انکی دعائیں اکارت نہیں جاتیں ۔ بلکہ ان کی دعاؤں کا اثر ہماری دعاؤں سے بھی بڑھکر ہوتا ہے ۔ ہمارے دل

[1] طہ ۔ ۲۰ ۔ ۱۴ ۔ رب اجعلنی مقیم الصلوٰۃ ومن ذریتی الخ ۔ ابراہیم ۔ ۱۴ ۔ ۴۰ [2] جیسے کہ ہم پڑھتے ہیں ۔ اھدنا الصراط المستقیم ۔ ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ الخ وغیرہ [3] مشکوٰۃ باب معراج ۔ مسلم ۔ [4] شرح الصدور للسیوطی ۔ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن ۔ فصل



خواہشات ولذات سے گھرے ہوتے ہیں ۔ اُنکے دل اس حالت سے کوسوں دور ہوتے ہیں ۔ اگر گذرے ہوئے نبیوں کی دعائیں کچھ اثر نہ لائیں ۔ تو پھر کوئی نبی بھی عالم برزخ میں نماز نہ پڑھتا اور نہ اپنے لئے اور اپنے دینی بھائیوں کیلئے دعا کرتا ۔ عام لوگوں کا خیال ہے کہ فوت شدہ مومنوں اور نبیوں کی نمازیں وجوب پر مبنی نہیں ہوتیں بے شک یہ درست ہے کہ عالم برزخ میں ارواح مکلف نہیں ۔ لیکن اس سے یہ نتیجہ نہیں نکل سکتا کہ جو نمازیں وہ عالم برزخ میں پڑھتے ہیں ۔ بالکل عبث ہیں ۔ اور کہ اُن کا کوئی نتیجہ ہی برآمد نہیں ہوتا ۔ حقیقت یہ ہے کہ ان نمازوں سے اُن کے درجات بڑھتے ہیں ۔ اور جو دعائیں وہ ان نمازوں میں اپنے اور اپنے دینی بھائیوں کیلئے مانگتے ہیں ۔ ان کا ایک نہ ایک طرح سے اثر ہو کر رہتا ہے ۔ ہم اس عالم میں رہ کر کسی وقت کوئی کام عبث کرسکتے ہیں ۔ وہ جو یہاں سے رخصت ہو کر عالم آخرت اور عالم برزخ کے حالات سے واقف ہوجاتی ہیں ۔ کوئی کام عبث نہیں کرسکتیں ۔ اسلئے گذرے ہوئے نبیوں اور مومنوں کی دُعائیں ہمارے لئے اثر رکھتی ہیں ۔ اور ضرور رکھتی ہے ۔ اور ایسا اثر رکھتی ہیں ۔ جو زندوں کی دعائیں نہیں رکھتی ۔

۸ ا ۔۔۔ قرآن پاک میں رسول اللہ صلعم کو خطاب ہوتا ہے ۔ کہ تو جان لے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور تو اپنے گناہ (لپسماندگی) کیلئے اور مومنین اور مومنات کیلئے بخشش مانگ ۔ اور اللہ تمہارے لوٹنے اور تمہارے ٹھہرنے کی جگہ جانتا ہے[1] اس آیت میں رسول اللہ صلعم کو توحید کے جاننے اور اپنے لئے اور مومنین و مومنات کیلئے مغفرت مانگنے کا حکم ہوتا ہے ۔ استغفار کا حکم واجب ہے ۔ اور یہ وجوب ایک بار استغفار کرنے سے ساقط ہوسکتا ہے ۔ لیکن رسول اللہ صلعم کے ذاتی

[1] فاعلم انہ لا الٰہ الا اللہ واستغفر لذنبک وللمومنین والمومنات واللہ یعلم متقلبکم ومثوٰکم ۔ محمد ۔ ۴۷ ۔ ۱۹ ۔

عمل سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ آپ دن میں کئی بار استغفار کرتے تھے۔ صحیح مسلم میں ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میرے دل پر پردہ آجاتا ہے۔ اور میں دن میں سوبار اللہ سے استغفار مانگتا ہوں[1] آپکے ذنب کا قیاس عامہ مومنین کے ذنب کے ساتھ نہیں ہوسکتا۔ یہ مانی ہوئی بات ہے کہ عام مومنوں کے حسنات مقربوں کی سیات ہوتے ہیں۔ حسنات المومنین سیات المقربین۔ بات بالکل صاف ہے۔ مقرب مومنین نماز میں حق تعالیٰ کا جلوہ دیکھتے ہیں۔ جیساکہ احسان کی اصطلاح سے ظاہر ہے۔ عامی مومنوں کو اس کیفیت کا احساس تک نہیں ہوتا۔ پس خواص بھی اگر اسی طرح نماز پڑھیں جسطرح کہ عوام پڑھتے ہیں۔ تو پھر ایسی نماز انکے لئے سیات میں داخل ہوگی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ کے ذنب کی یہی تشریح ہوسکتی ہے۔ کہ آپ کے دل پر دن میں کئی بار پردہ آجاتا تھا۔ اور وہ مشاہدہ سے کچھ عرصہ کیلئے ایک حد تک باز رہتے ہونگے۔ پس یہی نبی علیہ الصلوٰۃ کا بڑا ذنب تھا۔ آپ استغفار مانگتے تھے۔ تاکہ یہ پردہ دل سے ہٹ جاے۔ مومنین اور مومنات کیلئے نبی علیہ السلام کی استغفار بے حد ضروری ہے۔ کیونکہ وہ اس استغفار کے بغیر پاکیزگی کو نہیں پوہنچ سکتے۔ اور نہ کمال روحانی پیدا کرسکتے ہیں۔ مومنین اور مومنات کیلئے آپکا استغفار ایسا ہی ضروری ہے۔ جیساکہ آپ کا استغفار اپنے لئے بلکہ اس سے بھی زیادہ ضروری ہے۔ آپ تو ازل سے پاک ہوئے ہوئے تھے اور مبعوث ہونے پر عملی طور انتہائی پاکیزگی کو پوہنچ چکے تھے۔ اب انکی اس حالت میں اپنے لئے استغفار پڑھنا رفع درجات کیلئے تھا۔ مگر مومنین اور مومنات کیلئے استغفار کی دعا اسلئے ضروری ہے۔ کہ وہ آپکی دعا کئے بغیر تزکیہ کی کیفیت حاصل نہیں کرسکتے ــ اس لئے یہ حکم آپکو تمام مومنین اور مومنات کیلئے

[1] مشکوۃ باب الاستغفار۔



ہوتا ہے۔ اور رسول اللہ صلعم کا حین حیات میں کیا۔ اور بعد وفات کیا۔ اولین فرض یہ ہے۔ کہ اپنی امت کے افراد کو دعا و استغفار وغیرہ کے ذریعہ کمال تزکیہ تک پوہنچائیں اسلئے یہاں یہ کہنا درست نہ ہوگا۔ کہ مومنین اور مومنات پر ال استغراق کا آیا ہے۔ ہم اس قرآنی حکم کو اصول فقہ پر پرکھتے ہیں۔ اور دیکھتے ہیں۔ کہ اس سے کیا اخذ ہوتا ہے استغفر امر کا صیغہ ہے جس سے فعل طلب کیا جاتا ہے۔ جمہور کے نزدیک امر کا موجب الزام یعنی وجوب ہے۔ جب تک کہ اسکے خلاف کوئی دلیل نہ پائی جائے تکرار فعل کے متعلق اہل اصول کی یہ رائے ہے۔ کہ امر میں تکرار واجب کا نہیں۔ اور نہ امر تکرار کا احتمال رکھتا ہے۔ کیونکہ امر کا لفظ ایک ایسا صیغہ ہے جو اپنے معنی کیلئے طلب فعل سے مختصر بنایا گیا ہے۔ لیکن فعل کا لفظ فرد ہے۔ اسلئے اس میں عدد کا احتمال نہیں[1] اس عبارت کا خلاصہ مطلب یہ ہے۔ کہ امر میں تکرار کو راہ نہیں۔ استغفر سے مراد یہ ہے کہ ایک دفعہ استغفار کرنے سے وجوب ساقط ہوتا ہے۔ دوسرا اصول یہ ہے کہ امر کا تکرار سبب کے تکرار کیوجہ سے ہوتا ہے۔ یہاں امر کا سبب ذنب ہے۔ اور جب ذنب متکرر ہوگا۔ تو امر بھی متکرر ہوگا۔ استغفار آپ اسلئے کرتے تھے۔ جیساکہ اوپر کی حدیث سے پایا جاتا ہے۔ کہ آپکے دل پہ پردہ آجاتا تھا۔ اور اس پردہ کے بار بار آنے سے آپکو استغفار بھی بار بار کرنا پڑتی تھی۔ یہ تو آپکی اپنی حالت تھی یہی صورت مومنین اور مومنات کیلئے استغفار کی حالت میں ہے۔ جناب رسول اللہ صلعم کو وقتاً فوقتاً مسلمانوں کیلئے دعائیں کرنا پڑتی تھیں۔ اور پڑتی ہیں۔ تاکہ انکے گناہ بخشے جائیں۔ اور وہ اپنی اپنی قابلیت کے مطابق پاک ہوسکیں۔ یہ فرض آپکا منصب رسالت کیوجہ سے ہے۔ یہ دعا استغفار کی مومنوں کیلئے آپ ایک دفعہ نہ مانگ سکتے

[1] ولا موجب لہ فی التکرار ولا تحملہ ان لفظ الامر صیغۃ اختصرت لمعناها من طلب الفعل لکن لفظ الفعل فرد فلا یحتمل العدد۔ حسامی فصل امر۔

تھے۔ کیونکہ اسباب کے تکرار کیوجہ سے استغفار کا تکرار بھی ضروری ہے۔ افراد مومنین
اور مومنات کے گناہ مختلف اوقات میں ظہور پذیر ہوتے تھے۔ اور ہوتے ہیں
اسلئے ذنوب کے متکرر ہونے سے آپکو مومنین اور مومنات کیلئے استغفار بھی مختلف
اوقات پہ مانگنا پڑتی ہے۔ اپنی حین حیات کے مومنوں کیلئے بھی آپکو استغفار مانگنا پڑتی
تھی۔ اور آپ مانگتے رہے۔ زندگی کے بعد بھی مومنوں کو آپکے استغفار کی ضرورت
گناہوں کیوجہ سے ہے۔ اسلئے اب بھی آپکو نبی ہونے کی حیثیت سے اُن کے لیے
استغفار مانگنا پڑتی ہے۔ اور یہ استغفار آپکی قیامت تک جاری رہیگی۔ اگر ہم یہ خیال
کریں کہ یہ دُعا استغفار آپ کی صرف زندگی تک محدود تھی۔ اور اب وفات کے بعد
ختم ہو چکی ہے۔ تو اس سے اور نقصوں کے علاوہ ایک بڑا نقص یہ رونما ہوتا ہے
کہ فرشتوں کی نسبت یہ بہت سی حدیثوں میں مروی ہے کہ وہ امت نبوی کے افراد
کیلئے مغفرت مانگتے رہتے ہیں۔ صحیحین میں ہے کہ جب آدمی مسجد میں نماز پڑھتا رہتا
ہے۔ تو ملائکہ اُس کیلئے دعا مغفرت مانگتے رہتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ اللھم صل
علیہ اللھم ارحمہ اے اللہ۔ اس پر اپنی بخشش بھیج اے اللہ اس پر رحم کر[1] اس طرح دیگر
موقعوں پر بھی فرشتے افراد امت کیلئے مغفرت ورحمت مانگتے رہتے ہیں۔ جس کا تفصیلی
ذکر حدیثوں میں موجود ہے[2] گویا اب صورت یہ ہوگی کہ نبی الرحمت اپنے امت کے
افراد کیلئے بخشش نہیں مانگ سکتے۔ مگر فرشتے مانگتے رہتے ہیں۔ اور ہمیشہ مانگتے
رہینگے۔ فرشتوں کے ذمہ بخشش مانگنے کا کام اس طرح سپرد نہیں جسطرح کہ امت کے
منزل تک پونچانے کا کام رسول کے سپرد ہے۔ اس لئے رسول میں یہ قابلیت بطریق
اولی ہونا چاہیے۔ کہ وہ اپنی امت کے افراد کیلئے قیامت تک استغفار مانگیں۔
تاکہ وہ منزل مقصود کو پونچ سکیں۔ بالخصوص جبکہ اب نبیؐ کی روح مقدس غریباً ایسی

[1] مشکوۃ باب المساجد ص ۵۳ [2] دیکھو ابواب صلوۃ علی النبی صلعم و دیگر ابواب۔



ہی روح مجرد ہے۔ جیسے کہ فرشتے ارواح مجردہ ہیں۔ اور جب نبی کی روح بھی اب
روح مجرد ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ اس سے ادنیٰ قسم کی مخلوق یعنی فرشتوں کی
سی قابلیت اور کیفیت استغفار سلب کر لی جائے۔ جو کیفیت کہ رسول کو زندگی
میں منصب رسالت کی وجہ سے بدرجہ اتم حاصل تھی۔ اور اب بھی منصب رسالت کی
وجہ سے حاصل ہے۔ اسکے علاوہ اگر جناب رسول اللہ صلعم کی روح سے قوت استغفار
و دُعا سلب کر لی گئی ہے تو پھر اُس سے نقص یہ پیدا ہوتا ہے کہ اب افراد امت کس
حکیم روحانی سے اپنی بیماریوں کا علاج کرائیں اور پاکیزگی حاصل کرنے کیلئے کس کا در تلاش
کریں ؎

چو کحل دیدہ ما خاک آستاں شماست     کجا رویم بفرما ازیں جناب کجا

۱۵ — قرآن پاک میں ہے کہ نہیں بھیجا ہم نے کسی رسول کو مگر اس لئے[1]
کہ اسکی اللہ کی اجازت سے تابعداری کی جائے۔ اور اگر وہ جبکہ وہ اپنے نفسوں پر ظلم
کرتے۔ تیرے پاس آتے اور اللہ سے بخشش مانگتے اور رسول بھی اُن کیلئے بخشش
مانگتا۔ تو وہ اللہ کو توبہ قبول کرنے والا رحم کرنے والا پاتے۔ اس سے صاف ظاہر ہے۔ کہ
رسول اللہ کا منصب تزکیہ کے سلسلہ میں یہ بھی ہے کہ اپنی امت کے گنہگاروں کیلئے
بخشش مانگیں۔ اور یہ فرض کبھی بھی آپ سے ساقط نہیں ہو سکتا۔ یہاں استغفرت نہیں
کہا گیا ہے۔ بلکہ استغفر لہم الرسول کہا گیا ہے۔ اس میں دو باتوں کا لحاظ ہے۔ ایک
تعظیم وتفخیم کا اور دوسرے اس امر کا کہ امت کیلئے استغفار رسول کا منصب ہے
نہ کسی اور کا۔ آخری رسول کی اطاعت کسی ایک زمانے کیساتھ مخصوص نہیں۔ بلکہ وجوب
ہے کہ انکی اطاعت ہر زمانے اور ہر وقت میں کی جائے۔ اور بالخصوص اس وقت تک

[1] وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللہ ولو انھم اذ ظلموا انفسھم جاؤک
فاستغفروا اللہ واستغفر لہم الرسول لوجدوا اللہ توابا رحیما۔ نساء۔ ۴۔ ۶۴

جب تک کہ آپکی نبوت جاری رہے گی۔ اور جب اطاعت رسول اب قیامت تک جاری ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ آپکی دعا اور استغفار امت کیلئے قیامت تک جاری نہ رہے۔ کیونکہ اطاعت رسول اور استغفار کا باہمی لازم ملزوم کا تعلق ہے۔ مومن آپکی اطاعت کرتے ہیں۔ اور اس اطاعت کے طفیل وہ آپکی دعا اور استغفار کے سزاوار بنتے اس دعا و استغفار سے آپ اللہ کے اذن سے پاک کیئے جاتے۔ اور اسطرح منزل مقصود کو پونچ جاتے ہیں۔ اگر اطاعت کا فعل جاری ہو۔ اور دعا و استغفار کا فعل منقطع ہو۔ تو یہ بداہتہ بے معنی بات ہے جب آپ اپنی امت کے افراد کیلئے اب وفات کے بعد کوئی دعا نہیں کر سکتے۔ اور نہ استغفار مانگ سکتے ہیں۔ تو پھر جو لوگ آپکی دعا و استغفار کے محتاج ہیں۔ وہ اپنی ضرورتیں کہاں سے پوری کریں۔ اس سلسلہ میں یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے۔ جیساکہ باب اول میں بیان کیا گیا ہے۔ کہ آپ کا منصب بحیثیت رسول تزکیہ مومنین ہے۔ آپ اس منصب کو ادا نہیں کر سکتے۔ اور نہ آپ کسی کو پاک کر سکتے ہیں۔ جب تک کہ پاک ہونے والا وسائل تزکیہ اختیار نہ کرے۔ اور آپ اس کیلئے تزکیہ کی دعا نہ کریں۔ یہ دعا آپکی اس وقت تک جاری رہیگی۔ جب تک کہ منصب تزکیہ آپکے سپرد رہیگا۔ باب اول میں یہ ثابت کیا جاچکا ہے۔ کہ یہ منصب تزکیہ تا قیامت قائم رہیگا۔ اور آپ تا قیامت مومنین کو اذن ربی سے پاک کرتے رہینگے۔ اور ان کیلئے دعائیں مانگتے رہینگے۔ باب اول میں ادعیہ کے اور اسند عا ادعیہ کے شواہد بھی با تفصیل بیان کیئے گئے ہیں۔ دیکھو فقرات ۳۵ تا ۳۷۔

۲۰ —— عالم برزخ میں نماز کا پڑھنا نبیوں کی خصوصیات سے نہیں۔ بلکہ یہ تو وہ عبادت ہے جسے خواص مومنین کیا عامہ مومنین بھی ادا کرتے ہیں۔ اس سے مومنوں کے درجے بلند ہوتے ہیں۔ نماز میں اپنے لئے اور اپنے دینی بھائیوں کیلئے



دعائیں مانگی جاتی ہیں۔ اس لئے ظاہر ہے کہ ولی اور عامی مومن بھی اپنے بھائیوں کیلئے بعد وفات دعائیں مانگتے ہیں۔ مسند احمد اور ابو داؤد میں ہے کہ جس فوت شدہ مسلم کے جنازے پر چالیس آدمی شرک نہ کرنے والے کھڑے ہوں۔ تو اللہ تعالیٰ ضرور انکی شفاعت سنتا ہے[51] مسلم۔ نسائی اور احمد کی روایت بھی اس سے ملتی جلتی ہے[52] ترمذی کی روایت بھی اسی نہج پر ہے[53] ابن ماجہ میں ہے کہ جس پر سو آدمی نماز جنازہ پڑھیں وہ بخشا جاتا ہے[54] افسوس کا مقام ہے۔ کہ دنیا میں تو ایک مومن کو دوسرے کیلئے دعا کرنے کا اختیار ہو۔ مگر بعد وفات عالم برزخ میں اس سے یہ کیفیت سلب کر لی جائے۔ یہ بات معقولیت سے کوسوں دور ہے۔ جناب رسول اللہ صلعم تو عالم برزخ سے درود و سلام کا جواب دیں۔ اور اپنی امت کیلئے دعا کریں۔ جیساکہ اوپر مذکور ہوا۔ اور آپ وہاں نماز اور قرآن بھی پڑھیں۔ اور نماز میں اپنی امت کیلئے دعا بھی مانگیں۔ مگر خواص مومنین یعنی اولیا کرام جب دنیا سے رخصت ہوں۔ تو گو کہ وہ وہاں پونچکر نماز بھی پڑھیں۔ مگر اپنے دینی بھائیوں کیلئے دعا کرنے کی طاقت نہ رکھیں۔ یہ کس طرح ہو سکتا ہے۔ جب عام اور خواص مومنین عالم برزخ میں نبیوں کے نقش قدم پر چل کر نماز اور قرآن پڑھتے ہیں۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ وہ نبیوں کیطرح اپنے دینی بھائیوں کیلئے دعا نہ کریں۔ شعب الایمان۔ ابو الشیخ اور ابن عساکر کی ایک روایت ہے کہ جو کوئی شخص اپنے کسی دوست کی قبر پر جائے۔ اور اسے سلام کہے۔ اور قبر کے پاس بیٹھے۔ تو وہ اسے سلام کا جواب دیتا ہے[55] جیساکہ نبی صلعم درود و سلام کا جواب دیتے ہیں۔

[51] منتخب جلد ۶ ص ۲۵۰ - الاستغفوافیہ [52] ایضاً [53] منتخب جلد ۶ ص ۲۵۲

[54] منتخب جلد ۶ ص ۲۵۱ -

[55] منتخب جلد ۶ - ص ۲۷۴ و ۲۷۵ +

۲۲ —— امام جلال الدین سیوطی نے ایک کتاب شرح الصدور بشرح حال الموتی والقبور لکھی ہے۔ اس میں انہوں نے ایک باب عرض اعمال الاحیاء علی الاموات کا باندھا ہے۔ اس میں جو حدیثیں درج ہیں وہ پڑھنے کے قابل ہیں۔ احمد حکیم ترمذی اور ابن مندہ کی روایت ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تمہارے اعمال تمہارے فوت ہوئے ہوئے رشتہ داروں اور قرابتیوں پر پیش کئے جاتے ہیں اگر وہ اعمال اچھے ہوں۔ تو وہ خوش ہوتے ہیں۔ اگر اچھے نہ ہوں تو کہتے ہیں۔ کہ اے اللہ اُن کا خاتمہ نہ کرنا جب تک کہ تو انکو راہ راست پر نہ لائے جیساکہ تو نے ہم کو راہ راست پر لایا ہے۔ اسی طرح کی روایت مسند ابو داؤد طیالسی میں ہے حکیم ترمذی کی نوادر الاصول میں روایت ہے کہ لوگوں کے اعمال سوموار اور جمعرات کو اللہ پر اور جمعہ کو نبیوں اور والدین پر پیش کئے جاتے ہیں۔ شعب الایمان بیہقی میں بھی ہے کہ تمہارے اعمال تمہارے فوت شدہ رشتہ داروں اور قرابتیوں پر پیش کئے جاتے ہیں۔ ابن عساکر۔ ابن مندہ اور ابن ابی الدنیا کی روایت ہے کہ عباد خواص ابراہیم بن صالح کے پاس گیا۔ عباد خواص اُن دنوں امیر فلسطین تھے۔ عباد نے ابراہیم سے کہا کہ مجھے نصیحت کیجئے۔ وہ بولے کہ مجھے خبر پونچی ہے۔ کہ زندوں کے اعمال انکے مرے ہوئے رشتہ داروں پر پیش کئے جاتے ہیں۔ پس تجھے دیکھنا چاہیے کہ تیرا کونسا عمل رسول اللہ صلعم کی خدمت میں پیش ہوتا ہے۔ اسکے علاوہ اور بھی روایات کتاب مذکور میں ہیں۔ جن سے پایا جاتا ہے۔ کہ امتیوں کے اعمال جناب رسول اللہ صلعم پر پیش کئے جاتے ہیں۔ چنانچہ آپکی زندگی میں بھی ایک آدھ دفعہ ایسا ہوا۔ صحیح مسلم میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میرے پاس میری امت کے اچھے اور بُرے اعمال پیش کئے گئے۔ چنانچہ میں نے انکے اچھے عملوں سے اذی کا راستے سے ہٹانا اور بُرے عملوں سے مسجد میں تھوکنا جو تھوک دفن نہ کی جائے[۱] پ

[۱] مشکوٰۃ باب المساجد



اور جب صورت یہ ہے۔ تو پھر ان اعمال کا پیش کیا جانا اس غرض سے بھی ہے کہ جو مومن پاک ہونے کے قابل ہو۔ اُسے پاک کیا جائے۔ اور جسکے لئے دعا کی ضرورت ہو اس کیلئے دعا کی جائے۔ تاکہ وہ منزل مقصود کو پونچے۔ جیساکہ روایات بالا میں بھی اسکی طرف اشارہ ہے۔ اسلئے بھی ظاہر ہے۔ کہ جناب رسول اللہ صلعم وفات پاجانے کے بعد بھی اپنے امتیوں کیلئے دعا اور استغفار کرتے ہیں۔ اور اس غرض کیلئے بھی اعمال امتیوں کے آپکی خدمت میں پیش ہوتے رہتے ہیں۔

۲۲ —— تقاریر بالا سے ذیل کی باتیں پایۂ ثبوت کو پونچتی ہیں۔

۱- دعا عبادت ہے۔ فقرہ (۱)

۲- دعا کا اثر ہوئے بغیر نہیں رہتا۔ اگر دعا قبول نہ ہو تو دعا کرنے والے کے کچھ گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں۔ فقرات ۲ تا ۷۔

۳ جو کمالات کامل مومن دنیا میں حاصل کر لیتا ہے۔ وہ دنیا سے رخصت ہونے کے بعد بھی اسکے ساتھ رہتے ہیں۔ استجابت دعا بھی ان کمالات سے ہے۔ اور یہ کمال بھی کامل مومن کیساتھ بعد وفات رہتا ہے۔ فقرہ ۸۔

۴- نبی اور مومن قبروں میں بھی نمازیں پڑھتے عبادتیں کرتے اور اپنے دینی بھائیوں کیلئے دعائیں مانگتے رہتے ہیں۔ فقرات ۱۷ و ۲۰۔

۵- فوت ہوئے پیچھے بھی نبی۔ صدیق اور شہید زندہ رہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے انعامات کے احساس کیلئے بھی یہ زندگی ضروری ہے۔ فقرات ۹ تا ۱۱۔

۶- امام محمد جزری مولف حصن حصین نے وجہ تالیف کتاب میں ظاہر کیا ہے۔ کہ اُنہوں نے رسول اللہ صلعم کی دعا کے ذریعہ دشمنوں سے رہائی پائی تھی اس لئے رسول کی دعا بعد وفات بھی ہوتی ہے۔ اور وہ دعا با اثر ہوتی ہے۔

فقرات ۱۲ و ۱۳۔

۷ - دعاؤں میں وسیلہ نبیوں اور صالحہ مومنوں کا لیا جا سکتا ہے۔
فقرات ۱۴ و ۱۵ -

۸ - وسیلہ تین طرح کا ہوتا ہے - ذات کا - دعا کا اور اطاعت کا اور تینوں طرح کا وسیلہ نصوص سے ثابت ہے -
فقرہ - ۱۵ -

۹ - حضور علیہ الصلوٰۃ مومنوں کی درود و سلام کا جواب دعا سے دیتے ہیں -
فقرہ ۱۶ -

۱۰ - درود و سلام بھی دعا ہے - پس نبی صلعم وفات کے بعد بھی امتیوں کی دعا کا جواب دعا سے دیتے ہیں - فقرات ۱۶ تا ۲۰

۱۱ - جو دعائیں نبی اور مومن اپنے دینی بھائیوں کیلئے عالم برزخ میں مانگتے ہیں وہ اکارت نہیں جاتیں اگر وہ اکارت جاتیں یا عبث ہوتیں تو پھر روحیں کبھی ایسی دعائیں نہ کرتیں -
فقرات ۱۶ تا ۲۰

۱۲ - نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرض ہے کہ وہ اپنی امت کے افراد کیلئے استغفار کریں - اور استغفار اور دیگر دعاؤں کے ذریعہ سے انکو پاک کریں -
فقرات ۱۸ تا ۲۰

۱۳ - امتیوں کے اعمال نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر پیش ہوتے ہیں - اور وہ اسلئے بھی پیش ہوتے ہیں - کہ آپ قابل افراد کیلئے تزکیہ کی دعا کریں -
فقرہ ۲۱ - ۲۵

زاہد ظاہر پرست از حال ما آگاہ نیست
در حق ما ہر چہ گوید جائے ہیچ اکراہ نیست
بندۂ پیر خراباتم کہ لطفش دائم است
ورنہ لطف شیخ و زاہد گاہ ہست و گاہ نیست

نوٹ: کاتب نے غلطی سے تیسرا باب صفحہ ۱۵۷ سے شروع کیا …

# تیسرا باب

## قبروں کی زیارت - اور قبروں پر دعا -

حافظا اگر پائے بوس شاہ سنت میدہد
یافتی در ہر دو عالم زینت عز و علا -

سوال غور طلب یہ ہے - کہ کیا قبروں کی زیارت جائز ہے - قرآن پاک میں ہے اور تو نہ پڑھ نماز جنازہ ان میں سے کسی پر جو مرے - اور نہ تو کھڑا ہو اسکی قبر پر بیشک وہ اللہ اور اسکے رسول پر ایمان نہیں لائے - اور وہ مر گئے - درحالیکہ وہ فاسق تھے۔[1] یہ حکم کافروں مشرکوں منافقوں کی میتوں اور ان کی قبروں کے متعلق ہے - رسول اللہ صلعم کو اجازت نہ تھی کہ وہ ایسے لوگوں کے لئے دعائے مغفرت مانگتے اور نماز جنازہ پڑھتے - آپ کو ان کی قبروں پہ کھڑے ہو کر دعا کرنے کی بھی اجازت نہ تھی اس آیت سے یہ بات پائی جاتی ہے کہ مومنوں کا جنازہ پڑھنا اور ان کی قبروں پہ جانا اور وہاں کھڑے ہو کر ان کے لئے دعا کرنا مسنون ہے - حدیثوں سے بھی اسکی تائید ہوتی ہے - آپ فرماتے ہیں کہ میں تم کو قبروں کی زیارت سے منع کیا کرتا تھا اب تم ان کی زیارت کیا کرو۔[2] صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلعم لوگوں کو بتاتے تھے کہ جب تم قبروں کی طرف جاؤ تو وہاں یہ کہا کرو - کہ اے دیار کے رہنے والے مومنو اور مسلمانو! سلام ہو تم پر ہم تم سے ملنے والے ہیں - انشاء اللہ ہم مانگتے ہیں اللہ تعالیٰ سے عافیت اپنے لئے اور تمہارے لئے[3] اس سے ظاہر ہے کہ زندوں کیلئے قبروں کے پاس جا کر اپنے لئے بھی عافیت کی دعا کرنا مستحب ہے - صحیح مسلم میں حضرت عائشہ کی روایت سے ہے کہ ان کے ہاں جس رات رسول اللہ صلعم ہوتے تھے

[1] ولا تصل علیٰ احد منہم مات ابدا ولا تقم علیٰ قبرہ انہم کفروا باللہ و رسولہ وماتوا وہم فاسقون
براۃ - ۹ - ۸۴ ؎[2] مشکوٰۃ باب زیارت قبور - روایت مسلم ؎[3] مشکوٰۃ باب زیارۃ قبور -

آپ آخر شب کو بقیع کیطرف نکل جاتے۔ اور کہتے تم پر سلام ہو۔ اے دار قوم مومنین تم کو پونچا ہے وہ جسکا وعدہ تمکو کل کیلئے دیا گیا ہے۔ اور تم کو مہلت دیگئی ہے۔ ہم واللہ تم سے ملنے والے ہیں۔ اے اللہ اہل بقیع غرقد کو بخش دے [1] دوسری حدیث میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تو یہ کہا کر اے دیار کے رہنے والو مومنو اور مسلمانو۔ اللہ ہم سے آگے گئے ہوؤں اور پیچھے آنے والوں پر رحم کرے۔ اور ہم انشاء اللہ تم سے ملنے والے ہیں [2] اس سے ظاہر ہے۔ کہ زندوں کیلئے قبروں پر جاکر اپنے آپ کو بھی دعا میں شامل کرنا جائز ہے۔ حضرت ابن عباس سے مروی ہے رسول اللہ صلعم مدینہ کی قبروں سے گذرے اور اس طرف منہ کیا۔ اور بولے اے اہل قبور تم پر سلام ہو۔ اللہ تعالیٰ ہم کو اور تم کو بخشے۔ تم ہم سے آگے ہو۔ اور ہم تمہارے پیچھے ہیں [3] اس سے صاف پایا جاتا ہے۔ کہ زندہ مومن قبروں پر جاکر اپنی مغفرت کی دعا بھی کرسکتا ہے۔ ابن ماجہ کی روایت میں ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میں تم کو قبروں کی زیارت سے منع کیا کرتا تھا۔ اب تم زیارۃ کیا کرو۔ کیونکہ اس سے دین کے بارہ میں زہد پیدا ہوتا ہے۔ اور آخرت یاد آتی ہے [4] نسائی اور مسلم میں ہے۔ اے دیار کے رہنے والے مومنو! اور مسلمانو تم پر سلام ہو۔ اللہ ہم سے آگے گئے ہوؤں پر اور ہم سے پیچھے آنے والوں پر رحم کرے۔ اور ہم انشاء اللہ تم سے ملنے والے ہیں [5] ابو داود میں ہے کہ جب نبی صلعم دفن میت سے فارغ ہوتے تو کھڑے ہوتے اور کہتے کہ اپنے بھائی کیلئے مغفرت مانگو اور اسکے لئے تثبت (منکر و نکیر کے روبرو کلمہ شہادت پر قائم رہنا) مانگو کیونکہ اب اس سے سوال ہو رہا ہے [6] ابوداؤد اور نسائی میں ہے کہ نبی صلعم نے اپنی والدہ کی قبر کی زیارت کی۔

[1] مشکوۃ باب زیارت قبور [2] مشکوۃ باب زیارۃ قبور مسلم۔ [3] مشکوۃ باب۔ زیارہ قبور۔ ترمذی
[4] مشکوۃ باب زیارت قبور۔ [5] منتخب جلد ۲ فصل زیارت قبور ص ۲۸۳ و ۲۷۴



آپ روئے۔ اور اُن کو بھی رلایا جو آپکے ارد گرد تھے۔ پھر فرمایا کہ میں نے اللہ تعالےٰ سے اجازت مانگی تھی کہ ان کیلئے مغفرت مانگوں۔ مگر مجھے اجازت نہیں ملی۔ اور جب میں نے انکی قبر کی زیارت کی اجازت چاہی تو مجھے اجازت دیدیگئی۔ پس قبروں کی زیارت کیا کرو۔ کیونکہ اس سے موت یاد آتی ہے [1] ترمذی میں بھی اسی مضمون کی حدیث مروی ہے [2] مسند احمد۔ ترمذی اور ابن ماجہ میں ہے۔ کہ رسول اللہ صلعم نے ان عورتوں پر لعنت کی ہے۔ جو قبروں کی زیارت کرتی ہیں۔ لیکن یہ حدیث اوپر کی حدیثوں کے متضاد واقع ہوئی ہے۔ اسلیئے اسکی یہ تاویل کی گئی ہے۔ کہ یہ صورت رسول اللہ صلعم کی اجازت سے پہلے تھی۔ یا یہ کہ یہ حکم اب تک صرف عورتوں کیلئے باقی ہے۔ کیونکہ وہ جزع فزع سے نہیں رک سکتیں [3]

۳۔ احادیث بالا سے ذیل کی باتیں ثابت ہوتی ہیں۔

اول۔ مومنوں اور کافروں دونو کی قبروں کی زیارت جائز ہے۔

دوئم۔ مومنوں کی قبروں پر جانا اور وہاں ان کیلئے اور اپنے لئے دعا مانگنا جائز ہے بلکہ یہ سنت متواترہ سے ہے۔

سوئم۔ کافروں اور منافقوں پر نماز جنازہ پڑھنا اور انکے لئے مغفرت مانگنا ممنوع ہے۔

چہارم۔ اہل مقابر کو پکارنے کیلئے خطاب کا صیغہ وضع کیا گیا ہے۔ اور ان سب سے اسطرح خطاب کیا گیا ہے۔ جس طرح کہ زندہ زندہ سے کرتا ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ خطاب کا صیغہ عبث اور مہمل ہے۔ تو اس سے یہ لازم آتا ہے، کہ صادق مصدوق

[1] منتخب جلد ۲ فصل زیارت قبور ص ۲۷۴ و مشکوۃ باب زیارت قبور
[2] منتخب جلد ۲ فصل زیارت قبور۔ ص ۲۷۳
[3] مشکوۃ باب زیارت قبور۔

نے ایک عبث فعل کا حکم دیا ہے۔ جو محال مطلق ہے۔ اس سے مومنوں کی حیات بعد وفات کا صریحی ثبوت ملتا ہے۔

**پنجم** - قبروں پر جاکر اپنے لئے اور اہل قبور کیلئے دعا کرنے سے فریقین کے گناہ مٹتے اور درجے بڑھتے ہیں۔ اگر کسی صورت میں بھی ایسا نہ ہوتا ہو۔ تو پھر نبی صلعم کی دعا معاذ اللہ عبث ہے۔ اور آپ کا دعا کے متعلق حکم بھی عبث ہے جو کسی طرح بھی درست نہیں۔

**ششم** - السلام علیکم کہنے کی اور دعا کرنے کی نیت سے قبروں پر کھڑے ہونا جائز ہے۔ بلکہ قبروں سے گذرنے والوں کیلئے ایسا کرنا ضروری ہے۔

**ھفتم** - زیارت قبور کی اصطلاح شرعی ہے۔ اسے شارع علیہ السلام نے خود وضع کیا ہے[1] احادیث نبوی میں اس اصطلاح کا صاف اور واضح استعمال موجود ہے۔ بلکہ اس کا اطلاق کفار و مشرکین کی قبروں کیلئے بھی جائز رکھا گیا ہے۔

۳ ــــ اب دوسرا سوال یہ ہے۔ کہ کیا رسول اللہ صلعم کی قبر پر جانا اور وہاں جاکر اپنے لئے دعا کرنا جائز ہے۔

قبروں پر جانا جائز ہے۔ بلکہ رُو رو ہا کے امر سے زیارت قبور کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ قبروں پر جانا دو غرض سے ہوتا ہے۔ ایک اہل قبر کیلئے دعا کرنا۔ اور اس میں زندوں کو بھی شامل کرنا[2] اور دوسرے عبرت حاصل کرنا۔ اور یہ دونو باتیں مشروع ہیں۔ جیسا کہ اوپر کی تقاریر سے ظاہر ہوا۔

تیسرا فائدہ قبر پر جانے سے یہ ہے۔ کہ اہل قبر کی روح ہمارے لئے دعا کرے۔ جناب رسول اللہ صلعم کے متعلق صاف طور بتایا گیا ہے۔ کہ جب آپ پر درود بھیجا جاتا ہے۔ تو آپ اس کا جواب دیتے ہیں[3] اور سلام و درود بھیجنے والے

[1] و [2] فقرات ا و ۲ باب ہذا



کیلئے سلام و درود بھیجتے ہیں[1] جو باعث مغفرت ہوتی ہے۔ کیونکہ رسول کیطرف سے صلوۃ دعا استغفار ہوتی ہے۔ جیسا کہ اہل عرف کے یہاں معروف و متعارف ہے۔ دیکھو مجمع البحار لفظ صلا۔ اسکے علاوہ یہ بھی ظاہر کیا جاچکا ہے۔ کہ جب آپکی قبر کے پاس سلام و درود بھیجا جاتا ہے۔ تو آپ خود سنتے ہیں۔ اور جو دور سے بھیجا جاتا ہے۔ تو فرشتے پونچا دیتے ہیں[2] اسلئے قبر کے پاس جاکر درود و سلام بھیجنا بہت مناسب ہے۔ اسکے علاوہ یہ بات بھی ہے۔ کہ آپ کا منصب ہی یہی ہے۔ کہ اپنی امت کیلئے دعا بخشش مانگتے رہیں۔ اسلئے بھی قبر پہ جاکر درود پڑھنے اور دعا مانگنے میں یہ فائدہ ہے۔ کہ آپ بھی دعا کرنے والے کیلئے دعا مانگتے ہیں اور آپکی دعا بے حد اثر رکھتی ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان کیا جاچکا ہے[3] انہیں وجوہ کی بنا پر مؤلف حصن حصین نے قبر نبوی کو ان مواقع میں شمار کیا [illegible] دعا قبول ہوتی ہے۔ عبارت کتاب کی یہ ہے کہ حسن بصریؒ نے اپنے اس [illegible] نے اہل مکہ کیطرف بھیجا یہ لکھا کہ دعا پندرہ[15] مقامات میں قبول ہوتی [illegible] طواف میں۔ ملتزم کے نزدیک۔ میزاب کے نیچے۔ کعبہ کے اندر۔ زمزم کے نزدیک صفا و مروہ پر۔ مشعر میں۔ مقام ابراہیم کے پیچھے۔ عرفات میں۔ مزدلفہ میں منیٰ میں جمرات ثلثہ کے نزدیک میں کہتا ہوں کہ اگر دعا نبی صلعم کی قبر کے پاس قبول نہ ہوتی ہو تو پھر کس مقام میں قبول ہو سکتی ہے[4] اسی لئے رسول اللہ صلعم فرماتے ہیں کہ جو کچھ میرے گھر اور میرے ممبر کے درمیان ہے وہ جنت کے باغیچوں میں سے ایک باغیچہ ہے۔ اور میرا ممبر میرے حوض پر ہے[5] ایک روایت میں مابین حجرتی و مصلائی

[1] مشکوۃ باب الصلوۃ علی النبی صلعم۔ ابوداؤد۔ [2] مشکوۃ باب الصلوۃ علی النبی صلعم روایت شعب الایمان بیہقی۔ [3] باب ہذا اول و دوم۔ [4] حصن حصین ص ۳۳ ارکان الاجابتہ [5] مشکوۃ باب المساجد روایت بخاری و مسلم منتخب جلد ۵۔ ص ۳۵۲ ۔ صحیحین ۔ ترمذی ۔ احمد۔

اور ایک میں قبری و منبری آیا ہے مطلب قریبًا ایک ہی ہے ۔ آپ کا حجرہ وہاں ہی تھا جہاں کہ اس وقت آپکی قبر ہے ۔ علامہ ابن حجر کی بھی یہی رائے ہے ۔ دیکھو فتح الباری جلد ۳ ۔ ص ۴۶ ۔ مراد اس حدیث سے یہ ہے ۔ کہ اس مقام پر جو آپکی قبر یا آپکے مسکونہ حجرے اور آپکے ممبر کے درمیان ہے ۔ رحمت کا نزول ہوتا ہے ۔ اسلئے ایسے مقام پر قبولیت عبادت اور قبولیت دعا کیطرف اشارہ ہے ۔ اس لحاظ سے بھی مسجد نبوی میں اور آپکی قبر پر جبکہ آپ اپنی جین حیات میں رہتے تھے ۔ اپنے لئے دعا کرنا بہتر ہے ۔

۴ ـــ جو لوگ قبر نبوی کی زیارت سے روکتے ہیں ۔ وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ہے ۔ کہ تین مسجدوں کے سوا اور کسی کیلئے سفر اختیار نہ کیا جائے ۔ مسجد حر[illegible] [illegible]جد اور مسجد اقصیٰ [1] مگر ان لوگوں کو اس حدیث کے سمجھنے میں بڑی [illegible] [illegible]ں مستثنےٰ منقطع ہے ۔ جو تقدیری طور مستثنےٰ منہ میں داخل ہے مستثنےٰ [illegible] [illegible]جد ہے ۔ اور مستثنےٰ متصل تین مسجدیں ۔ پس ترجمہ یہ ہوا کہ سوائے ان تین مسجدوں کے اور کسی مسجد کیلئے شدِ رحال نہ کیا جائے ۔ اور یہ ہے بھی درست کیونکہ مسند احمد کی روایت میں یہ الفاظ آئے ہیں ۔ لا ینبغی لرجل ان یشد رحاله الی مسجد ینبغی فیہ الصلوٰة غیر المسجد الحرام والمسجد الاقصیٰ ومسجدی گویا ان مساجد کے سوا اور کسی مقام کے دیکھنے کی غرض سے یا کسی اور غرض سے سفر اختیار کرنا ممنوع نہیں بلکہ قرآن کا حکم ہے ۔ سیروا فی الارض اور یہ سیاحت صرف مسجدوں کیلئے مقصود نہیں ۔ بلکہ اس سیاحت منصوصہ کے اغراض مختلف ہیں جن میں سے ایک بڑی غرض جھٹلانے والوں کے انجام سے عبرت لینا ہے ۔ سیاحت

[1] مشکوة باب المساجد ۔ بخاری ومسلم ۔ الفاظ یہ ہیں ۔ لا تشد الرحال الا الی ثلثة مساجد المسجد الحرام ومسجد الرسول والمسجد الاقصیٰ ۔ احمد ۔ داؤد ۔ نسائی و ابن ماجہ منتخب جلد ۵ ص ۳۴۰ فضل فی الامکنة



عام کے اور اغراض بھی ہیں ۔ اور وہ یہ ہیں ۔ مشاعر اسلامی کی زیارت سے ایمان کی تجدید کرنا ۔ مقابر مقدسہ کی زیارت کرنا جیسے کہ زوروہا کے حکم سے ظاہر ہے ۔ اچھے اچھے پر فضا اور صحت افزا مقامات پر جانا اور وہاں صحت کا درست کرنا مختلف شہروں اور مختلف آبادیوں کے حالات سے آگاہی بہم پونچانا ۔ اور عبرت حاصل کرنا ۔ علوم و فنون کے حصول کیلئے دوسرے ملکوں میں جانا [illegible]ئبات دنیا کا ملاحظہ کرنا ۔ اور قدرت کی صنعتوں سے قادر صانع کی ہستی کی دلیل پانا ۔ علم باطنی اور علم روحانی کے ماہر کامل استاد کے سامنے زانوئے ادب تہ کرنا ۔ اور اسکی تلاش میں دور دور تک نکل جانا ۔ قوت لایموت کی تلاش کرنا ۔ فوجی اور سیاسی نقطہ نگاہ سے مختلف مقامات کا دیکھنا اور ملک کا نظم و نسق کرنا ۔ ہجرت اختیار کرنا ۔ غرضیکہ اس قسم کے سینکڑوں اغراض گنائے جاسکتے ہیں جنکی وجہ سے سفر اختیار کرنا بعض حالتوں میں مستحب اور بعض میں واجب ہو مشاعر اسلامیہ ۔ صفا ۔ مروہ ۔ منیٰ ۔ عرفات وغیرہ کا دیکھنا حج کرنے والوں کو خود بخود میسر آجاتا ہے ۔ یہ حج عمرہ کے سلسلہ میں سیاحت ہے ۔ مقابر مقدسہ کی زیارت زوروہا کے حکم سے مشروع ہے ۔ صحت کے درست کرنے کیلئے تداوی کا حکم جناب رسول اللہ صلعم کا موجود ہے [illegible] آپ فرماتے ہیں ۔ اللہ کے بندو ۔ علاج کیا کرو [1] پس صحت کے قائم رکھنے اور درست کرنے کیلئے بعض حالتوں میں سفر کا اختیار کرنا ضروری ہے ۔ سیروا فی الارض کا حکم خود بخود اسباب پر دلالت کرتا ہے ۔ کہ مختلف آبادیوں کے حالات کی آگاہی بہم پونچانا ۔ جب عبرت حاصل کرنے کی نیت سے ہو ۔ تو ایسا سفر باعث ثواب ہے ۔ علم کی تلاش کا حکم تاکیدی ہے ۔ اس کیلئے بھی سفر باعث ثواب ہے ۔ ابن ماجہ میں ہے کہ علم کی تلاش ہر ایک مسلم پر فرض ہے [2] ترمذی میں ہے ۔ کہ علم کی

[1] منتخب جلد ۲ ۔ ص ۴۹۵ ۔ ترمذی ۔ نسائی ۔ ابوداؤد ۔ ابن ماجہ واحمد ۔ [2] منتخب جلد ۳ ص ۲۸ ۔

تلاش گذری ہوئی باتوں کا کفارہ ہے[1]۔ فقہ کے سیکھنے کے لئے تو خود قرآن کے رُو سے سفر کی اجازت ہے[2]۔ قادر صناع کی ہستی کے دلائل کی تلاش میں سفر اختیار کرنا سیروا فی الارض کے حکم کے تحت ہی آجاتا ہے روحانی علم کی تلاش اور روحانی علم کے اُستاد کی تلاش بھی طلب علم کے حکم کے تحت آجاتی ہے۔ حضرت موسیٰ کا حضرت خضر کی ملاقات کو نکلنا اسی صنف سے تھا۔ یہاں علیم اعلم کی ملاقات کو نکلتا ہے۔ رزق حلال کی تلاش بھی انسانوں پر واجب ہے۔ ملک کے نظم و نسق کیلئے سفر اختیار کرنا بھی ضروری ہے۔ کیونکہ اس سے فتنہ و فساد دفع ہوتا ہے۔ اور سلطنت کی جڑیں مستحکم ہوتی ہیں۔ اگر نظم و نسق کیلئے سفر اختیار نہ کیا جائے۔ تو اکثر حالتوں میں ملک میں ابتری پھیلنے کا احتمال ہے۔ ایک بندۂ خدا کی زیارت کے لئے بھی سفر کرنا جائز ہے۔ صحیح مسلم میں ہے۔ کہ ایک شخص اپنے بھائی کی زیارت کو نکلا جو دوسرے قریہ رہتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اسکے راستے پر ایک فرشتہ متعین کر دیا۔ فرشتے نے اس سے پوچھا کہ تو کہاں کا ارادہ رکھتا ہے۔ وہ بولا کہ میں اپنے بھائی کو ملنا چاہتا ہوں۔ جو اس قریہ میں ہے۔ فرشتہ بولا کہ تجھ پر اس کا کوئی حق نعمت ہے جس کا تجھے لحاظ ہے۔ وہ بولا۔ نہیں بلکہ میں اس سے اللہ کیلئے محبت رکھتا ہوں۔ فرشتے نے کہا کہ میں تیری طرف اللہ کا بھیجا ہوا ہوں۔ اس پیغام کے ساتھ کہ تحقیق اللہ تجھ سے محبت کرتا ہے۔ جیسا کہ تو اس شخص سے محبت کرتا ہے[3]۔ موطا میں ہے۔ وجبت محبتی للمتحابین فی والمتجالسین فی والمتزاورین فی[4]۔ ان سے ظاہر ہے کہ اللہ کے لئے بھی کسی مرد کی زیارت کو نکلنا اور سفر اختیار کرنا عبادات میں داخل ہے۔

[1] منتخب جلد ۳ ص ۲۹ [2] فلولا نفر من کل فرقۃ منھم طائفۃ لیتفقھوا فی الدین ولینذروا قومھم اذا رجعوا الیھم لعلھم یحذرون۔ برأۃ ۱۲۲۔ [3] مشکوۃ باب الحب فی اللہ ومن اللہ۔ [4] ایضاً۔ میری محبت واجب ہوئی اُن کیلئے جو میرے لئے ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں۔ اور میرے لئے ایک دوسرے سے مل بیٹھتے ہیں۔ اور میرے لئے ایک دوسرے کی زیارت کرتے ہیں۔



۵ ــــــ افسوس کا مقام ہے۔ کہ زیارت قبر نبوی کی نفی کرنے والے ان اغراض کی نفی کرنے پر قادر نہیں۔ پھر معلوم نہیں کہ وہ حدیث بالا سے یہ نتیجہ کس طرح اخذ کرتے ہیں۔ کہ قبر نبوی کی زیارت کیلئے سفر اختیار کرنا حرام ہے۔ ان کو تو یہ کہنا چاہیے تھا۔ کہ ان تین مسجدوں میں نماز پڑھنے کی غرض کے سوا اور کسی غرض کیلئے سفر اختیار کرنا ممنوع ہے۔ مگر چونکہ ایسا نتیجہ بداہۃً غلط ہے۔ اس لئے وہ اپنا غلط نقطہ نگاہ پیش کرتے۔ اور قبر نبوی کی زیارت کی تحریم پر زور دیتے ہیں۔ ایسا ہی غلط نقطہ نگاہ شیخ ابن تیمیہ نے پیش کیا ہے۔ مگر ایسے غلط نتیجہ پر کوئی حصر نہیں ہو سکتا۔ حافظ ابن حجر عسقلانی اس حدیث کے متعلق فتح الباری[5] میں رقمطراز ہیں۔ کہ شیخ ابو محمد جوینی کہتے ہیں کہ حدیث کے ظاہر مفہوم پر عمل کرتے ہوئے ان تین مسجدوں کے سوا اور کسی کی طرف شدّ رحال حرام ہے۔ اور اسی طرح قاضی عیاض قاضی حسین نے بھی اسی ظاہر مفہوم کیطرف اشارہ کیا ہے۔ اور ایک جماعت نے بیان کیا ہے۔ اس ظاہر مفہوم پر دال ہے۔ وہ حدیث جو اصحاب سنن نے بیان کی ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ نضرۃ الغفاری نے ابوہریرہ پر اسکے طور کی طرف نکلنے کے بارہ میں انکار کیا ہے۔ اس نے ابو ہریرہؓ سے کہا کہ اگر میں تجھ سے تمہاری روانگی سے پہلے ملتا تو تو نہ نکلتا۔ اس حدیث سے استدلال کیا گیا ہے اور اس سے یہ دلالت لیگئی ہے۔ کہ غفاری نے اس حدیث شدّ رحال کو عموم پر محمول کیا ہے۔ اور اس کیساتھ ابو ہریرہ نے موافقت کی ہے۔ لیکن صحیح بات امام حرمین۔ اور دیگر اصحاب شافعیہ کے نزدیک یہ ہے کہ یہ شدّ رحال حرام نہیں۔ انہوں نے اس حدیث کے مختلف جوابات دئیے ہیں۔ ایک یہ ہے۔ کہ ان تین مسجدوں کیطرف شدّ رحال میں فضیلت تامہ ہے۔ اور دوسرے مقامات کیطرف شدّ رحال جائز ہے۔ احمد کی ایک روایت میں بھی ایسا ہی آیا ہے۔ ایک اور جواب یہ ہے کہ نہی اس شخص سے مخصوص

[5] جلد ۳۔ ص ۴۳۔ ۴۴۔

ہے۔ جسنے یہ نذر مانی ہو کہ وہ ان تین مسجدوں کے سوا اور کسی مسجد میں نماز پڑھیگا۔ اس نذر کا پورا کرنا اس پر واجب نہیں۔ یہی ابن بطال کا قول ہے۔ ایک اور جواب یہ ہے۔ کہ حدیث شدِّ رحال سے صرف مساجد کا حکم مراد ہے۔ اسلئے ان تین مسجدوں کے سوا اور کسی مسجد کیطرف شدِ رحال نہیں کرنا چاہیے۔ لیکن اگر کسی کا ارادہ کسی نیک مرد یا قرابتی یا کسی دوست کی زیارت کا یا طلب علم یا تجارت یا سیر کا ہو۔ تو یہ ممنوع نہیں۔ اسکی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے۔ جو احمد نے شہر بن حوشب کے طریق سے روایت کی ہے۔ کہ میں نے ابو سعید سے سنا جبکہ طور میں نماز کا ذکر ان کے سامنے کیا گیا۔ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ کسی نمازی کیلئے جائز نہیں کہ وہ مسجد حرام مسجد اقصےٰ اور میری مسجد کے سوا اور کسی مسجد کیطرف نماز پڑھنے کے خیال سے شد رحال کرے یہ حدیث حسن مشہور ہے۔ اگرچہ اس میں کچھ ضعف ہے۔ کرمانی کہتے ہیں کہ ہمارے زمانہ میں بلاد شامیہ میں اس مسئلہ پر بڑے مناظرے ہوئے۔ اور فریقین کی طرف سے رسائل تصنیف ہوئے۔ اس میں اشارہ ہے اس طرف کہ شیخ تقی الدین سبکی نے اور دوسروں نے شیخ تقی الدین ابن تیمیہ کا رد کیا ہے۔ اور حافظ شمس الدین بن عبد الہادی اور دوسروں نے ابن تیمیہ کا ساتھ دیا ہے۔ اور یہ بات ہمارے شہروں میں مشہور ہے حاصل کلام یہ کہ انہوں نے ابن تیمیہ پر الزام قائم کیا ہے کہ اس نے رسول اللہ صلعم کی قبر کیطرف شد رحال حرام قرار دیا ہے۔ اور ہم نے اس صورت کا انکار کیا ہے اس مسئلہ کی تشریح میں فریقین نے لمبی چوڑی بحثیں کی ہیں۔ اور یہ ان شنیع مسائل سے ہے۔ جو ابن تیمیہ سے منقول ہیں۔ اوروں نے جو مشروعیۃ زیارت قبر نبوی پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔ اسکے رد پر وہ روایت دلیل لائی گئی ہے۔ جو امام مالک کی طرف منسوب ہے اور وہ یہ ہے کہ یہ کہنا مکروہ ہے کہ میں نے قبر نبوی کی زیارت کی۔ محققین نے اس کا یہ جواب دیا ہے۔ کہ ادب کے لحاظ سے اس لفظ کا استعمال کرو



ہے۔ اصل زیارت مکروہ نہیں۔ کیونکہ قبر نبوی کی زیارت افضل اعمال اور اجل قربات سے ہے۔ جو زائرین کو رب ذو الجلال کے عتبہ علیہ تک پہنچاتی ہے۔ اور کہ زیارت قبر نبوی کی مشروعیہ بلا نزاع محل اجماع ہے"۔[۱] امام قسطلانی نے بھی مواہب لدنیہ میں ایک فصل زیارت قبر نبوی کی باندھی ہے۔ اس کے اقتباسات ناظرین کی ضیافت طبع کیلئے پیش کرتا ہوں۔ امام موصوف لکھتے ہیں کہ (۱) "مسلمانوں کا زیارت قبور کے استحباب پر اجماع ہے۔ جیسا کہ امام نووی نے بھی بیان کیا ہے۔ مگر اصحاب ظواہر نے اس زیارت کو واجب بتایا ہے۔ اسلئے رسول اللہ صلعم کی زیارت بالعموم اور بالخصوص دونوں طرح مطلوب ہے اور اس لئے بھی مطلوب ہے کہ زیارت قبور تعظیم ہے اور رسول اللہ صلعم کی تعظیم واجب ہے

(۲) "ابن حبیب مالکی کا قول ہے۔ کہ قبر نبوی کی زیارت ترک نہ کی جائے۔ اور نہ مسجد نبوی میں نماز۔ اور جو شخص قبر نبوی کی زیارت کا ارادہ کرے۔ وہ ساتھ ہی مسجد نبوی کی زیارت کا اور اس میں نماز پڑھنے کی نیت بھی کرے۔ کیونکہ یہ مسجد ان تین مسجدوں میں سے ایک ہے جنکے سوائے اور کسی کی طرف شدِّ رحال جائز نہیں۔ اور ایسا کرنا مالک کے نزدیک افضل ہے"۔

(۳) خلیفہ عمر بن عبد العزیز قاصد کے ہاتھ نبی صلعم کی خدمت میں سلام بھیجا کرتے تھے۔ اس لئے عموم ادلہ کے لحاظ سے قبر نبوی کیطرف سفر باعث تقرب ہے۔ اور جو کوئی قبر نبوی کی زیارت کی نذر رکھے۔ اس کے لئے اسکا پورا کرنا واجب ہے۔ جیسا کہ ہمارے اصحاب میں سے ابن کج کی قطعی رائے ہے"۔

(۴) "قاضی عیاض نے شفاء میں بیان کیا ہے کہ میں نے نبی صلعم کو خواب میں دیکھا اور میں نے عرض کی یا رسول اللہ یہ سب لوگ آپکی خدمت میں آتے ہیں۔ اور سلام کہتے ہیں کیا آپ انکی سلام کو سمجھتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا۔ کہ ہاں۔ بلکہ میں تو انکی سلام کا جواب دیتا

[۱] فتح الباری جلد ۳ ص ۴۳ و ۴۴

ہوں۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ نبیوں کی دائمی زندگی معلوم وثابت ہے۔ اور ہمارے
نبی علیہ الصلوٰۃ ان سب سے افضل ہے۔ اور جب صورت یہ ہے تو پھر یہ ضروری ہے
کہ رسول اللہ صلعم کی حیات تمام نبیوں کی حیات سے اتم واکمل ہو۔ اگر کوئی سقیم الطبع
اور ناقص الفہم شخص یہ کہدے کہ اگر آپکی حیات دائمی ثابت ہے۔ تو پھر ردّ روحہ کا کیا معنی
ہے۔ جیسا کہ آپ نے فرمایا ہے۔ الا ردّ اللہ علی روحی اسکا جواب کئی طرح سے دیا
جاسکتا ہے۔ ایک یہ کہ چونکہ جواب سلام آپکی طرف سے دائمی ہے۔ اسلئے یہ آپکی دائمی
حیات کا اعلان ہے۔ حیات کی صفت ردّ سلام کیلئے لازم ہے۔ اور لازم کا وجود ملزوم
کے وقت یا ملزوم ملزوم کے وقت ضروری ہے۔ اس لئے حیات کی صفت ہمیشہ
کیلئے ثابت ہے۔ کیونکہ حیات کے ملزوم کا ملزوم ہمیشہ کے لئے ثابت ہے۔ اور
یہ عبارت اظہار مقصود میں جادو بیانی کی قسم سے ہے۔ دوسرے یہ کہ ردّ روحی
خاص توجہ اور روحانی التفات ہے۔ جو نبی صلعم کے حضور سے عالم دنیا اور قوالب
اجساد کیطرف منعطف ہوتی۔ اور دائرہ بشر کیطرف اترتی ہے۔ تا آنکہ اس مقام
میں ردّ سلام واقع ہوتا ہے۔ یہ توجہ عام اور وسیع ہے۔ حتیٰ کہ مسلمان ایک لمحہ میں
اگر کروڑوں بھی ہوں جب بھی یہ توجہ اور التفات انکو شامل کرتی ہے۔ میرے پاس
ایسی عبارت نہیں جس سے میں اس مضمون کو بیان کرسکوں۔ اُسنے کیا ہی عمدہ سوال
کیا جسنے یہ پوچھا کہ نبی صلعم آن واحد میں مشارق ومغارب سے سلام کرنے والوں
کو کسطرح جواب دیتے ہیں۔ جواب دینے والے نے ابوطیب کا یہ شعر پڑھا ؎

کالشمس فی وسط السماء ونورھا
یغشی البلاد مشارقا ومغاربا

ترجمہ۔ وہ آسمان کے وسط میں آفتاب کی مانند ہیں اور اُن کا نور مشارق ومغارب
کے تمام شہروں پر چھایا ہوا ہے۔ اسمیں کچھ شک نہیں کہ برزخ میں رسول اللہ صلعم



کا حال ملائکہ کے حال سے افضل واکمل ہے۔ عزرائیل علیہ السلام آن واحد میں لاکھوں
روح قبض کر لیتے ہیں۔ لیکن انکو ایک روح کا قبض کرنا دوسرے روح کے قبض
کرنے سے باز نہیں رکھتا۔ اور وہ باایں ہمہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اور تسبیح وتقدیس
میں بھی مشغول رہتے ہیں۔ اسی طرح ہمارے نبی صلعم زندہ ہیں۔ آپ نماز پڑھتے
ہیں اور اپنے پروردگار کی عبادت کرتے ہیں۔ اور ساتھ ہی مشاہدہ لبی ہیں۔ انہماک رکھتے
اور اللہ تعالیٰ کے حضور میں خطاب کے سماع سے لذت آشنا رہتے ہیں"۔

(۵) دارمی نے سعید بن عزیز سے یہ روایت کی ہے کہ ایام الحرۃ میں جبکہ یزید بن
معاویہ کے عہد حکومت میں مدینہ تاراج کیا گیا۔ اور صحابہ تابعین کو تہ تیغ کیا گیا۔ مسجد
نبوی میں اذان نہ ہوتی تھی۔ سعید بن المسیب مسجد نبوی میں ہی پڑے رہے۔ مگر ان کو نماز
کا وقت معلوم نہ ہوتا تھا حتی کہ وہ قبر نبوی سے کچھ بھنبھناہٹ سی سنتے تھے۔ ابن نجار اور
ابن انالیہ نے یہ بھی اپزاد کیا ہے۔ کہ سعید بن المسیب کا بیان ہے۔ کہ جب نماز ظہر
کا وقت آیا۔ تو میں نے قبر سے اذان کی آواز سنی۔ اور میں نے دو رکعتیں پڑھیں پھر
میں نے اقامت سنی اور ظہر کی نماز پڑھی۔ اسی طرح ہر نماز کیلئے اذان اور اقامت قبر
مقدس سے ہوتی رہی۔ حتیٰ کہ یہ تین دن قتل وغارت کے گذر گئے"[1] اس کے علاوہ
رسول اللہ صلعم خود زیارت قبور کیلئے شد رحال جائز قرار دیتے ہیں۔ زکرہ ابن عبد اللہ
صحابی کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے کہ اگر میں یحییٰ بن زکریا
کی قبر پہنچانتا تو میں اُنکی زیارت کرتا[2] حضرت بلال رضؓ کے تذکرہ میں ہے کہ انہوں نے نبی
صلعم کو خواب میں دیکھا۔ آپنے فرمایا۔ اے بلال کیا ابھی وہ وقت نہیں آیا کہ تم ہماری
زیارت کیلئے آو۔ صبح کو حضرت بلال نہایت رنج کی حالت میں بیدار ہوئے اور مدینہ

[1] مواہب اللدنیہ جلد ۲۔ فصل زیارت قبر نبوی مشکوٰۃ باب الکرامات۔ [2] اسد الغابہ تذکرہ
زکرہ ابن عبد اللہ۔ [3] اسد الغابہ۔ تذکرہ حضرت بلال موذن۔

کیطرف چلدیئے۔ اور نبی صلعم کی قبر اقدس پر حاضر ہوئے۔ اور قبر اطہر پر منہ رکھکر رونے لگے لہ بلالؓ ان دنوں شام میں تھے۔ رسول اللہ صلعم خود آپکو شدّ رحال کا اور اپنی زیارت کا حکم دیتے تھے۔ ان حالات کی موجودگی میں یہ کہنا کہ قبر نبوی کی زیارت کیلئے شد رحال حرام ہے۔ معقولیت سے کوسوں دور ہے۔ اور وہ صریحی طور ٹوٹے میں ہیں۔ جن کا یہ خیال ہے۔ کہ قبر نبوی کی زیارت کیلئے سفر کرنا حرام ہے۔ قاضی عیاضؒ نے شفا میں قبر نبوی کی زیارت کا ایک جداگانہ باب باندھا ہے۔ اس باب کے کچھ اقتباسات ہدیہ ناظرین کرتا ہوں۔

(۱) ”قبر نبوی کی زیارت سنن مسلمین میں سے ایک سنت ہے جس پر سب کا اتفاق ہے“

(۲) ”دار قطنی کی روایت ابن عمرؓ سے ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جسنے میری قبر کی زیارت کی اس کیلئے میری شفاعت واجب ہوئی۔ حضرت انس بن مالک سے روایت ہے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جس نے مدینہ میں ثواب کی نیت سے میری زیارت کی وہ میری ہمسائیگی میں ہے۔ اور میں قیامت کے روز اُس کا شفیع ہونگا۔ ایک اور حدیث میں ہے۔ کہ جسنے میری وفات کے بعد میری زیارت کی اس نے گویا میری زندگی میں میری زیارت کی۔“ سہ

(۳) ”اسحٰق بن ابراہیم فقیہ کا قول ہے۔ کہ حج کرنے والوں کا ہمیشہ یہ دستور رہا ہے۔ کہ وہ مدینہ میں سے گذرتے مسجد نبوی میں نماز کا قصد کرتے۔ اور رسول اللہ صلعم کے روضہ۔ ممبر۔ قبر۔ جائے جلوس۔ اُنکے ہاتھ کی چھوئی ہوئی چیزوں۔ اُنکے پاؤں کے لگنے کے مقامات اور اس ستون کے دیکھنے سے تبرک لیتے ہیں۔ جسکے ساتھ آپ سہارا لیتے جسکے نزدیک جبرائیل آپکے پاس وحی لیکر آتے تھے۔“

(۴) ”نافع کہتے ہیں کہ ابن عمر قبر کے پاس سلام کیا کرتے تھے۔ میں نے انکو سو بار بلکہ

لہ اسد الغابہ تذکرہ بلال

سہ اس حدیث کے متعلق دیکھو مقالات علامہ سبکی انکی کتاب شفاء السقام میں سہ ان حدیثوں کیلئے دیکھو منتخب جلد ۲ ص ۹۲-۳ - فصل فی زیارت قبرہ صلعم۔



اس سے بھی زیادہ بار قبر پر آتے دیکھا۔“

(۵) ”مالکؒ کہتے ہیں: کہ کتاب محمد میں ہے کہ جب کوئی مدینہ کے اندر آئے یا باہر جائے۔ تو نبی صلعم پر سلام کہے۔ محمد یہ بھی کہتے ہیں کہ جب کوئی مدینہ سے نکلے تو آخر وقت قبر پر ٹھہرے۔ یا جب مدینہ میں آئے۔ تو پہلے قبر پر ٹھہرے“

(۶) ”مالکؒ مبسوط میں لکھتے ہیں کہ جو کوئی مدینہ والوں میں سے مسجد میں داخل ہو۔ یا مسجد سے نکلے تو اس کیلئے قبر پر ٹھہرنا لازم نہیں۔ یہ وجوب وقوف صرف مسافروں کیلئے ہے۔ مبسوط میں ہی مالک کا یہ قول ہے۔ کہ جو کوئی سفر سے آئے یا سفر کو نکلے اس کیلئے قبر پر ٹھہرنے رسول اللہ صلعم پر درود پڑھنے اور ابو بکر و عمرؓ کیلئے دعا کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔“

(۷) ”مالکؒ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن الخطاب نے مسجد میں آواز سنی پس آپنے آواز دینے والے کو بلایا۔ اور اس سے پوچھا کہ تم کن میں سے ہو۔ وہ بولا کہ میں قبیلہ ثقیف سے ہوں آپنے کہا کہ اگر تو ان دو قصبوں (مدینہ و طائف) سے ہوتا۔ تو میں تمکو تادیب کرتا۔ کیونکہ ہماری اس مسجد میں آواز بلند نہیں کی جاتی۔“

(۸) ”اس بات میں کوئی اختلاف نہیں کہ جناب رسول اللہ صلعم کی قبر کا مقام زمین کے تمام مقامات سے افضل ہے۔ الفاظ عربی کے یہ ہیں۔ ولا خلاف ان موضع قبرہ افضل بقاع الارض“ لہ امام مالک کیطرف ایک مشہور حکایت شفا میں منسوب کیگئی ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ امیر المومنین ابوجعفر منصور نے امام مالک سے مسجد نبوی میں مناظرہ کیا۔ امام مالکؒ نے ابوجعفر سے کہا کہ اے امیر المومنین اس مسجد میں آواز بلند نہ کیجئے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے قوم کو تادیب کی ہے۔ اور یہ کہا ہے کہ تم نبی کی آواز سے اونچی آواز نہ نکالو۔ الآیہ۔ اور ایک جماعت کی تعریف کی ہے۔ اور کہا

لہ ان اقتباسات کیلئے دیکھو شفاء قاضی عیاض ص ۶۸ تا ۷۸

ہے۔ کہ جو لوگ رسول اللہ صلعم کے سامنے اپنی آوازیں نیچی رکھتے ہیں۔ الآیہ۔ اور ایک جماعت کی مذمت کی ہے۔ اور کہا ہے۔ کہ جو لوگ تجھے بلاتے ہیں الآیہ۔ اور بالتحقیق آپکی حرمت بعد وفات ایسی ہی ہے جیسی کہ آپکی زندگی میں تھی۔ یہ سن کر ابو جعفر دھیما پڑ گیا۔ اور اس نے کہا۔ اے ابو عبداللہ۔ کیا میں قبلہ کیطرف منہ کر کے دعا کروں یا رسول اللہ صلعم کیطرف منہ کروں۔ امام مالکؒ نے جواب دیا رسول اللہ صلعم سے کیوں روگردانی کرتے ہو۔ درحالیکہ آپ قیامت کے دن تمہارا اور تمہارے باپ آدم علیہ السلام کا اللہ کی طرف وسیلہ ہونگے۔ بلکہ آپکی طرف منہ کرو اور آپکی شفاعت طلب کرو۔ خدا یہ شفاعت قبول کریگا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کہتا ہے۔ ولو انہم اذ ظلموا انفسہم جاؤک فاستغفروا اللہ واستغفر لہم الرسول لوجدوا اللہ توابا رحیما۔[1] اس روایت پر شیخ ابن تیمیہ نے جرح و قدح کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ "یہ حکایت منقطع ہے۔ کیونکہ محمد بن حمید رازی نے مالکؒ کو نہیں پایا خصوصاً ابو جعفر منصور کے زمانے میں۔ کیونکہ ابو جعفر نے ۱۵۸ھ میں مکہ میں وفات پائی اور مالکؒ ۱۷۹ھ میں اور ابن حمید ۲۴۸ھ میں فوت ہوئے۔ محمد بن حمید کبھی وطن سے باہر نہیں گئے۔ اور جب طلب علم کیلئے نکلے تو اچھی عمر کے ہو چکے تھے۔ مزید براں یہ کہ اکثر اہل حدیث کے نزدیک وہ ضعیف ہیں۔ ابو زرعہ اور ابن دازہ نے انہیں جھوٹا بنایا ہے۔ صالح بن محمد اسدی کہا کرتے تھے۔ کہ میں نے محمد بن حمید سے زیادہ کسی کو اللہ پر جری اور ذر ورع باقی میں ماہر نہیں دیکھا۔ یعقوب بن شیبہ کی رائے ہے۔ کہ وہ سخت منکر روائتیں بیان کرتا ہے۔ نسائی کا قول ہے کہ ثقہ نہیں ابن حبان کہتے ہیں کہ ثقات سے الگ ہو کر مقلوبات روایت کرتا ہے امام مالک سے موطا کے سب سے آخری راوی ابو مصعب ہیں۔ جو ۲۴۲ھ میں فوت ہوئے۔

[1] شفاء جلد ۲۔ ص ۳۲ و ۳۳



اور سب سے آخری روایت کرنے والے احمد بن اسمٰعیل سہمی ہیں۔ جو ۲۵۹ ہجری میں فوت ہوئے۔ ان میں سے کسی نے بھی یہ حکایت بیان نہیں کی۔ پھر اسناد میں ایسے لوگ موجود ہیں جنکی حالت مجہول ہے۔ امام مالک کے مشہور اصحاب میں سے کسی نے بھی یہ حکایت بیان نہیں کی۔ ابن حمید اگر اسناد سے روایت کریں تو بھی اہل حدیث کے نزدیک ضعیف ہیں۔ پھر اگر مرسل روایت بیان کریں۔ تو ظاہر ہے کہ انکی روایت کس درجہ کی ہو گی[2] اس میں کچھ شک نہیں۔ کہ فن رجال کے اکثر ماہروں نے محمد ابن حمید رازی کی مذمت کی ہے۔ انکی آرا کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

یعقوب بن شیبہ۔ محمد بن حمید منکر حدیثیں بیان کرتا ہے۔

امام بخاری۔ ابن حمید کی حدیث میں نظر ہے۔

جوزجانی۔ ردی المذہب غیر ثقہ ہے۔

صالح بن محمد اسدی۔ ابن حمید اوروں سے حدیثیں سنتا ہے۔ اور ایک کی حدیث دوسرے کیطرف منسوب کر کے بیان کرتا ہے۔ یعنی مقلوب حدیثیں بیان کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ پر بڑا اجری ہے۔ میں نے کسی کو بھی ایسا نہیں دیکھا جو عقلمندی کیساتھ جھوٹ بیان کرنے والا ہو۔ بجز سلیمان اور محمد بن حمید کے

ابو نعیم بن عبدی۔ ایک جماعت کا اس پر اتفاق ہے کہ ابن حمید حدیث میں سخت ضعیف ہے۔

ابو العباس بن سعید۔ داؤد بن یحیٰی سے میں نے سنا ہے۔ کہ ابو حاتم پہلے اس سے روایت کرتا تھا۔ پھر اس نے اسے ترک کر دیا۔

ابن حراش۔ واللہ وہ جھوٹ بیان کرتا ہے۔

بیہقی۔ امام الائمہ ابن خزیمہ ابن حمید سے روایت نہ کرتے تھے۔

[2] کتاب الوسیلہ ص ۱۰۷ و ۱۰۸

بعض ماہران فن نے اسکی مذمت نہیں کی ہے۔ انکی آرا یہ ہیں۔ ابن ابی خیثمہ۔ ابن
معین نے کہا ہے کہ ابن حمید ثقہ ہے۔ اسکی روایت میں کوئی قباحت نہیں۔
علی بن الحسین بن الجنید ابن معین کی رائے ہے کہ ابن حمید ثقہ ہے۔ ابو حاتم رازی
ہم نے ابن حمید میں سوائے خوبی کے اور کچھ نہیں دیکھا[1] یہ درست ہے کہ امام مالک
کی وفات ۱۷۹ھ ہجری میں ہوئی۔ جیسا کہ تہذیب التہذیب میں بھی ہے۔ یہ بھی درست
ہے۔ کہ ابو جعفر منصور نے ۱۵۸ھ ہجری میں وفات پائی۔ اس لئے یہ بات صاف
ہے۔ کہ ابن حمید نے یہ مناظرہ امام مالک اور منصور کا اپنے کانوں نہ سنا ہوگا۔
جبھی تو یہ روایت مرسل معلوم ہوتی ہے۔ محمد بن حمید سے ابو داؤد۔ ترمذی۔ ابن ماجہ
احمد بن خلیل۔ یحیٰی بن معین۔ عبداللہ بن عبدالصمد۔ بن ابی حذرش محمد بن اسحٰق صاغانی
محمد بن یحیٰی ذہلی۔ صالح بن محمد اسدی۔ محمد بن جریر طبری۔ عبداللہ بن احمد بن حنبل جیسے
بلند مرتبہ لوگوں نے حدیثیں روایت کی ہیں۔ ان تمام حالات کو مدنظر رکھکر یہ کہا جا سکتا
ہے۔ کہ ابن حمید نے یہ روایت مرسل بیان کی ہو۔ مگر بات یہ ہے۔ کہ جو کچھ اس قصے
میں بیان کیا گیا ہے۔ وہ اصولاً درست ہے۔ سوائے قبر نبوی کی طرف رخ کرنے
کے معاملہ کے (جسمیں اختلاف ہے) مثلاً امام مالک نے منصور کو روکا کہ مسجد نبوی
میں آواز بلند نہ کیجئے اور ایسا کرنا بالکل درست تھا۔ جیسا کہ اوپر حضرت عمرؓ والے معاملہ
میں بیان کیا گیا ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں۔ کہ رسول اللہ صلعم کی عزت و حرمت
بعد وفات بھی ایسی ہی ہے۔ جیسی کہ آپکی زندگی میں تھی۔ کیونکہ آپ قیامت تک
نبی الرحمۃ اور نبی الامۃ ہیں۔ اور جسقدر فرائض نبی کے ہو سکتے ہیں۔ وہ قیامت
تک آپ کے متعلق رہینگے۔ جیسا کہ اس پر مفصل بحث باب اول میں کی گئی ہے۔
یہ بات بھی درست ہے۔ کہ دعا کے وقت قبر کیطرف منہ کیا جائے۔ درود و سلام

[1] دیکھو تہذیب التہذیب ابن حجر عسقلانی۔ تذکرہ محمد ابن حمید رازی۔



بھی ایک دعا ہے۔ اور درود و سلام کے وقت قبر کی طرف منہ کرنا مشروع ہے۔
اور اسی طرح دوسری دعاؤں کے اس حصہ میں بھی جن میں خطاب اور توجہ آپکی روح اقدس
کیطرف ہو۔ اور آپکی دعا و مدد کا وسیلہ لینا مقصود ہو۔ جیسا کہ نابینا والی مشہور حدیث
میں آپ کا توسل لیا گیا۔ رخ آپ کی قبر کی طرف کرنا حرام مطلق نہیں ہو سکتا کیونکہ
آپکی روح دائم و قائم زندہ و موجود ہے۔ اور اسکا تعلق آپکے جسم اطہر سے بالکل منقطع نہیں
ہوا۔ جیسا کہ اسکے متعلق بحث کسی دوسرے مقام پر کیگئی ہے[1] اس میں بھی شک نہیں
کہ آپ روز قیامت کو ہر ایک کا حتیٰ کہ ہر ایک نبی کا اور آدم علیہ السلام کا وسیلہ
بنینگے۔ یہ بھی درست ہے۔ کہ آپ سے ہر وقت استشفاع جائز ہے۔ اور اللہ تعالےٰ
آپکی شفاعت اب بھی قبول کرتا ہے۔ جیسا کہ نابینا والی حدیث کے متعلق اور دوسرے
مقامات میں بحث کیگئی ہے۔ یہ حکایت منقطع ہو تو ہو۔ مگر اس میں ذرا بھی شک نہیں
کہ جسقدر باتیں اسمیں مذکور ہیں۔ وہ قریباً سب از روئے اصول درست معلوم
ہوتی ہیں پس شیخ ابن تیمیہ کی جرح و قدح اسناد کے لحاظ سے تو درست ہے۔
مگر حقیقت حال کے لحاظ سے کچھ مخدوش ہے۔ شیخ ابن تیمیہ قبر کیطرف رخ کرنیکے
متعلق رقمطراز ہیں۔ کہ سب نے یہی کہا ہے۔ کہ مسجد نبوی میں رسول اللہ صلعم پر سلام
کے بعد اگر اپنے لئے دعا کا ارادہ ہو۔ تو قبلہ کیطرف رخ کرنا چاہئے۔ نہ کہ آپکی قبر کی طرف
ہاں سلام اور آپکے لئے دعا کرتے وقت قبر شریف کیطرف رُخ کرنا چاہئے۔ یہی قول
اکثر علما مثل مالک (فی احد الروایتین) شافعی احمد وغیرہ کا ہے۔ اور اصحاب
ابو حنیفہ تو سلام کے وقت بھی قبر کیطرف رخ کرنے کو منع کرتے ہیں[2] شیخ ابن تیمیہ اس بات
کے مخالف ہیں کہ قبر پر ٹھہر کر اپنے لئے دعا کی جائے۔ لیکن یہاں تو وہ ائمہ کی اس قول پر
معترض نہیں ہوتے۔ کہ اپنے لئے دعا قبر نبوی پر ہو سکتی ہے۔ اصولی سوال یہاں رخ کا

[1] دیکھو باب اول فقرہ ۱۷۔ [2] کتاب الوسیلہ ص ۱۰۹

ہے۔ کہ کیا قبر کیطرف ہونا چاہیے۔ یا قبلہ کیطرف۔ قبلہ کیطرف رخ کرنا اسلئے مناسب
ہے تاکہ لوگ آپکی قبر کی پرستش شروع نہ کردیں۔ اور اُسے معبد نہ بنائیں۔ لیکن اگر
ایسا احتمال بالکل موجود نہ ہو جیسا کہ کامل مومنوں کی صورت میں ہے۔ تو پھر قبر کیطرف رخ
کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔ بالخصوص اس صورت میں جبکہ توجہ رُخ کرنے والے کی
آپکی روح اقدس کیطرف ہو۔ نہ کہ عناصر اربعہ کیطرف جس سے قبر نے ترکیب پائی ہے
یہ توجہ روح اقدس کیطرف توسّل و استشفاع کے ارادہ سے ہے۔ نہ اس خیال سے
کہ انجاح حوائج کے بارہ میں فاعل حقیقی رسول ہیں۔ جو عقیدہ کسی سچے مومن کا نہیں ہوسکتا
بات یہ ہے کہ نابینا والی دعا اب تک مشروع ہے۔ اس کے دو حصے ہیں۔ ایک حصے
میں خطاب اور توجہ رسول اللہ کیطرف ہے۔ اور دوسرے حصے میں حقتعالیٰ کیطرف
جس حصے میں خطاب رسول کیطرف ہے۔ اسکے الفاظ یہ ہیں۔ انی توجھت بک الی
ربی فی حاجتی ھذہ لتقضی لی۔ جب قبر نبوی پر اس دعا کے مطابق نبی الرحمتہ
کی روح اقدس سے توسّل لنا مقصود ہو۔ تو پھر اس حصۂ دُعا کے پڑھتے اور رسول کو
خطاب کرتے وقت رُخ قبر کیطرف ہونا مناسب ہے۔ لیکن جب اس توسّل کے بعد
خطاب حق تعالیٰ سے ہو۔ جیسا کہ دعا کے دوسرے حصے میں صورت ہے۔ تو اس وقت
منہ قبلہ کیطرف ہو تو کوئی حرج نہیں۔ شیخ ابن تیمیہ نے ان دونوں صورتوں کو خلط ملط کردیا ہے
ایک بات اور سن لیجئے۔ دنیا میں دو طرح کے مسلمان ہیں۔ ایک وہ جنکو کشف قبور حاصل
ہے۔ دوسرے وہ جنکو ایسا کشف حاصل نہیں۔ اہل کشف جب کسی قبر پر جاتے ہیں۔ تو
اہل قبر کی روح انکے سامنے آجاتی ہے۔ اور اُن میں مکالمہ شروع ہوجاتا ہے۔ ہر انسان کے
روح کی شکل وہی ہوتی ہے جو اس انسان کی دنیا میں ہوتی ہے۔ کیونکہ رویا میں روحیں
اُنہیں شکلوں میں ملتی ہیں۔ اہل کشف وہی لوگ ہیں۔ جنکی باطنی آنکھیں کھلی ہوں۔ اس کے
متعلق شواہد و آثار پہلے باب میں بیان کردئے گئے ہیں۔ جب اہل قبر کی روح زائر کے



سامنے آجاتی ہے تو پھر زائر کا منہ لازمی طور روح کیطرف ہونا چاہیے۔ اس حالت میں
جب زائر دعا کرے۔ اور دعا میں نبی کا توسل لے۔ اور نبی صلعم کی روح بھی اسکے سامنے
تشریف فرما ہو۔ تو پھر اسے کوئی چارہ نہیں کہ وہ منہ آپ کیطرف کرے۔ ورنہ وہ کون
سا عقلمند ہے جو جناب رسول اللہ صلعم کی روح اقدس کو دیکھکر منہ قبلہ کیطرف کرکے
اور پشت آپکی طرف۔ اسلئے خاص الخاص لوگوں کیلئے ابن تیمیہ کا یا کسی اور کا قول سند
نہیں ہوسکتا[1] البتہ عوام کیلئے ضروری ہے۔ کہ وہ آئمہ کے بیانات کا لحاظ رکھیں
اور اگر انکے بیانات نصوص کے مطابق ہوں تو اُن پر عمل کریں۔ عوام کیلئے دعا کرتے
وقت منہ قبلہ کیطرف ہونا غیر مناسب نہیں۔ لیکن اس حصہ دعا میں جسمیں وہ توسل نبی
صلعم سے لیتے ہیں۔ اور خطاب آپ سے کرتے ہیں۔ جیسا کہ نابینا نے کیا تھا۔ منہ قبر کیطرف
ہونا مناسب ہے۔ شیخ ابن تیمیہ کے اس خیال کی بھی کہ اصحاب حنیفہ سلام کے وقت
بھی قبر کیطرف منہ کرنے کو منع کرتے ہیں۔ اصحاب حنیفہ کیطرف سے تردید کیگئی
ہے۔ چنانچہ علامہ کمال ابن ہمام کہتے ہیں۔ کہ قبر شریف کیطرف منہ کرنا قبلہ کیطرف
منہ کرنے سے بہتر ہے۔ اور امام ابوحنیفہ کیطرف جو یہ منسوب کیا گیا ہے۔ کہ
استقبال قبلہ بہتر ہے۔ اصحاب حنیفہ کے یہاں مردود ہے۔ کیونکہ خود امام ابوحنیفہ
نے اپنی مسند میں ابن عمر سے روایت درج کی ہے۔ کہ قبر مکرم کیطرف منہ کرنا
اور قبلہ کیطرف پشت کرنا سنت ہے۔ اسلئے ابن تیمیہ کا قول بالا قابل پذیرائی
نہیں۔

۶ ـــ اسکے علاوہ زیارت قبور کیلئے رسول اللہ صلعم کا ایک جداگانہ حکم
"زوروہا"[2] موجود ہے۔ وہ حکم اس حدیث شدّ رحال سے منسوخ نہیں ہوا ہے

[1] ایسے لوگوں کی بات ہی کچھ اور ہے۔ جیسا کہ حسنات المومنین سیئات المقربین سے معلوم ہوتا ہے۔

[2] مشکوۃ باب زیارت قبور میں یہ حدیث موجود ہے۔

بلکہ جو تعبیر شدہ حال کی گئی ہے۔ اسکے رو سے "زوروہا" کا حکم اپنے اطلاق پر قائم ہے جیسا کہ فقرات ۴ و ۵ میں بیان کیا گیا ہے۔ مزید براں یہ بات بھی ہے کہ جب مسجد نبوی کیلئے سفر اختیار کرنا جائز قرار دیا گیا ہے۔ تو جو مسجد نبوی میں پونچیگا۔ وہ بخود قبر نبوی کی زیارت بھی کریگا۔ اس لئے قدرتی طور قبر نبوی کی زیارت کے لئے کسی جداگانہ حکم کی ضرورت نہیں۔ وہ شخص بڑا ہی بے ادب ہوگا جو مسجد نبوی تک پونچے وہاں نماز بھی پڑھے۔ مگر قبر نبوی پر حاضر ہو کر آپ پر درود و سلام نہ بھیجے ایسا شخص لازمی طور وہی ہوگا۔ جو منصب نبوت اور شان رسالت کا منکر ہوگا۔

ہمیں غور کرنا چاہیئے کہ وہ مسجد جہاں آپ نماز پڑھتے رہے مسجد حرام اور مسجد اقصیٰ کے سوا باقی تمام مسجدوں سے افضل قرار پاتی ہے۔ مگر وہ مقام جہاں کہ آپ کا جسم اطہر محفوظ ہے۔ اور جہاں آپکی روح کی اور ہزاروں[1] فرشتوں کی آمد و رفت جاری ہے کسی طرح متبرک و مقدس نہیں۔ ابن ماجہ کی روایت میں ہے۔ کہ مسجد نبوی میں ایک نماز پچاس ہزار نماز کے برابر ہے۔ اور مسجد حرام میں ایک نماز ایک لاکھ نماز کے برابر ہے[2] شعب الایمان بیہقی۔ طبرانی وغیرہ میں ایسی حدیثیں موجود ہیں۔ جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپکی قبر کی زیارت مناسب ہے[3] لیکن ہمیں ان حدیثوں سے تمسک کی ضرورت نہیں جبکہ ہم جانتے ہیں کہ آپنے زیارت قبور کی اجازت دی ہے اور اس لحاظ سے آپکی قبر کی زیارت بطریق اولیٰ جائز ہوئی۔ مدینہ کا طابہ ہونا اور وہاں حرم کا موجود ہونا آپکے وجود باجود کی وجہ سے ہے۔ صحیح مسلم۔ مسند احمد اور نسائی میں ہے کہ اللہ تعالےٰ نے مدینہ کا نام طابہ رکھا ہے[4] رسول اللہ صلعم کی دعا ہے کہ اے اللہ میرے لئے مدینہ میں وہی حصہ بنا جو کہ تو نے مکہ میں بنایا ہے[5]

[1] یہ روایت دارمی کی فقرہ میں درج ہے۔ [2] مشکوۃ باب المساجد [3] من حج فزار قبری بعد وفاتی کان کمن زارنی فی حیاتی دطبرانی من زار قبری وجبت لہ شفاعتی (بیہقی) من حج البیت ولم یزرنی فقد جفانی (ابن حبان) [4] منتخب جلد ۵ ص ۳۵۳ [5] فضل فضائل مدینہ۔



صحیحین۔ اور مسند احمد کی دوسری حدیث میں ہے کہ مدینہ حرم ہے۔ اس جگہ سے لیکر اُس جگہ تک اسکا کوئی درخت نہ کاٹا جائے۔ اس میں کوئی حدث کا باعث نہ ہو۔ جو کوئی اس میں حدث کا باعث ہوگا یا کسی محدث کو پناہ دیگا۔ تو اس پر اللہ تمام فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ اللہ قیامت کے دن اُس سے کوئی بدلہ قبول نہ کریگا[1] مدینہ کے حرم ہونے کے بارے میں اور بھی حدیثیں موجود ہیں[2] اسی وجہ سے طاعون اور دجال مدینہ کے اندر داخل نہ ہو سکیں گے۔ جیسا کہ صحیح بخاری کی مشہور روایت میں ہے[3] یہ عزت و حرمت مدینہ کی کس لحاظ سے ہے۔ اس لحاظ سے کہ جناب رسول اللہ صلعم وہاں عرصہ تک تشریف فرما رہے۔ وہاں آپنے اپنی مسجد اور اپنا گھر بنایا۔ اور وہاں ہی آپ کا جسم اطہر سپرد خاک ہوا۔ اسلیئے جب عامہ مومنین اور کفار کی قبروں کی زیارت مستحب ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ آپکی قبر کی زیارت بھی بطریق اولیٰ کم از کم مستحب نہ ہو۔

البتہ ایک بات ضرور ہے کہ آپکی قبر کو مسجد و معبد نہ بنایا جائے۔ صحیحین میں ہے کہ تم اپنے گھروں میں نماز پڑھو۔ مگر قبروں کو نماز گاہ نہ بناؤ[4] صحیح مسلم۔ احمد۔ ترمذی۔ نسائی۔ اور ابو داؤد میں ہے کہ قبروں کے اوپر نہ بیٹھو۔ اور نہ اُن کے اوپر نمازیں پڑھو[5] صحیح مسلم میں ہے کہ جو لوگ تم سے پہلے تھے وہ اپنے نبیوں اور صالح لوگوں کی قبروں کو مسجد بنا لیتے تھے۔ سو تم قبروں کو مساجد نہ بناؤ۔ میں بالتحقیق تم کو اس سے منع کرتا ہوں[6] نسائی میں ہے کہ تم اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ۔ اور تم میری قبر کو عید نہ بناؤ۔ الٰہی نہ بناؤ[7] ولعب اور سرور و طرب کا دن ہے۔ آپکی قبر کی زیارت اس خیال سے کرنا درست نہیں۔ کیونکہ وہاں جاکر تو ہمیں اپنے لئے اور ان کیلئے دعا کرنا۔ اور عبرت حاصل کرنا ہے

[1] بخاری مسلم احمد منتخب جلد ۵ ص ۳۵۱ [2] منتخب جلد ۵ ص ۳۵۳ فضل فضائل مدینہ۔ [3] منتخب جلد ۵ ص ۳۵۲ تا ۳۵۸ [4] منتخب جلد ۵ ص ۳۵۲۔ صحیح مسلم اور نسائی کی دوسری روایتیں دیکھو منتخب ۵ ص ۳۵۲ [5] منتخب جلد ۶ ص ۲۷۳ [6] فضل زیارت قبور [7] مشکوۃ باب المساجد [8] مشکوۃ باب الصلوۃ علی النبی صلعم۔

نہ کہ کھیلنا کودنا اور خوشیاں منانا۔ اس سے مطلق زیارت کی نفی نہیں ہوتی۔ بلکہ نفی اس بات کی ہوتی ہے۔ کہ وہاں جاکر قبروں کی زیارت کا مقصد نہ بھول جاؤ۔ اور اُسے لہو ولعب کا مقام نہ بناؤ۔ کیونکہ اس سے آپکی قبر کی بے حرمتی ہوگی۔ اور بجائے فایدہ کے نقصان ہوگا یا عید سے یہ مراد لی جاسکتی ہے۔ کہ قبر نبوی کی زیارت کثرت سے اور متواتر پے در پے نہ کرو۔ کہ مبادا لوگ اُسے معبد بنالیں۔ اور شرک میں پڑ جائیں۔ بہر حال آپکی قبر کی زیارت معبد ہی مفید ہے۔ بشرطیکہ اسے معبد یا عید نہ بنایا جائے۔ مجمع البحار میں "عید" کی تشریح یوں کیگئی ہے لا تجعلوا زیارۃ قبری عیداً او قبری مظہر عید ای لا تجتمعوا الزیادۃ اجتماعکم العید فانہ یوم لھو و سرور و حال الزیادۃ بخلافہ وکان داب اہل الکتاب فاورثھم القسوۃ ومن ھجرہ عبدۃ الاوثان حتی عبدوا الاموات اذ ھو اسم من الاعتیاد ومن عادۃ واعتیادہ اذا صار عادۃ لہ واعتیادہ یودی الی سوء الادب فی ارتفاع الحشمۃ و یویدہ قولہ فان صلوتکم تبلغنی حیث کنتم ای لا تتکلفوا المعاودۃ الی فقد استغنیتم عنہ بالصلوۃ علی۔ انتھی

لفظ عید کی اس تشریح سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ قبر کو محل سرور وطرب نہ بنایا جائے۔ تاکہ زیارت کا مقصد فوت نہ ہو۔ یا یہ کہ قبر کی زیارت اس کثرت سے نہ ہو کہ اس سے لوگ سوء ادب اور ارتفاع حشمت کی طرف چلے جائیں۔ اور بجائے فائدہ کے نقصان اٹھائیں۔ پس آپکی قبر پر خوشی کے دن کا سا اجتماع نہ ہو۔ اور نہ اُسے محل سرور وانبساط بنایا جائے۔ اور نہ وہاں آمد ورفت اس کثرت سے ہو کہ آپکی قبر کی بے ادبی ہو۔ اب آپ خود غور کریں۔ کہ اس حدیث سے یہ نتیجہ کہاں نکل سکتا ہے۔ کہ آپکی قبر کی زیارت ممنوع ہے۔ بلکہ اس سے تو یہ مستفاد ہوتا ہے کہ قبر نبوی کی زیارت تو کی جائے مگر اس طرح پر نہ کہ قبر کی بے ادبی ہو۔ اور وہاں خوشی کا اظہار ہو۔ ع ببیں تفاوت رہ از کجا است تا بکجا۔ طیبی نے تو یہاں



تک کہدیا ہے۔ کہ اس حدیث سے مراد کثرت زیارت کی ترغیب دینا ہے تاکہ زیارت سال میں ایک دفعہ نہ ہو۔ جیسا کہ عید سال میں ایک دفعہ ہوتی ہے [1] بہر حال ہم یہ کہہ سکتے ہیں۔ کہ قبر نبوی کی زیارت اس طرح پر نہ کی جائے کہ اس سے سوء ادب کا احتمال ہو اور اصل مطلب ہی زیارت کا فوت ہو جائے۔ اگر ان باتوں کا خیال رکھا جائے۔ تو پھر آپکی قبر کی زیارت منبع فیوض وبرکات ہے۔ مولانا جامی کیا خوب کہتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| کے بود یارب کہ رو در یثرب و بطحا کنم | گہ بمکہ منزل و گہ در مدینہ جا کنم |
| یا رسول اللہ بسوی خود مرا راہے نما | تا ز فرق سر قدم سازم ز دیدہ پا کنم |
| آرزوے جنت الماوی برون کردم ز دل | جنتم این بس کہ بر خاک درت ماوا کنم |

قبر نبوی کی زیارت کی مشروعیت میں کسی کو کلام نہیں ہو سکتا۔ اگر کلام ہے تو صرف اس بات میں کہ آیا آپکی قبر کی زیارت واجب ہے۔ یا مندوب ومسنون۔ کوئی واجب قرار دیتا ہے۔ اور کوئی مسنون۔ ہمیں اس بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں۔ ہمارے لیئے اسی قدر کافی ہے۔ کہ ایک نبی اور کامل مومن کی قبر کی زیارت میں گوناگون فوائد مضمر ہیں۔ اور کہ ان فوائد سے متمتع ہونا صلاحیت والوں کا اولین فرض ہے جو لوگ کمال ایمان کی چاشنی سے لذت آشنا ہیں۔ وہ جانتے ہیں۔ کہ ایک کامل ترین نبی کی قبر کی زیارت تو در کنار ایک کامل مومن کی قبر کی زیارت سے بے شمار فیوض وبرکات حاصل ہوتے ہیں۔ جیسا کہ امام رازی کی بھی رائے ہے۔ امام موصوف کہتے ہیں کہ جب کوئی کسی کامل مومن اور قوی النفس انسان کی قبر پر جائے۔ اور وہاں ٹھہرے اور اسکے دل میں کوئی کیفیت پیدا ہو۔ درحالیکہ اسے صاحب قبر سے ایک طرح کا تعلق پیدا ہو جائے تو پھر یہ ظاہر ہے کہ اس میت کے نفس کو اس قبر کیساتھ بھی ایک گونہ تعلق ہے۔

[1] دیکھو مرقات۔ متعلق حدیث مذکور۔

پس قبر پر جمع ہونے کے سبب سے اس زندہ زائر اور اس فوت شدہ انسان کے درمیان
ملاقات واقع ہوتی ہے۔ ان دونوں کی مثال دو آئینوں کی سی ہے جو ایک دوسرے
کے بالمقابل ہوں۔ اس طرح پر کہ ایک کی شعاع دوسرے کیطرف منتقل ہوتی ہو۔
اس زندہ زائر کو جو معارف و براہین علوم کسبی۔ اخلاق فاضلہ خشوع رضا وغیرہ حاصل
ہیں۔ اُن سے ایک نور چھن کر اس میت انسان کی طرف منعکس ہوتا ہے۔ اور جو علوم
مشرقہ اور آثار قوبیہ کاملہ اس انسان میت کو حاصل ہوتے ہیں۔ اُن سے نور نکل کر اس زندہ
زائر کیطرف آتا ہے۔ اس لحاظ سے یہ زیارت زائر کے لئے فوائد عظیم کا باعث
بنتی ہے۔ شیخ ابن تیمیہ کے اس قول نے کہ قبر نبوی کی طرف شد رحال ناجائز ہے۔
اس زمانے کی اسلامی دنیا میں ایک تہلکہ مچا دیا تھا۔ اور شیخ موصوف پر اُن ایام میں
اعتراضات کی اسقدر بوچھاڑ ہوئی کہ الامان۔ چاروں طرف سے ائمہ اربعہ کے تلامذہ
اُن پر پل پڑے۔ اور اُنکی خوب خبر لی۔ کیونکہ اُن کے اس قول شنیع سے شان رسالت
کے انکار کی بو آتی تھی۔ قبر نبوی کی زیارت باتفاق مذاہب اربعہ مستحب بلکہ مسنون ہے
اور اس سے کسی کو بھی انکار نہیں۔ اختلاف اگر ہے تو وجوب میں ہے۔ جمہور فقہا حنفیہ
کا میلان ندب اور قرب وجوب کی طرف ہے۔ چنانچہ امام ابن ہمام مصنف فتح القدیر
کہتے ہیں کہ ہمارے اساتذہ کی رائے میں قبر نبوی کی زیارت افضل مندوبات سے ہے۔
قاضی القضاۃ عبدالرحمٰن شرح ملتقی الابحر میں لکھتے ہیں۔ کہ زیارت احسن مندوبات
سے ہے۔ بلکہ واجب کے قریب ہے مصنف شرح مختار کا قول ہے کہ زیارت
وجوب کے نزدیک ہے۔ علامہ حسن مصنف نور الایضاح کی رائے ہے کہ قبر نبوی کی
زیارت افضل عبادات اور احسن مستحبات سے ہے۔ بلکہ واجب کے قریب ہے۔ علامہ
عبدالنبی سنن الہدیٰ میں لکھتے ہیں۔ کہ زیارت قبر نبوی مسلمانوں کی سنتوں میں سے
ایک سنت ہے۔ جس پر علماء دین کا اجماع ہے۔ کرمانی کی رائے میں بھی زیارت



مندوب ہے۔ اور واجب کے قریب ہے۔ بعض محققین شافعیہ کی بھی وہی رائے
ہے جو اصحاب حنفیہ کی ہے۔ علامہ سمہودی وفاء الوفا میں لکھتے ہیں کہ قبر نبوی کی زیارت
افضل مستحبات سے ہے۔ بلکہ واجب کے قریب ہے۔ اور کہ یہی رائے مالکیوں اور
حنبلیوں کی ہے۔ قاضی عیاض کی رائے میں بھی زیارت قبر نبوی ایک ایسی سنت ہے
جس پر امت کا اجماع ہے۔ علامہ ابن حجر مکی در منظم میں لکھتے ہیں کہ اس امر میں اختلاف
ہے۔ کہ زیارت قبر نبوی واجب ہے۔ یا مندوب۔ اور کہ بعض کہتے ہیں کہ واجب ہے۔
امام قسطلانی مواہب اللدنیہ میں لکھتے ہیں۔ کہ قبر نبوی کی زیارت اعظم قربات اور ارجی
طاعات سے ہے۔ بلکہ اعلیٰ درجات کیلئے سبیل ہے۔ اور کہ جو شخص ایسا اعتقاد نہ
رکھے۔ اُسنے اسلام کی رسی اپنی گردن سے نکال دی۔ اور اُس نے اللہ و رسول اور علماء
علام کی جماعت کی مخالفت کی ان تمام آراء کا خلاصہ یہ ہوا کہ قبر نبوی کی زیارت کم
از کم مندوب ہے۔ جو حدیثیں قبر نبوی کی زیارت کے متعلق آئی ہیں۔ اُن پر اور اس
امر پر کہ کیا زیارت قبر نبوی مندوب ہے۔ یا کہ واجب بحث کرنے کے لئے یہاں گنجائش
نہیں۔ اگر موقعہ ملا تو اسے علیحدہ کتاب کی شکل میں شائع کیا جائیگا۔

۷ —— تقاریر بالا سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ کہ جناب رسول اللہ صلعم کی
دعا کے بغیر مومنین اور مومنات فرداً فرداً پاک نہیں ہو سکتے۔ اور نہ وہ انفرادی
طور کسی اعلیٰ درجے پر پہونچ سکتے ہیں۔ یہ بات بھی اوپر ثابت ہو چکی ہے۔ کہ آپکی روح
اطہر سے ہر وقت دعا استغفار و تزکیہ کی استدعا ہو سکتی ہے۔ یہ استدعا آپ تک
ضرور پہونچتی ہے۔ کیونکہ یہ دعا اعمال سے ہے۔ اور اعمال امتیوں کے آپ پر پیش
ہوتے رہتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر بیان کر دیا گیا ہے[1] جب اعمال امتیوں کے آپ پر
پیش ہوتے ہیں۔ تو آپ اُمتیوں کے درود و سلام اور استدعا دعا سے بھی واقف ہوتے

[1] دیکھو باب دوئم - حصہ آخری - فقرہ ۲۲ -

ہیں۔ استدعا، دعا کی قبولیت چند باتوں سے مشروط ہے۔ ایک تو استدعا کے پہلے اور پیچھے درود وسلام ہونا چاہیے۔ ابو داؤد اور ترمذی میں ہے۔ کہ جب کوئی تم میں سے نماز پڑھے۔ تو پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کرے۔ پھر نبی صلعم پر درود بھیجے پھر دعا کرے جیسی کہ چاہے[1]۔ شفا میں ہے کہ دو درودوں کے درمیان دعا نامقبول نہیں ہوتی[2]۔ اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا پڑھنے کا نتیجہ یہ ہوگا۔ کہ حق تعالیٰ اسکی طرف متوجہ ہوگا۔ اور اسکی دعا کو سنیگا۔ جب وہ درود وسلام رسول پر بھیجیگا۔ تو حق تعالیٰ کی توجہ اور بھی زیادہ مبذول ہوگی۔ کیونکہ سنتہ اللہ یہ ہے کہ جو کوئی رسول پر ایک دفعہ صلوٰۃ وسلام بھیجتا ہے۔ اللہ اس پر دس دفعہ صلوٰۃ وسلام بھیجتا ہے۔ جیسا کہ ابو داؤد کی روایت میں ہے[3]۔ اسکے بعد وہ سائل جہاں کہیں بھی ہو اپنی استدعا دعا کی رسول اللہ صلعم کے حضور میں پیش کرتا ہے۔ اور عرض کرتا ہے کہ میرے لئے دعا مغفرت ورحمت کی جائے۔ حق تعالیٰ اس استدعا کو سنتا ہے۔ اور ساتھ ہی اس حمد وثنا کو بھی سنتا ہے۔ اور پھر درود وسلام کا جواب بھی دس دس بار دیتا جاتا ہے اسکے ساتھ درود وسلام بھیجنے والے کی درود وسلام فرشتوں کے ذریعہ سے آپکی روح اقدس کے سامنے بھی پیش ہوتی ہے۔ اور آپ خود بھی اس درود وسلام کا جواب درود وسلام سے دیتے ہیں۔ اسکے علاوہ امت کے تمام اعمال وقتاً فوقتاً حضور کی خدمت میں پیش ہوتے ہیں۔ اور اس سلسلہ میں دعا کی یہ استدعا بھی پیش ہوتی ہے۔ اب فرمائے کہ اگر ایسی استدعا کے پیش کرنے میں تمام آداب واحوال کا لحاظ رکھا گیا ہو۔ اور اگر وہ دعا مستدعیہ واجبی ہو۔ تو پھر کون سی بات اس استدعا کو قبولیت سے باز رکھ

[1] منتخب جلد ۲۔ ص ۲۵۰۔ [2] شفا رقی ضی عیاض جلد ۲۔ ص ۱۵۔ [3] تاہ ایرضیک یا محمد ان لا یصلّی علیک احد من امتک الا صلیت علیہ عشرا ولا یسلم علیک احد من امتک الا سلمت علیہ عشرا (ابو داؤد۔ باب الفصل فی الصلوٰۃ علی النبی صلعم جلد ۲۔ ص ۲۱۱۔ دیا بن فضل التسلیم علی النبی صلعم جلد ۲ ص ۹۰)



سکتی ہے۔ بالخصوص جبکہ رسول اللہ صلعم کا منصب ذاتی یہی ہے۔ کہ وہ اپنی امت کے افراد کیلئے استغفار وتزکیہ کی دعا کرتے رہیں۔ ایسی استدعا حضور کی قبر کے سامنے بھی ہو سکتی ہے۔ اور دوسرے مقامات پر بھی۔ کیونکہ آپکی روح ہر حال میں زندہ ہے۔ اور اُسے چشم زدن میں ہر جگہ پونچنے کی قدرت حاصل ہے۔ جیسا کہ باب اول میں بیان کیا جا چکا ہے۔ صحیح حدیثوں میں ہے۔ کہ جب کسی مومن یا کافر کو دفن کرتے ہیں۔ اور منکر نکیر آکر سوال کرتے ہیں۔ تو اس وقت رسول اللہ صلعم کی روح اقدس آموجود ہوتی ہے۔ چنانچہ فرشتے اسوقت کہتے ہیں۔ ماکنت تقول فی ھذا الرجل یہ الفاظ صحیح بخاری۔ صحیح مسلم۔ جامع ترمذی۔ مسند احمد اور سنن ابو داؤد کی حدیثوں میں آئے ہیں[1]۔ جب لفظ ھذا حقیقی معنی میں لیا جائے[2]۔ تو پھر اسکا مطلب یہ ہے۔ کہ آپکی روح ہر مومن اور ہر کافر کے سامنے سوال کیوقت آموجود ہوتی ہے جس طرح کہ ملک الموت کو یہ غیر معمولی قوت حاصل ہے۔ کہ وہ ہر مرنے والے کی جان قبض کرنے کے وقت آموجود ہوتا ہے۔ اسی طرح روح نبوی کو یہ غیر معمولی قوت حاصل ہے کہ وہ ہر مومن اور ہر کافر کے سامنے سوال کیوقت آموجود ہوتی ہے۔ بلکہ روح نبوی کو ملائکہ سے بھی بہت زیادہ قوت حاصل ہے۔ کیونکہ آپ فخر اولین وآخرین بلکہ فخر کائینات ہیں۔ ملائکہ کو کائنات میں ایک خاص قسم کا تصرف حاصل ہے جیسا کہ باب اول میں بیان کیا گیا ہے[3]۔ اسی طرح خاتم النبین کی روح کو بھی کائینات میں ایک خاص قسم کا تصرف حاصل ہے۔ جیسا کہ حدیث انما انا قاسم واللہ یعطی[4] سے ظاہر ہوتا ہے۔ جو جو کام خیر وصلاح کے فرشتے اور دیگر آسمانی موکل عالم اکبر میں سرانجام

[1] مشکوۃ بات اثبات عذاب قبر۔ [2] حقیقی معنے سے عدول کیلئے کوئی قرینہ صارفہ موجود ہونا چاہئے۔ جو یہاں موجود نہیں۔ اسلئے ہذا کا معنی حقیقی لینا مناسب ہے۔ [3] باب اول کتاب ہذا۔ فقرہ ۱۱۔ [4] مشکوۃ کتاب العلم صحیحین بخاری کتاب العلم ص ۱۸۔

کو پہنچاتے ہیں۔ اُن میں قاسم علی الاطلاق کا ہاتھ لازمی طور ہوتا ہے۔ کوئی فرشتہ کوئی
ولی۔ کوئی ابدال کوئی مجدد کائینات عالم میں کوئی تصرف نہیں کر سکتا جب تک کہ قاسم
مطلق یعنی تصرفات خیر کا رب الارباب۔ اور عطیات صلاح کا واسطۃ الاوساط
منظوری نہ دے۔ صحیحین کی ایک مشہور حدیث ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ مجھے
جوامع الکلم کیساتھ مبعوث کیا گیا۔ مجھے رعب سے مدد دیگئی۔ اور میں نے خواب کی حالت
میں دیکھا کہ میرے پاس دنیا کے خزانے لائے گئے۔ اور میرے ہاتھ میں رکھدیئے گئے[1]
یہ حدیث بھی اوپر کی حدیث کی موید ہے۔ ان دونوں کو ملا کر پڑھنے اور خاتم النبیین
اور رحمۃ للعالمین کے مضمون کو زیر نظر رکھنے سے یہ بات واضح ہوتی ہے۔ کہ
آپکی روح عظمیٰ کی حالت حیات وممات میں ایک جیسی ہے۔ بلکہ آپکی برزخی حیات
دنیاوی حیات سے بھی اتم واکمل ہے۔ جیسا کہ ہر ایک روح کی برزخی حیات اتم و
اکمل ہوتی ہے۔ دنیا میں جو کچھ بھی خیر وصلاح سے سرانجام کو پوہنچتا ہے۔ وہ حق تعالےٰ
کے عطیات سے ہیں۔ خواہ وہ عطیہ زندوں سے متعلق ہو۔ خواہ مردوں سے۔ خواہ
فرشتوں سے خواہ آسمان سے خواہ زمین سے خواہ کسی اور سے۔ جس جس شئے سے عطیہ حق
کا تعلق ہے۔ اس اس شئی سے قاسمیت رسول کا بھی تعلق ہے۔ پس عالم صلاح وخیر
میں جو کچھ لیا دیا جاتا اور وقوع میں آتا ہے۔ وہ آپکی صفت قاسمیت کی وساطت کے
بغیر وقوع میں نہیں آتا۔ جو جو احکام تصرفات وواقعات عالم خیر کے عرش اللہ سے
صادر ہوتے ہیں۔ وہ پہلے اس اصول کے مطابق دیوان رسالت میں پہنچتے ہیں۔ اور
پھر اسکے بعد وہ تصرفات کے موکلوں کے ذریعہ عالم ظہور میں آتے ہیں۔ اس سے رسالت
کبریٰ کی شان ظاہر ہے۔ ان احکام کے جاری کرنے کیلئے فرشتے۔ خلیفے۔ مجدد۔ ابدال
عصائب۔ اوتاد۔ اقطاب۔ اخیار وغیرہ متعین ہیں۔ وہ انکے متعلق اپنا اپنا فرض

[1] مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین۔



ادا کرتے رہتے ہیں۔ یہ نظام حکومت وتصرف آپکی روح عظمیٰ وکبریٰ سے متعلق ہے
یہ ابتدائے آفرینش سے ہے۔ اور انتہائے آفرینش تک رہیگا۔ پس حق تعالیٰ کے احکام
خیر کا اجرائے رسول اعظم کی روح اقدس کے قبضۂ اقتدار میں ہے۔ اس مبحث پر خواجہ
اجمیری علیہ الرحمتہ شگرف آفرینی کا حق خوب ادا کرتے ہیں ؎

حکم سلطان جہاں در حکم و در فرمان ماست — از گزند حاجب تہدید درباں فارغیم
حاجبی اندر میان عاشق ومعشوق نیست — ما بجان واصلیم واز رقیباں فارغیم

اس مرتبہ عظیم۔ اس تصرف علیا کے سبب جو روح نبوی کو کائینات عالم میں حاصل ہے
ہزاروں فرشتے آپکی قبر مقدس کے گرد موجود رہتے ہیں۔ دارمی میں ہے۔ کہ ایک
دفعہ کعبؓ حضرت عائشہؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے وہاں رسول اللہ صلعم کی بات
چل پڑی۔ کعب نے کہا کہ کوئی دن ایسا نہیں جبکہ ستر ہزار فرشتے نیچے نہ اُتریں۔ اور
رسول اللہ صلعم کی قبر کو گھیر کر اپنے پر نہ ماریں۔ اور رسول اللہ صلعم پر صلوٰۃ نہ بھیجتے
رہیں۔ جب شام ہوتی ہے تو یہ اوپر چلے جاتے ہیں۔ اور اُسی قدر اور نیچے اتر آتے ہیں۔ اور
وہ بھی اسی طرح کرتے ہیں۔ یہ کیفیت اسوقت تک جاری رہیگی جب تک کہ آپکی
قبر حشر کے دن نہ کھلیگی۔ اسوقت آپ قبر سے باہر تشریف لائینگے۔ درحالیکہ
ستر ہزار فرشتے آپکو گھیرے ہوئے ہونگے[1] اس سے آپکی قبر کی فضیلت وبرتری دوسرے
مقامات پر ظاہر ہے۔ ایسے مقام پر ہزاروں فرشتوں کی موجودگی میں اپنے لئے دعا
مانگنا واقعی اسباب قبولیت سے ہے۔ جیسا کہ امام حسن بصری رضؓ نے فرمایا ہے[2]

۸ ــــ شیخ ابن تیمیہ کا خیال ہے کہ "آپکی حیات میں آپکے پیچھے نماز پڑھنا افضل ترین
عمل تھا لیکن وفات کے بعد جائز نہیں۔ کہ آپکی قبر کے پیچھے نماز پڑھی جائے۔

[1] مشکوۃ۔ باب الکرامات [2] حصن حصین اماکن اجابت ص ۳۲ و ۳۳ درود پوہنچانے والے
فرشتے بھی قبر نبوی پر درود پوہنچاتے ہیں۔ انکی آمد رفت قبر نبوی پر جاری ہے۔

زندگی میں آپ سے استدعا ہوسکتی تھی۔ کہ حکم دیں۔ فیصلہ صادر کریں۔ لیکن اب وصال کے بعد یہ روا نہیں۔ امام مالکؒ وغیرہ علماء نے تو یہانتک کہہ دیا ہے کہ یہ کہنا بھی مکروہ ہے۔ کہ میں نے قبر نبوی کی زیارت کی۔ کیونکہ یہ لفظ وارد نہیں ہے۔ اس سے اکثر بدعتی زیارت مراد لی جاتی ہے۔ جو شرک کی قسم سے ہے مثلاً اس ارادہ سے قبر کی زیارت کی جائے کہ خود اہل قبر سے دعا کی جائے۔ یا اسکے پاس دعا کو افضل سمجھا جائے"[لہ] اس عبارت سے ذیل کی باتیں پائی جاتی ہیں۔

**اول** ۔ یہ کہنا بھی مکروہ ہے کہ میں نے قبر نبوی کی زیارت کی۔

**دویم** ۔ اس ارادہ سے قبر کی زیارت کرنا کہ اہل قبر سے دعا کی جائے۔ یا اس کے واسطہ سے دعا کی جائے۔ یا اسکے پاس دعا کو افضل سمجھا جائے۔ شرک کی قسم سے ہے۔

**سویم** ۔ اب آپ سے نہیں کہہ سکتے۔ کہ اس بارہ میں حکم صادر کریں۔ فیصلہ دیں اگر آپ کی زندگی میں ایسا ہوتا تھا۔ امر اول کے متعلق اسقدر کہنا کافی ہے کہ شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام نے زورہا" کا حکم دے کر زیارت کی اصطلاح قائم کر دی۔ رسول اللہ صلعم فرماتے ہیں کنتم نھیتکم عن زیارۃ القبور۔ ان الفاظ کی موجودگی میں یہ قول کہ قبر نبوی کی نسبت زیارۃ کا لفظ بھی استعمال کرنا مکروہ ہے۔ حدیث بالا کے سراسر مخالف ہے۔ خواہ یہ قول شیخ ابن تیمیہ کا ہو۔ یا امام مالک کا یا کسی اور کا۔ جب زیارۃ کا لفظ عام مومنین کی قبروں کی نسبت خود رسول اللہ صلعم نے استعمال کیا۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ یہ لفظ آپکی قبر کے لئے استعمال نہ کیا جائے۔ بلکہ قبر نبوی کیلئے اس لفظ کا استعمال بطریق اولیٰ جائز ہے۔ اس کے متعلق پہلے بھی تفصیل سے بحث ہوچکی ہے۔ دیکھو فقرات ۴ و ۵ باب ہذا۔

لہ کتاب الوسیلہ۔ ص ۲۴۷ و ۲۴۸



امر دویم کے متعلق یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جناب رسول اللہ صلعم پر ہر وقت اور ہر جگہ درود بھیجا جاسکتا ہے۔ اور اُسکا جواب بھی لیا جاسکتا ہے۔ اسی طرح چونکہ تزکیہ کا عمل تاقیامت آپکے سپرد ہے اسلیئے آپ سے دعا بھی ہوسکتی ہے[لہ] اسی طرح آپکی ذات کے وسیلہ سے بھی دعا ہوسکتی ہے۔ اور آپکی قبر کے پاس دعا مانگنی بھی اجابت دعا کے اسباب سے ہے۔ ان امور کے متعلق اوپر بھی اور گذشتہ ابواب میں بھی کافی سے زیادہ بحث ہوچکی ہے لہ پس اس ارادہ سے بھی قبر کی زیارت جائز ہے۔ اور یہ کسی طرح بھی شرک میں داخل نہیں۔ یہ زیارت شرک ہو سکتی ہے جبکہ رسول کو خدا برابر سمجھکر آپکی قبر کی عبادت کی جائے۔ وہاں دعا کی استدعا بھی شرک میں داخل ہوسکتی ہے۔ اگر رسول کو دعا کے قبول کرنے کا اصل فاعل سمجھا جائے۔ حالانکہ اصل فاعل خدا ہے۔ اور رسول اجابت کا مشروع واسطہ ہیں۔ جیسا کہ پہلے بھی بیان کر دیا گیا ہے۔ دیکھو باب دوئم کتاب ہذا

فقرہ ۱۵ ۔

امر سوئم۔ جو کچھ احکام اپنی امت کو آپنے دینے تھے۔ وہ دیدیئے۔ اُن کا ریکارڈ قرآن وحدیث میں موجود ہے۔ اب مزید احکام و نواہی کی ضرورت مفقود ہے۔ کیونکہ دین کی تکمیل اور نعمت کا اتمام ہوچکا ہے۔ آپ اپنی زندگی میں قاضی کے فرائض بھی بجالاتے تھے۔ آپکی وفات کے بعد یہ کام قضا کا دوسرے بھی کرسکتے ہیں۔ اور ایسا کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔ لیکن جو کام آپکے سپرد ہے۔ یعنی افراد امت کے تزکیہ کا وہ آپکے سوا کسی دوسرے سے نہیں بن پڑتا۔ اسلیئے اس ایک بات کا قیاس اس دوسری بات پر نہیں ہوسکتا۔ اور یہ قیاس قیاس مع الفارق ہے۔

لہ۔ دیکھو فقرات ۵ ۶ و ۷۔ باب ہذا۔

۹ ـــــ شیخ ابن تیمیہ آگے چل کر یہ لکھتے ہیں۔ کہ "زیارت کی دوسری قسم بدعتی ہے۔ اور یہ وہ ہے جس سے غرض مردہ سے منت ماننا۔ دعا چاہنا۔ شفاعت طلب کرنا۔ یا براہ راست خدا سے یہ سمجھ کر کہ اس قبر کی بزرگی کی وجہ سے دعا قبول ہوگی دعا کرنا ہوتا ہے۔ اس قسم کی تمام زیارتیں اسباب شرک سے ہیں۔ اور جب انبیاء و صالحین کی قبروں پر نماز پڑھنا ان سے دعا کرنا یا وہاں دعا کو بہتر جاننا بھی حرام ہے۔ اور خدا کے غضب و لعنت کا مورد بنتا ہے۔ جیسا کہ "فرمایا" اشتد غضب اللہ علی قوم اتخذوا قبور انبیاءھم مساجدًا۔ تو اس شخص کا کیا حال ہوگا۔ جو مردوں سے دعا کرتا اور انکی قبروں کے پاس دعا کو بہتر جانتا اور اسی دعا کے قبول ہونے اور مرادوں کے برآنے کا ذریعہ سمجھتا ہے[لے] اس عبادت سے قبیل کی باتیں اخذ ہوتی ہیں۔

اول ـ مردہ سے منت ماننا۔ دعا چاہنا۔ شفاعت طلب کرنا۔ یا قبر کو متبرک اور بزرگ سمجھکر اُنکے نزدیک دعا کی مقبولیت کا اعتقاد رکھنا اسباب شرک سے ہے۔

دوئم ـ جب نبیوں اور نیک بندوں کی قبروں پر نماز پڑھنا حرام ہے۔ تو پھر مردوں سے دعا مانگنا اور اُنکی قبروں پر دعا کو بہتر جاننا اور اُسے مرادوں کے برآنے کا ذریعہ سمجھنا حرام ہے۔

پہلی بات کی نسبت پہلے بھی مفصل بحث ہو چکی ہے۔ یعنی کہ نبی سے دعا کی خواستگاری جائز ہے۔ خواہ وہ بقیدِ حیات ہوں۔ یا نہ کیونکہ ان کے ذمہ تزکیہ کا جو کام سپرد ہے۔ وہ اُنکی دعا سے ہی سرانجام پاتا ہے۔ اور وہ اپنی امت کے افراد کیلئے دعا مانگتے رہتے ہیں[علہ] آپکی قبر کے نزدیک دُعا کی مقبولیت کو امام

[لے] کتاب الوسیلہ ص ۴۷ و ص ۳۵ [علہ] دیکھو باب اول کتاب ہذا۔



حسن بصریؒ نے بھی تسلیم کیا ہے جیسا کہ حصن حصین میں مذکور ہے۔ اور یہ بھی درست۔ کیونکہ آپ قبر کے پاس دعا و سلام کو سنتے اور اسکا جواب دعا و سلام سے دیتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر تفصیل سے بیان ہو چکا ہے[لے] دوسری بات کی نسبت یہ امر قابل ذکر ہے۔ کہ قبروں پر نماز پڑھنے کیلئے نص صریح موجود ہے۔ اسلئے ایسا کرنا ممنوع ہے۔ کیونکہ اس سے قبر معبد بن جاتی ہے۔ لیکن نبی کی قبر پر کھڑے ہوکر دعا مانگنا ممنوع نہیں۔ جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا۔ اسلئے اس ایک بات کو اس دوسری بات پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے۔ نذروں کے متعلق باب چہارم میں مفصل بحث ہو چکی ہے۔ دیکھو اعتقاد - ۳ -

۱۰ ـــــ شیخ ابن تیمیہ یہ بھی کہتے ہیں۔ کہ "سب نے یہی کہا ہے کہ مسجد نبوی میں رسول اللہ صلعم پر سلام کے بعد اگر اپنے لئے دعا کا ارادہ ہو۔ تو قبلہ کی طرف رخ کرنا چاہئے۔ نہ کہ آپکی قبر کیطرف۔ ہاں سلام اور آپکے لئے دعا کرتے وقت قبر شریف کیطرف رخ کرنا چاہئے۔ یہی قول اکثر علماء مثل مالک (فی احد الروایتین) اور شافعی و احمد وغیرہم کا ہے۔ اور اصحاب ابو حنیفہ تو سلام کے وقت بھی قبر کیطرف رخ کرنے کو منع کرتے ہیں۔ لیکن ہر حال میں ثابت ہے۔ کہ امام مالک نے قبر کے پاس زیادہ دیر کھڑے ہونیکو مکروہ قرار دیا ہے۔ چنانچہ قاضی عیاض نے مبسوط میں مالک سے نقل کیا ہے کہ میرے نزدیک قبر نبوی پر کھڑے ہو کر دعا نہ کرنا چاہئے۔ لیکن سلام کر کے ہٹ آنا چاہئے۔ کیونکہ نافع کہتے تھے کہ ابن عمر کو میں نے سیکڑوں مرتبہ دیکھا۔ کہ قبر مبارک پر آتے۔ اور کہتے نبی صلعم پر سلام ابو بکر پر سلام۔ میرے باپ پر سلام۔ پھر چلے جاتے[علہ] دوسری جگہ شیخ موصوف لکھتے ہیں کہ ابن حبیب نے اور دوسرے لوگوں نے ذکر کیا ہے۔ کہ مالک نے مبسوط

[لے] باب دوئم کتاب ہذا [علہ] کتاب الوسیلہ ص ۱۱۰

میں کہا ہے کہ اہل مدینہ میں سے جو کوئی مسجد کے اندر آئے۔ یا باہر نکلے اس کے لئے قبر پر کھڑا ہونا ضروری نہیں۔ یہ صرف پردیسیوں کیلئے ہے۔ نیز مبسوط میں مالک کا یہ قول بھی ہے کہ سفر پر جانے اور سفر سے لوٹنے والے کیلئے کوئی مضائقہ نہیں اگر قبر اطہر پر کھڑا ہو کر رسول اللہ پر درود بھیجے اور ابوبکر اور عمر کیلئے دعا کرے۔ لوگوں نے کہا کہ مدینہ کے بعض لوگ ایسے ہیں۔ جو بغیر کسی سفر کے بھی ایسا کرتے ہیں۔ کبھی دن میں ایک مرتبہ کبھی اس سے بھی زیادہ مرتبہ بعض جمعہ میں ایک مرتبہ بعض اور دنوں میں ایک دو اور کئی کئی دفعہ قبر پر کھڑے ہوتے۔ سلام کرتے۔ اور دیر تک دعا کرتے رہتے ہیں امام مالک نے جواب دیا۔ اپنے اس شہر کے اہل فقہ سے مجھے اس طرح کی کوئی بات نہیں پہنچی۔ اسکا ترک وسیع ہے۔ اس امت کا آخر بھی اس چیز سے درست ہوگا جس سے اس کا اول درست ہوا ہے مجھے اس امت کے اول سے نہیں پہنچا ہے۔ کہ کوئی ایسا کرتا ہو۔ یہ صرف سفر پر جانے اور سفر سے آنے والوں کیلئے مباح ہے۔ اور مدینہ کے باشندوں کیلئے مکروہ ہے[1]

شیخ ابن تیمیہ کی تقاریر بالا سے ذیل کی باتیں نکلتی ہیں۔

**اول** ۔ اصحاب ابوحنیفہ سلام کے وقت بھی قبر کی طرف منہ کرنے کو ممنوع قرار دیتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ اپنے لیے دعا کیوقت تو قبر کی طرف بالکل منہ نہ کرنا چاہیے۔

**دوئم** ۔ امام مالک نے قبر نبوی پر زیادہ دیر ٹھہرنے یا کھڑے ہونے کو مکروہ قرار دیا ہے حضرت ابن عمر قبر نبوی پر جاتے اور سلام کر کے ہٹ آتے۔ کسی ولی کی نسبت مروی نہیں کہ وہ قبر کے پاس دیر تک ٹھہرا ہو۔

**سوئم** ۔ قبر نبوی پر ٹھہرنا صرف پردیسیوں کیلئے ضروری ہے۔ ہر روز یا جمعہ کے دن یا ہفتہ میں بار بار قبر نبوی پر کھڑے ہونا اہل مدینہ کیلئے مکروہ ہے۔

[1] الصیلہ ص ۱۱۰ و ۱۱۱



امر اول۔ اس قول کا کوئی حوالہ علامہ نے پیش نہیں کیا ہے۔ کہ اصحاب ابوحنیفہؒ قبر کیطرف منہ کر کے سلام کرنے سے منع کرتے تھے۔ اور اگر یہ بات درست بھی ہو جب بھی یہ اصحاب ابوحنیفہ کی زبردستی ہے۔ کیونکہ آئمہ اسے جائز قرار دیتے ہیں۔ سلام میں خطاب رسول صلعم کیطرف ہوتا ہے۔ اور اس لیے منہ بھی آپکی طرف یعنی آپکی قبر کیطرف جہانکہ آپکی روح کی آمد و رفت ہے ہونا چاہیے۔ اگر قبر کیطرف منہ کرنا منع ہے۔ تو پھر اس اصول پر السلام علیک ایھا النبی کہنا بھی ممنوع ہونا چاہیئے۔ حالانکہ لاکھوں کروڑوں بار دن میں اسطرح آپ پر سلام بھیجی جاتی ہیں۔ اور کوئی خیال نہیں کر سکتا کہ ایسا کرنا ناجائز ہے۔ حدیثوں سے ثابت ہے۔ کہ جب آپکی قبر کے پاس درود وسلام کہی جائے تو آپ سنتے ہیں۔ تو پھر قبر کیطرف منہ کر کے سلام و درود بھیجنے میں کونسی قباحت ہے۔ قباحت اگر ہے تو صرف اس بات میں کہ آپکی قبر کو معبد یا مسجد نہ بنایا جائے۔ اور قبر کیطرف منہ کرنے سے قبر معبد یا مسجد نہیں بن جاتی۔ اس لئے یہ اعتراض جو اصحاب ابوحنیفہ کیطرف منسوب کیا گیا ہے۔ بے معنی ہے ایسے ہی اگر کوئی اپنے لئے قبر پر کھڑے ہو کر دعا کرے تو اس سے یہ مراد نہیں ہوتی کہ دعا کرنے والا رسول کو نعوذ باللہ خدا یا خدا برابر سمجھتا ہے۔ بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلعم کو جب درود وسلام کے ذریعہ درود وسلام بھیجنے والے کیلئے بھیجی جاتی ہے۔ تو آپ بھی درود وسلام[1] ایسی صورت میں قبر کیطرف منہ دعا کرتے ہیں۔ جیسا کہ حدیثوں سے ثابت ہے۔ کرنا ممنوع نہیں۔ کیونکہ منہ کرنے سے مقصود منہ کرنے والے کا یہی ہوتا ہے کہ اسکے حق میں رسول اللہ صلعم خواہی دعا کریں۔ اگر اس سے کچھ زیادہ مقصود ہو یعنی کہ آپکی قبر مسجد یا معبد بننے کے لائق ہے۔ یا یہ کہ آپ خدا کی سی طاقت و قوت رکھتے ہیں

[1] مشکوۃ باب الصلوۃ علی النبی صلعم۔ ابو داؤد

تو یہ شرک ہے۔ اور کوئی ذی ہوش آدمی دعا کیوقت آپکی قبر کیطرف رخ کرنے یہ حرزد نہیں لے سکتا۔ جو لوگ قبرِ نبویؐ کے پاس اپنے لئے دعا مانگتے ہیں۔ وہ نابینا والی دعا کیطرح روح نبوی سے توسل و تشفع کرتے ہیں۔ اس توسل اور تشفع کے وقت توجہ آپکی روح کیطرف ہونی چاہئے۔ لیکن اگر توسل کے بغیر دعا کرنے کا ارادہ ہو۔ تو پھر قبلہ کیطرف رخ کرنا مناسب ہے۔ جیساکہ اکثر آئمہ کی رائے ہے۔ توسل کے وقت ایھا النبی کہکر خطاب آپکی طرف ہوتا ہے۔ اس وقت رخ آپکی قبر کیطرف ہو۔ تو جایز ہے۔ اقی حصہ دعا میں رخ قبلہ کیطرف ہو۔ تو کوئی حرج نہیں لیکن اصحاب ابو حنیفہ کے قول سے جو تمسک شیخ ابن تیمیہ نے کیا ہے۔ کہ سلام کے وقت بھی منہ قبلہ کیطرف ہونا چاہیئے۔ درست نہیں۔ کیونکہ خود مست امام اعظم ہیں۔ حضرت ابن عمر سے ایک روایت موجود ہے۔ جسمیں درج ہے۔ کہ قبر کی طرف منہ کرنا افضل ہے۔ دیکھو فقرہ (۵) باب ہذا۔

**امرِ دوئم۔** امام مالک کی طرف جو بات منسوب کی جاتی ہے۔ اسکے لئے شیخ ابن تیمیہ نے کوئی حوالہ کتاب کا نہیں دیا۔ شیخ موصوف کا یہ خیال کہ کسی صحابی کی نسبت یہ مروی نہیں کہ وہ دیر تک قبر نبوی کے پاس ٹھہرا ہو محض خیال ہی خیال ہے۔ شیخ موصوف کی یہ رائے ہے۔ کہ قبر پر جاکر سلام و درود پڑھکر تھوڑا ہٹ آنا چاہیئے۔ جیساکہ حضرت ابن عمر کیا کرتے تھے۔ معاذ بن جبل بڑے صحابی اور بڑے فقیہ تھے۔ اُن کی نسبت حضرت عمر ابن خطاب روایت کرتے ہیں کہ میں ایک دن مسجد نبوی کی طرف گیا۔ تو وہاں اُن کو قبر نبوی پر بیٹھے اور روتے ہوئے دیکھا۔ میں نے اُن سے پوچھا کہ آپ کیوں رو رہے ہیں۔ انہوں نے جواب دیا کہ مجھے وہ بات رلاتی ہے۔ جو میں نے رسول اللہ صلعم سے سنی۔ آپ فرماتے تھے کہ تھوڑا اساریا بھی شرک ہے۔ الخ [۱]

ع۱ مشکوۃ باب الریا والسمعۃ ابن ماجہ ص ۳۵۷



شیخ ابن تیمیہ کے ہم چشم اس حدیث کو ذرا غور سے پڑھ لیں۔ اور دیکھیں کہ معاذ بن جبل جیسے جلیل القدر صحابی نے کیوں اسقدر عرصہ قبر نبوی پر ٹھہرنا جائز سمجھا۔ اور پھر حضرت عمر جیسے جلیل القدر صحابی نے اس پر کیوں اعتراض نہ کیا۔ کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ رونے کیلئے ٹھہرنا جائز ہے۔ اور دعا کیلئے ٹھہرنا ناجائز ہے؟

اسی طرح حضرت بلال کے تذکرے میں ہے[۱]۔ کہ انکو رسول اللہ صلعم نے خواب میں کہا کہ ہماری زیارت کیلئے آؤ۔ چنانچہ حضرت بلال صبح اٹھتے ہی مدینہ چل پڑے۔ اور قبر نبوی پر حاضر ہوئے۔ اور وہاں قبر پر منہ رکھکر روتے رہے اسی اثنا میں حضرت حسنینؓ بھی قبر اقدس پر حاضر ہوئے۔ اور پھر وہاں کچھ وقت ٹھہر کر تینوں حضرات واپس چلے آئے۔ اگر اہل مدینہ کے لئے قبر نبوی پر جانا اور اوروں کیلئے وہاں ٹھہرنا ناجائز ہوتا تو پھر حضرت بلال جیسے جلیل القدر صحابی ہرگز نہ ٹھہرتے۔ اور قبر اقدس پر منہ رکھکر نہ روتے رہتے۔ اور پھر فرزندان رسول اور ابا ایبن جیسے بلند مرتبہ صحابی مدینہ میں ہوتے ہوئے قبر نبوی پر ہرگز نہ جاتے۔ اور حضرت بلال کے اس قدر عرصہ وہاں ٹھہرنے پر ضرور معترض ہوتے شیخ ابن تیمیہ کے ذہن سے یہ بات بھی اُتر گئی ہے۔ کہ قبر کے سر کیطرف قرآن پڑھنا مشروع ہے۔ جیساکہ شعب الایمان بیہقی اور طبرانی وغیرہ کی روایتوں سے پایا جاتا ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمر سے روایت ہے۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ میں نے رسول اللہ صلعم کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ جب کوئی تم میں سے فوت ہو تو اسے نہ روکو۔ بلکہ اُسے جلدی قبر کیطرف لے جاؤ۔ اور اسکے سر کیطرف سورۃ فاتحہ بقرہ اور پاؤں کیطرف خاتمہ بقرہ پڑھو[۲]۔ اس سے ظاہر ہے کہ قبر کے پاس قرآن

ع۱ اسد الغابہ تذکرہ حضرت بلال مؤذن رسول اللہ صلعم ع۲ مشکوۃ باب دفن المیت۔

قرآن پڑھنے کی نیت سے ٹھہرنا اور وہاں ٹھہر کر قرآن پڑھنا مشروع ہے۔ ایسی صورت میں
کوئی کس طرح کہ سکتا ہے کہ قبر نبوی پر سلام کہ کر فوراً ہی ہٹ آنا چاہیئے۔ برخلاف اسکے
جو آثار و احادیث اوپر مذکور ہوئے ہیں۔ اُن سے ذیل کی باتیں مستنبط ہوتی ہیں۔

اول۔ قبر نبوی پر حاضر ہونا اور بے اختیاری محبت کی وجہ سے رونے کے سلسلے میں ٹھہرنا جائز ہے۔

دوئم۔ قبر نبوی پر ٹھہرنا۔ اور ایک دوسرے سے ملنا اور باتیں کرنا جسمیں کچھ نہ کچھ وقت لگتا ہے۔ جائز ہے۔ جیسا کہ حضرت بلال اور حضرات حسنین نے کیا تھا۔

سوئم۔ قبر نبوی پر قرآن پڑھنے کیلئے ٹھہرنا جائز ہے۔ بلکہ اس غرض کیلئے اگر کوئی زیادہ عرصہ بھی ٹھہرے۔ جب بھی جائز ہے۔ کیونکہ قبر پر قرآن پڑھنا مشروع قرار دیا گیا ہے۔ جیسا کہ حضرت ابن عمر کی روایت سے ظاہر ہے۔

چہارم۔ قبر نبوی پر درود شریف پڑھنے۔ اور دعا کرنے کی غرض سے ٹھہرنا جائز ہے۔ کیونکہ حدیثوں سے ثابت ہے۔ کہ جو کوئی آپکی قبر کے پاس آپ پر درود پڑھے آپ اُسے سنتے ہیں۔ اس سے اشارہ اس بات کا ہے کہ آپکی قبر پر جاکر درود پڑھنا مشروع اور بہتر ہے۔ اور اس پر صحابہ کا عمل بھی پایا جاتا ہے۔ وہاں اپنے لئے دعا کرنا اور رسول اللہ صلعم کا توسل لینا جائز ہے۔ جیسا کہ باب دوئم میں بیان کیا گیا ہے۔

پنجم۔ قبر پر جاکر اہل قبر کیلئے دُعا کرنا مشروع ہے۔ جب یہ مشروعیت تمام قبور کی نسبت ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ قبر نبوی پر جاکر دُعا کرنا مشروع نہ ہو۔ پس اس قسم کی تمام باتوں کیلئے قبر نبوی پر جانا اور ٹھہرنا جائز ہے۔ اس پر اگر کوئی اعتراض کرے۔ تو یہ اسکی آثار و احادیث سے عدم واقفیت کا ثبوت ہے۔ بات یہ ہے کہ ایسی تفصیل باتوں کیلئے احادیث و آثار کا بکثرت ملنا قریباً محال ہے۔ اور یہ حُسن اتفاق کی بات ہے کہ کہیں کہیں ایسی سند حدیثوں سے مل جاتی ہے۔ مگر

ہمیں تو ہر فعل اور ہر کام کا نتیجہ سوچ لینا چاہیئے۔ اگر کوئی قبر نبوی پر دیر تک اسلئے ٹھہرتا ہے۔ کہ وہ اسے معبد سمجھتا ہے۔ تو پھر ایسا کرنا کفر ہے۔ لیکن اگر کوئی فرط حُب کیوجہ سے قبر کے پاس ٹھہرتا۔ اور وہاں سلام و درود پڑھتا۔ دعا کرتا اور قرآن پڑھتا ہے تو پھر ایسا کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔ نتیجہ اعمال کا نیتوں پر ہے۔ قبر نبوی پر ٹھہرنے کے متعلق ایک عام حکم بلا سند قائم کرنا درست نہیں۔ اگر امام مالک یا کوئی اور بڑے سے بڑا امام بھی کوئی ایسی بات کہ جائے جس کیلئے کوئی سند موجود نہ ہو۔ تو ہم ایسا قول قبول کرنے کیلئے تیار نہیں بالخصوص اس صورت میں جبکہ اسکے مقابل ہم کو کوئی حدیث یا اثر مل جائے۔ جیسا کہ یہاں حضرت معاذ بن جبل اور حضرت بلال کے متعلق صورت پائی گئی ہے۔ اصل بات یہ ہے۔ کہ امام مالک رح مبسوط میں یہ لکھتے ہیں۔ کہ میں نہیں دیکھتا کہ کوئی قبر نبوی کے پاس ٹھہرے اور دعا کرے۔ بلکہ سلام کرے اور چلا جائے[1] یہ گویا امام مالک کی اپنی رائے ہے۔ اور محض رائے ہے۔ بیان ہی امام مالک کی نسبت یہ مروی ہے۔ کہ جب نبی صلعم پر درود پڑھے اور دعا کرنے اور ٹھہرے تو اسکا منہ قبر کی طرف ہو۔ نہ کہ قبلہ کیطرف اور نزدیک آئے اور سلام کہے لیکن قبر کو ہاتھ سے نہ چھوئے[2] یہ روایت پہلی روایت کے کچھ مخالف معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ یہاں یقف کے لفظ سے یہ اشارہ ہے کہ قبر کے پاس ٹھہرنا جائز ہے۔ تاکہ کوئی وہاں ٹھہر کر درود پڑھ سکے اور پہلے قول میں لا اری کا لفظ ذاتی خیال کا حوالہ پیش کرتا ہے۔ پس یہ کسطرح ہو سکتا ہے کہ امام موصوف نے قبر کے پاس دعا کیلئے ٹھہرنے کو ممنوع قرار دیا ہے۔ حضرت ابن عمر کیطرف یہ بات جو منسوب کیگئی ہے کہ وہ سلام کے بعد فوراً ہی ہٹ آتے تھے۔ درست نہیں کیونکہ خود موطا میں یہ روایت موجود ہے کہ حضرت ابن عمر قبر نبوی کے پاس ٹھہرتے۔ نبی صلعم

[1] لا اری ان یقف عند قبر النبی صلعم یدعو ولکن یسلم ویمضی شفاء قاضی عیاض جلد ۲ باب حکم زیارت قبر النبی صلعم

[2] وقال مالک فی روایۃ ابن وہب اذا سلم علی النبی صلعم ودعا یقف ووجہہ الی القبر لا الی القبلۃ ویدنو ویسلم ولا یمس القبر بیدہ شفاء جلد ۲ ص

اور شیخین کو سلام کرتے - اور شیخین کے لئے دعا کرتے یہ اس روایت میں یہ کہیں بھی نہیں - کہ آپ فوراً ہی پیچھے ہٹ آتے تھے - حضرت ابن عمر کو مرتبہ رسول کا اسقدر ادب تھا - جو کسی اور کو مشکل ہوگا - آپ جب مسجد نبوی میں داخل ہوتے - تو رسول اللہ صلعم کے ممبر پر بیٹھنے کی جگہ پر ہاتھ پھیرتے اور پھر وہ ہاتھ اپنے منہ پر ملتے تھے [۵۲] قاضی عیاض لکھتے ہیں جیسا کہ اسحٰق بن ابراہیم فقیہ کی رائے ہے - کہ رسول اللہ صلعم کے روضہ کو - آپکے ممبر کو آپکی قبر کو - آپکے بیٹھنے کی جگہ کو - آپکے ہاتھوں کی چھوئی چیزوں کو - آپکے قدموں سے لگی ہوئی چیزوں کو - اور اس ستون کو جس سے آپ خطبے کیوقت سہارا لیتے تھے دیکھنے سے تبرک حاصل کیا جاتا ہے [۵۳] ایسی صورت میں قبر نبوی کے پاس ٹھہرنا اور اسکے دیکھنے سے تبرک حاصل کرنا اور پھر وہاں درود و سلام پڑھتے رہنا - یا دعا کرنا یا قرآن پڑھنا کہاں کی قباحت ہے - ہاں اگر قباحت ہے - تو صرف ان لوگوں کے نزدیک جو کمالات رسالت و ولایت سے نابلد ہیں - اور ایسے نااہل لوگوں سے ہمیں کوئی واسطہ نہیں -

**امر سوئم** - اسکی نسبت شفا قاضی عیاض کی عبارت یہ ہے جس میں امام مالک کا قول بھی درج ہے "مالک نے مبسوط میں کہا ہے - کہ جو اہل مدینہ سے مسجد نبوی میں داخل ہوں یا اس سے نکلیں - ان کیلئے قبر نبوی پر ٹھہرنا لازم نہیں - یہ تو مسافروں کیلئے لازم ہے - اور امام مالک مبسوط میں ہی کہتے ہیں - کہ جو شخص سفر سے آئے یا سفر کو نکلے اسکے لئے قبر نبوی کے پاس ٹھہرنا رسول صلعم پر درود بھیجنا - اور ابوبکرؓ و عمرؓ کیلئے دعا کرنا ممنوع نہیں - امام موصوف سے کہا گیا ہے - کہ اہل مدینہ کے لوگ نہ تو سفر سے آتے ہیں - اور نہ سفر کا ارادہ رکھتے ہیں - مگر وہ دن میں ایک یا زیادہ بار ایسا کرتے ہیں اور ایسا اوقات وہ جمعہ کے روز یا دیگر ایام میں ایک یا دو یا زیادہ بار قبر کے پاس ٹھہرتے سلام بھیجتے - اور دعا کرتے ہیں - تو امام نے کہا کہ ہمارے شہر میں جو اہل فقہ

[۵۲] شفاء قاضی عیاض جلد ۲ - ص ۷۰ [۵۳] شفاء جلد ۲ - ص ۷۰ [۵۴] شفا جلد - ص ۶۹ -



ہیں - اُن میں سے کسی سے مجھے یہ بات نہیں پونچی ہے - اسکا ترک وسیع ہے - یہ رائے امام مالک کی اس لئے ہے کہ قبر نبوی کو معبد یا مسجد نہ بنایا جائے - اور اسکی بے حرمتی اور سوء ادبی نہ ہو اور لوگ وہاں خوشیاں منانے کیلئے نہ ٹھہریں - لیکن اگر ایسا احتمال موجود نہ ہو - تو پھر قبر نبوی کی زیارت ممنوع نہیں - خواہ کبھی کبھی ہو خواہ بار بار - ساتھ ہی اسکے امام مالکؒ یہی کہتے ہیں - کہ انکو انکے شہر کے کسی فقیہ سے یہ بات نہیں پونچی ہے - لیکن اگر اُن کو کوئی بات پونچ جاتی تو پھر وہ اپنی رائے سے رجوع کرتے - معلوم ہوتا ہے - کہ امام مالک کو حضرت معاذ بن جبل اور حضرت بلال والی حدیثیں نہیں پونچی تھیں - اگر انکو یہ حدیثیں پونچتیں - تو وہ فوراً اپنی رائے کو بدل لیتے - اور اس طرح کی کوئی بات نہ کہہ جاتے - شیخ ابن تیمیہ جیسے فقیہ اور مجتہد کو ایسے اختلافی مسئلوں میں لکیر کا فقیر نہ بننا چاہئے - ایسی فروعی باتوں میں بڑے بڑے امام غلطیاں کر جاتے ہیں اور انکی ایسی غلطیاں اجتہادی ہوتی ہیں - ان غلطیوں کا حال اگر آپ دیکھنا چاہتے ہیں - تو اصول فقہ کی کتابیں اٹھا کر پڑھیئے - یا کم از کم ہدایہ فقہ کو ایک نظر دیکھ لیجیئے - کبار آئمہ تو ظاہر شریعت کے معاملات میں بھی غلطیاں کر جاتے تھے - یہ معاملہ قبر نبوی کے پاس ٹھہرنے کا تو برزخ کا ہے جسکے حالات پر خفا کا پردہ پڑا ہوا ہے - اور ان حالات سے وہی لوگ واقفیت حاصل کر سکتے ہیں - جنہیں کشف قبور کا مرتبہ حاصل ہو اور یہ مرتبہ مشکل کسی عالم ظاہر کو حاصل ہوا ہوگا - جیسا کہ ایسے لوگوں کے حالات پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے - مثال کے طور میں ایک مسئلہ پیش کرتا ہوں - مسئلہ یہ ہے - کہ کیا قرآن پڑھنے کا ثواب میت کو پونچتا ہے - امام شافعیؒ کی رائے میں نہیں پونچتا - باقی آئمہ ثلاثہ کی رائے میں پونچتا ہے - امام احمد حنبل کا بھی پہلے یہی خیال تھا کہ قرئت کا ثواب میت کو نہیں پونچتا - لیکن جب انکو اسکے متعلق اثر کا پتہ لگا تو انہوں نے اپنی اس رائے سے رجوع کیا اور مان لیا کہ قرآن کے پڑھنے کا ثواب میت

کو پہنچتا ہے۔ وہ اثر یہ ہے حضرت ابن عمر کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلعم کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ کہ تم میں سے کوئی فوت ہو۔ تو اسے نہ روکو۔ بلکہ اسے جلد قبر کیطرف لے جاؤ۔ اور اسکے سر کیطرف خاتمۃ الکتاب پڑھو[1]۔ اسی طرح کی دوسری روایت طبرانی کی ہے[2]۔ پس حدیثوں اور عمل صحابہ کی موجودگی میں امام مالک کی ذاتی رائے پر کوئی حصر نہیں ہوسکتا۔ اور نہ اس رائے کیوجہ سے عمل بالحدیث ترک ہو سکتا ہے۔ شیخ ابن تیمیہ بھی ان حدیثوں سے ناواقفیت کیوجہ سے امام مالک کی رائے پر زور دیتے ہیں۔ الانسان عدو ما جھل۔ شیخ ابن تیمیہ امام مالک کی یہ رائے بھی پیش کرتے ہیں۔ کہ جو مدینہ سے سفر کو نکلے یا سفر سے آئے اسکے لئے قبر نبوی پر جانا اور وہاں ٹھہرنا ممنوع نہیں۔ لیکن مدینہ والوں کیلئے وہاں ٹھہرنا لازم نہیں۔ اور نہ ان کیلئے بار بار جانا جائز ہے۔ اسد الغابہ تذکرہ حضرت بلال میں ہے۔ کہ جب آپ شام سے تشریف لائے اور قبر نبوی پر حاضر ہوئے تو حضرات حسنین بھی وہاں پونچے۔ اسی طرح حضرت عمر بن الخطاب بھی اسوقت وہاں سے گذرے۔ جبکہ معاذ بن جبل قبر نبوی پر بیٹھے رو رہے تھے۔ حضرت معاذ بن جبل کو کون سا سفر درپیش تھا کہ وہ قبر پر گئے۔ اسی طرح حضرات حسنین کو کون سا سفر درپیش تھا جسکے لئے وہ اسی دن قبر پر حاضر ہوئے۔ جیسا کہ حضرت بلال حاضر ہوئے تھے۔ قبر نبوی پر بار بار حاضر ہونے کے متعلق خود شیخ ابن تیمیہ تسلیم کرتے ہیں۔ کہ نافع کہتے تھے کہ میں نے سینکڑوں مرتبہ حضرت ابن عمر کو قبر پر آتے دیکھا[3]۔ یہ کہاں سے معلوم ہوا ہے کہ وہ ہر بار سفر سے آتے اور سفر کو نکلتے تھے۔ ان آثار و احادیث کی موجودگی میں ہمارے لئے کوئی چارہ نہیں۔ کہ شیخ ابن تیمیہ یا کسی اور امام کے

[1] و [2] طبرانی و شعب الایمان بیہقی کتاب شرح الصدور باب ما یقال عند الدفن والتلقین۔ مشکوۃ باب دفن المیت۔ [3] کتاب الوسیلہ ص ۱۰۹ و ۱۱۰۔



قول کو ترک کریں۔ کسی اثر یا حدیث کی موجودگی میں کسی بڑے سے بڑے امام کے قول سے تمسک جائز نہیں۔ اب ہم حضرت معاذ بن جبل۔ حضرت عمر بن الخطاب حضرات حسنین۔ حضرت بلال اور حضرت ابن عمر کے عمل کی پیروی کریں۔ یا امام مالک یا شیخ ابن تیمیہ کے قول کو سامنے رکھیں۔ ان آثار کیساتھ احادیث ذیل بھی رکھیے۔ طبرانی اور سنن بیہقی میں ہے۔ کہ جسنے حج کیا۔ اور پھر میری قبر کی زیارت کی۔ وہ اس شخص کیطرح ہے۔ جس نے میری زندگی میں میری زیارت کی[1]۔ شعب الایمان بیہقی اور کامل ابن عدی میں ہے کہ جسنے میری قبر کی زیارت کی اس کیلئے میری شفاعت واجب ہوئی[2]۔ شعب الایمان بیہقی میں ہے۔ کہ جسنے ثواب کے خیال سے مدینہ میں میری زیارت کی۔ اس کیلئے میں قیامت کے دن شہید اور شفیع ہونگا[3]۔ طبرانی میں ہے۔ کہ جو میرے پاس زائر کی حیثیت میں آئے۔ اور اسکا ارادہ صرف میری زیارت کا ہو۔ تو مجھ پر واجب ہے کہ میں قیامت کے دن اسکا شفیع بنوں[4]۔ مسند ابو داود الطیالسی اور سنن بیہقی میں ہے۔ کہ جس نے بعد موت کے میری زیارت کی۔ اس نے گویا میری زندگی میں میری زیارت کی الخ[5]۔ شعب الایمان بیہقی میں ہے کہ کہ جس نے قصداً میری زیارت کی۔ وہ قیامت کے روز میری ہمسائیگی میں ہوگا[6]۔ شیخ ابن تیمیہ ان حدیثوں کی نسبت یہ کہہ کر جھگڑا چکا دیتے ہونگے۔ کہ یہ سب ضعیف ہونگی۔ لیکن اسناد پر جرح و قدح کئے بغیر ایسا قول مدلل اور قابل قبول نہیں ہوسکتا اسلئے لازمی طور پایۂ اعتبار سے ساقط ہے۔ ان حدیثوں سے بھی ظاہر ہے کہ قبر نبوی کی زیارت قربات و عبادات سے ہے۔ اور جب صورت یہ ہے تو پھر قبر نبوی کی بار بار زیارت کسطرح غیر مستحسن ہے۔ قبر نبوی کی نسبت جو امتناع شرعی

[1] و [2] و [3] منتخب جلد ۲ ص ۳۹۲۔ فصل فی زیارۃ قبرہ صلعم۔ [4] [5] و [6] منتخب جلد ۲۔ ص ۳۹۲۔

واقع ہوا ہے - وہ صرف اسقدر ہے - کہ قبر کو مسجد معبد یا عید نہ بنایا جائے عید کے مفہوم پر استدلال کر کے امام مالک یا شیخ ابن تیمیہ کی رائے ہوگی - کہ قبر نبوی کی زیارت کثرت سے یا بار بار نہ ہو - عید کا مفہوم مختلف طور ادا کیا گیا ہے - جیسا کہ اوپر مذکور ہوا[1] اور جیسا کہ مجمع البحار ہے[2] ایک یہ کہ عید کا سا اجتماع ہو - دوسرے یہ کہ عید کا سا سرور و انبساط ہو - تیسرے یہ کہ اس کثرت سے ہو - کہ اس سے زیارت کا مقصد فوت ہو - اور زائرین کے دلوں سے نبی صلعم کی حشمت و عزت اٹھ جائے تیسرے مفہوم کی وجہ سے شیخ ابن تیمیہ اس امر کی قید لگاتے ہیں - کہ زیارت ہفتہ میں بار بار اور ہر روز نہ ہو - یہ قید بے معنی ہے - کیونکہ حدیث سے یہ مستفاد ہوتا ہے - کہ زیارت اسقدر بالتواتر نہ ہو - کہ اس سے رفع حشمت اور سوء ادب واقع ہو - پس اسبات پر زور دینا کہ اہل مدینہ کیلئے زیارت کرنا اور قبر کے پاس ٹھہرنا مناسب نہیں - اور کہ ان کیلئے بار بار قبر کی زیارت کرنا جائز نہیں - ایک بے دلیل اور کمزور بات ہے - ان کیلئے صرف اسقدر واجب ہے کہ قبر نبوی کی زیارت اس تواتر سے نکریں کہ انکے دل سے عزت و عظمت رسول اٹھ جائے - اور یہی قول فیصل ہے - اور یہی امام مالک کے قول کا مآل ہو سکتا ہے -

۱۲ —— شیخ ابن تیمیہ کا خیال ہے کہ نبیوں اور ولیوں کو وفات کے بعد پکارنا اور ان سے التجا کرنا شرک تک لے جاتا ہے - وہ صاف طور کہتے ہیں کہ " اگر ملائکہ کا پکارنا روا نہیں تو مرے ہوئے انبیا و اولیا کا پکارنا اور ان سے دعا و شفاعت چاہنا بھی روا نہیں - اگرچہ وہ خدا کے ہاں دعا و شفاعت کرینگے اور یہ اسلئے کہ (۱) جسکے بارے میں خدا انہیں دعا و شفاعت کا حکم دیدیگا - وہ لامحالہ کرینگے - خواہ استدعا کی جائے یا نہ - اور جسکے بارہ میں حکم نہ ہوگا -

[1] نقرہ ۲ باب ہذا دیکھو - [2] دیکھو مجمع البحار لفظ عید -

ہرگز زبان نہ کھولینگے خواہ کوئی کتنی ہی ناک رگڑے - اسلئے ان سے درخواست کرنا فضول ہے - اور اسلئے (۲) کہ موت کے بعد انہیں پکارنا اور التجا کرنا شرک تک لے جاتا ہے - لہذا اگر اسمیں کوئی مصلحت بھی ہو جب بھی شرک کی یہ مضرت ایسی موجود ہے جسکی وجہ سے ہر مصلحت ترک کی جائیگی - لیکن یہاں تو سرے سے کوئی مصلحت ہی موجود نہیں جس میں بحث کی جائے - اسلئے ان سے درخواست کرنا روا نہیں رہا انکی زندگی اور موجودگی میں التجا کرنا تو روا ہے - کیونکہ کوئی مضرت موجود نہیں بلکہ اسمیں منفعت ہے - اور وہ یہ کہ خود انہیں اس دار العمل میں مخلوق کی خدمت و فائدہ رسانی کا ثواب ملیگا "[1] اس تقریر سے ذیل کی باتیں نکلتی ہیں -

اول - اگر ملائکہ کا پکارنا روا نہیں - تو مرے ہوئے نبیوں کا پکارنا بھی روا نہیں -

دوئم - دعا اور شفاعت کی نبی سے التجا کرنا فضول ہے - کیونکہ جسکے بارہ میں خدا تعالیٰ انکو شفاعت کا حکم دینگے - شفاعت کرینگے -

سوئم - نبی کو وفات کے بعد پکارنا اور ان سے التجا کرنا شرک تک لے جاتا ہے -

امر اول کے متعلق یہ معلوم رہنا چاہئے کہ ملائکہ ادنی مخلوق ہیں - اور انسان اعلیٰ - اعلیٰ ادنیٰ سے خواستگاری نہیں کر سکتا - اور نہ شارع علیہ السلام نے بنی آدم اور ملائکہ کے درمیان سائلیت و مسئولیت کا رابطہ قائم کیا ہے - نبیوں کی صورت دوسری ہے - وہ مطاع ہیں - اور عامہ افراد مطیع - اگر ملائکہ کا پکارنا روا نہیں تو اس سے نبیوں کے پکارنے کے متعلق نتیجہ اخذ کرنا قیاس مع الفارق ہے ہم نبی کو ہر جگہ بیٹھکر درود بھیج سکتے ہیں - اور انہیں خطاب کر کے پکار سکتے ہیں -

[1] کتاب الوسیلہ ص ۵ -

نماز میں کئی بار خطاب کر کے نبی کو پکارا جاتا ہے۔ السلام علیك ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ ہر دو رکعت میں پڑھا جاتا ہے۔ اور اگر یہ خطاب اور یہ پکار عبث اور بے معنی ہے۔ تو اس کیلئے شارع علیہ السلام ذمہ وار ہے۔ ہمیں تو یہ بتایا گیا ہے۔ کہ اسطرح نماز میں پکارنا ضروری ہے خود نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے جو دعا نابینا کو سکھائی ہے۔ اور جواب بھی مشروع ہے۔ اسمیں نبی کو خطاب کیا جاتا اور پکارا جاتا ہے۔ اسکے الفاظ یہ ہیں۔ یا محمد انی توجھت بك الی ربی فی حاجتی ھذہ اگر یہ دعا بے معنی تھی۔ یا آپکی وفات کے بعد ناجائز تھی۔ تو آپ خود یا آپ کے صحابہ بتا دیتے۔ مگر ایسا نہیں کیا گیا جس سے صاف ظاہر ہے کہ آپکی وفات کے بعد بھی آپکو خطاب کرنا اور پکارنا جائز ہے۔ بالخصوص جبکہ ہمارا پکارنا اور درود پڑھنا آپ تک پہنچ جاتا ہے۔ اور اس کا جواب بھی ہمکو ملتا ہے۔ معلوم نہیں کہ شیخ ابن تیمیہ کی اسطرح کے شبہات پیدا کرنے میں کیا غرض ہے۔ ادب المفرد للبخاری میں ہے۔ کہ ایک بار حضرت عبداللہ بن عمر کا پاؤں بے حس ہوگیا۔ ان سے کہا گیا۔ کہ اپنے محبوب ترین کو یاد کیجئے۔ انہوں نے اسی وقت یا محمد کہکر پکارا تو ان کا پاؤں درست ہوگیا۔ طبرانی میں ہے کہ ایک شخص حضرت عثمان کی خدمت میں آیا کرتا تھا۔ مگر آپ اسکی طرف متوجہ نہ ہوتے تھے۔ آخر اس نے عثمان بن حنیف سے یہ معاملہ بیان کیا۔ اور انہوں نے اسکو دعا انی اسئلك واتوجہ الیك بنبینا محمد نبی الرحمۃ یا محمد انی اتوجہ بك الی ربی فیقضی حاجتی بتائی مجب اس نے یہ دعا پڑھی تو حضرت عثمان نے اسے بلایا۔

---

[1] یہ روایت صحاح ستہ۔ اور مسلم۔ ترمذی۔ نسائی۔ ابو داؤد۔ ابن ماجہ وغیرہ میں موجود ہے۔ حصن حصین ذکر التشہد۔



اپنے پاس بٹھایا۔ بہنایت مہربانی سے پیش آئے۔ اور فرمایا کہ تم کو کوئی حاجت ہو۔ تو میرے پاس آیا کرو۔ وہ شخص حضرت عثمان بن حنیف کے پاس آیا۔ اور سارا ماجرا سنایا۔ انہوں نے کہا کہ یہ وظیفہ ایک دفعہ رسول اللہ صلعم نے ایک اندھے کو بتایا تھا[1] اسکے علاوہ صحابہ اور دیگر مقتدر ہستیوں نے رسول اللہ صلعم کو بعد وفات پکارا ہے۔ مائی صفیہ رسول اللہ صلعم کو پکارتے ہوئے کہتی ہیں ؎

الا یا رسول اللہ کنت رجاءنا — وکنت بنا برا و لم تك جافیا

وکنت رحیما ھادیا معلما — لیبك علیك الیوم من کان باکیا

علیك من اللہ السلام تحیۃ — وادخلت جنات من العدن راضیا[1]

امام زین العابدین نے آپکو اسطرح پکارا ہے ؎[2]

یا رحمۃ للعالمین ادرك لزین العابدین — محبوس ایدی الظالمین فی المرکب والزحم

مائی زینب بنت فاطمہ نے بوقت مصیبت اس طرح رسول اللہ صلعم کو پکارا ہے ؎

یا حدی من شکلی وطول مصیبتی — لمار عاینہ اقوم وا قعد

امام اعظم بھی اپنے مشہور قصیدہ میں نبی صلعم کو یوں پکارتے ہیں۔ ؎

یا اکرم الثقلین یا کنز الوریٰ — جد لی بجودك وارضنی برضاك

انا طامع بالجود منك ولم یکن — لابی حنیفۃ فی الانام سواك[3]

امام اعظم کا رسول اللہ صلعم کو اسطرح پکارنا بے مطلب نہیں۔ اور نہ آپکی نسبت یہ خیال ہوسکتا ہے۔ کہ یہ آپ کا شاعرانہ تخیل ہے۔ اوروں کی نسبت آپ خیال

---

مستدرک عثمان بن حنیف [1] یا رسول اللہ آپ ہمارا امید گاہ تھے۔ آپ ہم سے نیکی کرنیوالے تھے۔ اور جفا کرنے والے نہ تھے۔ آپ رحیم۔ ہادی معلم تھے۔ جو کوئی رونے والا ہے وہ آج آپ پر روئے۔ آپ پر اللہ کی طرف سے سلام و تحیہ ہو اور آپ جنت عدن میں خوشی خوشی داخل ہوگئے۔ مواہب اللدنیہ جلد دوم۔ ص ۳۸۶ [2] یعنی اے رحمۃ العالمین زین العابدین کی امداد کو پہنچ۔ وہ ظالموں کے ہاتھوں میں محبوس ہے۔ [3] اے دونوں جہانوں کے بزرگ ترین ہستی اور اے کائنات

کرسکتے ہیں کہ ان کا کلام شاید شاعرانہ انداز میں ہوگا مگر امام ابوحنیفہ جیسے فقیہ اعظم کی نسبت ایسا خیال کرنا سخت غلطی ہے. ایسے لوگوں کا کلام ہر حال میں. دوسروں کیلئے سند ہے ؎

غوث اعظم شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی کہتے ہیں ؎

یارسول الله اسمع قالنا — یاحبیب الله انظر حالنا

اننی فی بحر غم مغرق — خذ یدی سہل لنا اشکالنا

لیس یا سیدی الی لاحد — ؎ اعتقامی سوی جنابك لی

ترجمہ۔ اے رسول اللہ ہماری عرضداشت سنئے۔ اے حبیب اللہ ہمارے حال کو دیکھئے میں بحر غم میں غرق ہوں۔ میرا ہاتھ پکڑئے۔ اور ہماری مشکلیں آسان کیجئے۔

ترجمہ۔ اے میرے سردار آپکی جناب سوا، میرے لئے کوئی جائے اعتصام نہیں۔ امام بوصیری مصنف قصیدہ بردہ کہتے ہیں۔

یا خیر من یمم العافون ساحته — سعیًا وفوق متون الاینق الرسم

یا اکرم الخلق مالی من الوذ به — سواك عند حلول الحادث العمم

اذا الکریم تجلی باسم منتقم — ولن یضیق رسول الله جاہك بی

ترجمہ۔ اے بہترین اُن اشخاص کے جنکی درگاہ کا سائل پیادہ یا اور تیز رو ناقہ ہائے پر سوار ہوکر قصد کرتے ہیں۔ اے بزرگ ترین مخلوقات حادثہ عام کے نزول کیوقت میں تیرے سوا کس کی پناہ لوں۔ یارسول اللہ آپ کا عرصہ قدر میری وجہ سے تنگ نہ ہوگا۔ جبکہ کریم اسم منتقم کیساتھ جلوہ فرما ہوگا۔

مصنف قصیدہ لامیہ کہتے ہیں ؎

واہل بیتك فینا رحمۃ نزلت — اہر اطہار عن جنس عن دخل

یا سید المرسلین المکرمین آدم — شفاعتہ بیعتیك منازع دجل



ترجمہ۔ اور تیرے اہل بیت ہم میں رحمت ہیں۔ درحالیکہ وہ پلیدی اور عیب سے پاک ہیں۔ اے سردار رسلوں مکرموں کے ہمتہ جاری رکھئے شفا واسطے غلام کے جو عاجزی کرنے والا اور ڈرنے والا ہے۔

شاہ ولی اللہ حکیم امت قصیدہ ہمزیہ میں کہتے ہیں ؎

ینادی صارخا بخضوع قلب — وذل وابتہال والتجاء

رسول الله یا خیر البرایا — نوالك ابتغی یوم القضاء

ترجمہ بلانے والا بلائے خضوع قلب — عاجزی۔ تذلل اور پیش دستی سے

یارسول اللہ یا خیر البرایا — یوم قضا کو میں آپکی عنایت کا خواستگار ہوں

طبرانی میں ہے کہ جب کوئی مدد چاہے تو کہے اے خدا کے بندو میری مدد کرو۔ اے خدا کے بندو میری مدد کرو۔ اے خدا کے بندو میری مدد کرو۔ بالتحقیق یہ بات مجرب ہے[1] گویا اس حدیث کے رُو سے دیگر بندگان خدا کو بھی پکارنا جائز ہے۔ چہ جائیکہ رسول کا پکارنا۔ اسی لئے غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی کہتے ہیں۔ من استغاث لی فی کربۃ کشفت عنہ ومن نادی باسمی فی شدۃ فرجت عنہ ومن توسل بی الی الله عزوجل فی حاجۃ قضیت لہ۔ ترجمہ جو کوئی مصیبت میں مجھے بلائے تو میں اسکی مصیبت دور کرتا ہوں۔ اور جو کوئی سختی میں مجھے نام سے بلائے۔ تو میں اسکی سختی کو دور کرتا ہوں۔ اور جو کوئی مجھسے اپنی حاجت میں اللہ تعالی کیطرف توسل لے۔ تو اسکی حاجت لگاتا ہوں۔ (بہجۃ الاسرار)[2]

صحابہ کرام شام اور روم کے جنگوں میں جبکہ میدان کارزار گرم ہوتا بعض وقت

---

[1] حصن حصین ص ١٦٣ [2] نبیوں اور ولیوں سے توسل لینا امر آور ہوتا ہے۔ جنیساکہ باب دوم میں بیان کیا گیا ہے غوث اعظم کا انجا۔ خواسج کرنا آپکی دُعا کے پل پر ہے۔ اور نبیوں ولیوں کی دعائیں بعد وفات بھی پر اثر ہوتی ہیں جیساکہ گذشتہ ابواب میں اور اس باب میں بیان کیا گیا ہے۔

یا محمدؐ یا محمد بول اٹھتے تھے۔ اور اسی وقت فتح و نصرت حاصل کرتے تھے۔ اور کیوں نہ حاصل کرتے جبکہ ہر وقت اور ہر زمانہ میں رسول اللہ صلعم کی ذات اقدس دشمنان اسلام کیلئے شمشیر بُرّان ہے۔ کعب بن زبیر کیا خوب کہتے ہیں ؎

ان رسول اللہ لسیف یستضاء بہ ۔۔۔ مهند من سیوف اللہ مسلول[1]

ترجمہ بے شک رسول اللہ شمشیر ہیں جن سے روشنی حاصل کی جاتی ہے۔ آپ برہنہ شمشیر ہندی ہیں منجملہ شمشیر ہائے حق کے۔

یہ صفت شمشیر براں کی جناب رسول اللہ صلعم کی روح کو حاصل ہے۔ اور یہ آپکی صفت قاسمیت کا ایک پرتو ہے[2] آپکے کامل تابعداروں کی روحوں کو بھی آپکی اس صفت کا ظل حاصل ہوتا ہے۔ چنانچہ اسی کی بناء پر شیخ عبدالقادر جیلانی کہتے ہیں ؎

مریدی لا تخف واشٍ فانی ۔۔۔ عزوم قاتل عند القتال[3]

مجھ سے الفت رکھنے والے کسی عیب جو سے نہ ڈر کیونکہ میں لڑائی کیوقت بڑا حملہ آور اور تیغ زن ہوں۔

چنانچہ اسی بناء پر خواجہ بزرگ نقشبند کہتے ہیں ؎

اے پیر دستگیر دست مرا بگیر ۔۔۔ دستم چناں بگیر کہ گویند دستگیر

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی اپنے فتاوی میں لکھتے ہیں۔ کہ کسی کامل مومن کی قبر پر جاکر استمداد ہوسکتی ہے، استمداد لینے والے کو یہ الفاظ کہنے چاہئیں۔ اے حضرت من میں فلاں کام کیلئے جناب الہی میں دعا کی التجا کرتا ہوں۔ آپ بھی دعا و شفاعت سے مدد کیجئے۔ پھر قبلہ کیطرف منہ کرکے اپنا مطلب باری تعالیٰ سے مانگے[4] یہاں خطاب فوت شدہ مومن کی روح سے ہے۔ اور اسی کو پکارنے کی ہدایت محدث موصوف کرتے ہیں۔

---

[1] قصیدہ بانت سعاد۔ [2] انا قاسم واللہ یعطی۔ بخاری کتاب العلم مشکوۃ کتاب العلم صحیحین [3] قصیدہ غوثیہ شریف۔ [4] فتاوی عزیزیہ جلد اول ص ۱۷۶ تا ۱۷۸



اسی طرح اور بہت سے آئمہ نے رسول اللہ صلعم کو وفات کے بعد خطاب کیا ہے

امام عبدالرحیم برعی یمنی کہتے ہیں ؎

وکن لی ملجاء فی کل حال ۔۔۔ فلیس الی سواک لی التجاء
علیک صلوۃ ربک ما تواءت ۔۔۔ نحو الجوا وعصفت رخاء

ترجمہ۔ میرے لئے ہر حال میں ملجاء ہوجائیے کیونکہ میری التجا سوائے آپکے اور کسی کے پاس نہیں تجھ پر میرے پروردگار کی رحمت ہے۔ جبتک کہ آسمان کے ستارے چمکتے رہیں اور نرم ہوا چلتی رہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ ؎

نبی اللہ یا خیر البرایا ۔۔۔ بجاهك اتقی فصل القضاء

ترجمہ۔ اے نبی اللہ۔ اے بہترین خلائق تیری جاحت کے طفیل ہی ہر فیصلہ قضاء سے بچتا ہوں

امام مجدالدین وتری ؎

بمدحك ارجوا اللہ یغفر زلتی ۔۔۔ ولو کنت عبداً طول عمری اذنب

ترجمہ۔ تیری مدح کی وجہ سے میں امید رکھتا ہوں کہ اللہ میری لغزشوں کو معاف کردیگا اگرچہ میں وہ بندہ ہوں۔ جو تمام عمر گناہ کرتا رہا۔

امام تقی الدین بن دقیق العید ؎

یا رسول الملیك دعوة من زا ۔۔۔ د بہ شوقہ وصح ودادہ
لك اشكو حالاً من الدین الدنیا ۔۔۔ شدید غلوہ واشتدادہ۔

ترجمہ۔ اے رسول مالک اس شخص کی آواز پر پہنچئے۔ جس کا شوق بڑھ گیا ہے۔ اور جسکی محبت صحیح ہے۔ میں تجھ سے شکایت کرتا ہوں۔ اپنے دین کے حال سے درحالیکہ دنیا کا غلو اور غلبہ سخت ہے۔

امام عمر بن الوردی۔ ؎

یاخاتم الانبیاء قد کان مفتقرا الی جودك اهل النفع والضرر
فکن شفیعی وذخری فی المعاد اذا اقبلت من حفرتی فبا مفتقری

اے خاتم الانبیاء تیری طرف ہی اہل نفع اور اہل ضرر محتاج ہیں۔ سو میرے شفیع اور میرے مددگار ہوجائیے۔ جبکہ میں اپنی قبر سے محتاج کی طرح نکلوں۔

امام کمال الدین بن المکانی سے

یاصاحب الجاہ عند الله خالقه ما ردّ جاهك الا کل افاك
علیك من ربك الصلوة کما منا علیك السلام الطیب الزاکی

اے وہ ذات جو اللہ تعالیٰ خالق کے یہاں صاحب جاہ ہے۔ تیری وجاہت کو کسی نے رد نہیں کیا سوائے کاذب کے۔ مجھ پر تیرے پروردگار سے رحمت ہو۔ جیسا کہ ہم سے تجھ پر طیب اور پاک سلام ہو۔

امام حسن بن مسعود یوسی سے

یارسول الاله انی محب بك والله مغرم مستهام
یارسول الاله جئتك اسعی اثقلتنی الذنوب وهی عظام

ترجمہ اے اللہ کے رسول میں خدا کی قسم تیرا محب اور عاشق مفتوں ہوں۔ اے اللہ کے رسول میں تیرے پاس دوڑتا آتا ہوں۔ مگر بڑے گناہوں کا بوجھ میرے جسم پر ہے۔

امام یحییٰ صرصری سے

یاحبیب الرحمن فی الخلق یامن تعرف الارض فضله والسماء
فاغثنی وکن نصیری مجیرا فی مقام تخافه الاتقیاء

ترجمہ۔ اے وہ جو خلق میں رحمٰن کے دوست ہیں۔ اے وہ جسکی فضیلت کو زمین وآسمان پہچانتے ہیں۔ میری مدد کو پہنچئے اور میرے ضعف کو مٹائیے۔ اس مقام میں جس کا متقیوں کو بھی خوف ہے۔



امام عبدالرحمن مکودی سے

فکن شفیعا یوم لا یغنی امرا ما ضم من مال الدنیا وما حوی
خذ بیدی وامنن بلطف منك فی دینی ودنیائی وجد لی بالرضا

ترجمہ۔ آپ ہوجائیے شفیع اس دن کو جبکہ آدمی کو فائدہ نہ دیگا۔ دنیا کا مال جو اس نے جمع کیا ہوگا۔ میرا ہاتھ پکڑیئے اور اپنے لطف سے مجھ پر میرے دین اور میری دنیا میں احسان کیجئے۔ اور مجھ پر راضی ہوجائیے۔

امام جلال الدین صرصری سے

اعددت مدحك للحوادث جنة وعلی الذنوب الموبقات سلاحا
فامنن علی بنظرة یحیا بها قلبی ویقبح راضیا مرتاحا

میں نے بنالیا ہے۔ تیری مدح کو حادثوں کیلئے ڈھال اور ہلاک کرنے والے گناہوں کیلئے سلاح۔ مجھ پر ایک نظر سے احسان کیجئے۔ ایسی نظر سے جس سے دل زندہ اور راضی اور خوش وخرم ہو۔

امام ابو محمد شقراطیسی سے

یاصفوة الله قد واصلت فیك صفا صفا الوداد بلا شوب ولا دخل
الست اکرم من یمشی علی قدم من البریة فوق السهل والجبل

ترجمہ اے اللہ کے چنے ہوئے تحقیق تجھ میں صفائی اور محبت کی صفائی بلا کسی ملاوٹ کے انتہا کو پہنچی ہے۔ کیا تو اس تمام مخلوق سے افضل نہیں۔ جو پہاڑوں اور میدانوں میں چلتی ہے

امام جلال الدین سیوطی سے

یااکرم الرسل یامن فی شفاعته حور المنی وبلوغ القصد من امم
فطلبی ننت اولی فی النجاح له وانت ادری به یا منبع النعم

ترجمہ اے وہ ذات جو رسولوں میں سے بزرگ ترین ہے۔ اے وہ ذات جسکے اشا

ہیں۔ تمام امتوں کے مقاصد اور تمام آرزوئیں جمع ہیں۔ میرا مقصود تو تو ہے۔ تو ہی اسے بطریق اولیٰ پورا کر سکتا ہے۔ اور تو ہی اسے جانتا ہے۔ اے نعمتوں کے اتمام کرنے والے ۵۱

جناب رسول اللہ صلعم نے قتلیٰ بدر کو خطاب کے صیغہ سے پکارا۔ اور صحابہ کی میتوں کو بھی پکارا ہے۔ جسکے شواہد باب چہارم کے اعتقاد (۳) میں درج کئے گئے ہیں۔ زندوں اور مردوں کو پکارنا۔ تو در کنار۔ جناب رسول اللہ صلعم نے جمادات کو بھی ندا کے صیغہ سے پکارا ہے۔ چنانچہ ابو داؤد میں ہے۔ جب رسول اللہ صلعم سفر پر ہوتے۔ اور رات آتی تو کہتے۔ یا ارض ربی و ربك اللہ اعوذ باللہ من شرك وشر ما فیك وشر ما یدب علیك الخ یعنی اے زمین میرا اور تیرا رب اللہ ہے میں تیرے شر سے اور تیرے اندر کی چیزوں کے شر سے اور تجھ پر چلنے والوں کے شر سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں ۵۲ ایسی صورت میں ایک مطلق حکم قائم کر دینا کہ غیر اللہ کو پکارنا اور ندا دینا شرک ہے معقولیت سے کوسوں دور ہے۔ نبیوں ولیوں وغیرہ کو پکارنا اس وقت شرک تک لے جاتا ہے۔ جبکہ پکارنے والا یہ اعتقاد رکھے کہ جسے پکارا گیا ہے۔ وہ فعل کا موجد اور موثر حقیقی ہے۔ حالانکہ ہر فعل کا خالق اور ہر اثر کا موثر حق تعالیٰ ہے۔ انسان کے لئے اگر کوئی چیز فعل سے باقی ہے تو وہ کسب ہے۔ خالق فعل خدا ہے۔ اور کاسب فعل انسان۔ جیساکہ قرآن میں ہے۔ واللہ خلقکم وما یعملون۔ مجرد ندا سے یہ نتیجہ اخذ نہیں ہوتا۔ کہ ندا دینے والا جسے ندا دیتا ہے۔ اسے خدا کے اوصاف سے موصوف سمجھتا اور افعال کا فاعل حقیقی جانتا ہے۔ اگر کوئی ایسا سمجھے تو وہ کافر ہے۔ یہاں ان لوگوں کو جنہیں نداء کی مشروعیت سے انکار ہے ایک بڑا مغالطہ ہوا ہے۔ یہ خیال کرتے ہیں کہ اگر زندہ یا مردہ کو بلایا جائے۔ تو اس

۵۱ غیر خدا سے استمداد کے متعلق دیکھو اعتقادات ۱۲-۱۳-۱۴-۱۴ باب چہارم
۵۲ یہ حدیث نسائی اور مستدرک حاکم میں بھی موجود ہے۔ دیکھو حصن حصین باب ما یدعو فی السفر ص ۱۲۰



سے شرک لازم آتا ہے۔ کیونکہ اس ندا سے اسے موثر حقیقی سمجھا جاتا ہے۔ یہ خیال بالکل غلط ہے۔ زندہ اور مردہ دونو کو بلایا جا سکتا ہے۔ جیساکہ نابینا والی حدیث میں ہے۔ اور اُن احادیث میں بھی ہے۔ جو مقابر میں داخل ہونے کے متعلق ہیں۔ مقابر میں عام طور پہ پڑھا جاتا ہے۔ یا اهل القبور۔ یا اهل الدیار۔ وغیرہ وغیرہ۔ اسی طرح نماز میں السلام علیك ایها النبی۔ کہا جاتا ہے۔ دوسرا مغالطہ ان لوگوں کو یہ ہوا ہے کہ وہ ہر ندا کو دعا اور ہر دعا کو عبادت سمجھتے ہیں۔ اور چونکہ عبادت کا مستحق صرف حق تعالیٰ ہے۔ اسکے ندا کا مستحق بھی وہی ہے۔ یہ خیال بھی غلط ہے کیونکہ ہر ندا دعا نہیں ہوتی۔ قرآن میں ہے۔ لا تجعلوا دعاء الرسول بینکم کدعاء بعضکم بعضا۔ یعنی رسول کے بلانے کو ایسا نہ سمجھو جیساکہ تم میں سے بعض کا بعض کو بلانا۔ یہاں دعا سے عبادت مراد نہیں۔ بلکہ صرف ندا مراد ہے۔ صرف وہی ندا عبادت ہو سکتی ہے جس ندا میں منادیٰ کو عبادت کا مستحق سمجھ کر بلایا جائے ان حالات میں ظاہر ہے کہ زندہ اور فوت شدہ نبی۔ ولی اور مومن کو ندا دینا اور پکارنا جائز ہے۔ اور لوگ اس نداء کی مشروعیت سے انکار کرتے ہیں۔ وہ صریح طور غلطی پر ہیں۔ جو لوگ ندا کی مشروعیت کے منکر ہیں۔ وہ اپنے دعویٰ کے اثبات میں کچھ نصوص پیش کرتے ہیں۔ مثلاً وہ کہتے ہیں کہ قرآن میں ہے۔ لیس لك من الامر من شیئ او یتوب علیهم او یعذبهم فانهم ظلمون۔ یعنی رسول کو کوئی اختیار نہیں۔ نہ تو آپ کسی کو عذاب دے سکتے ہیں۔ یہاں توبہ اور عذاب کے بارے میں رسول اللہ صلعم سے موثر حقیقی ہونے کی نفی کیگئی ہے۔ نہ کہ تسبب کی۔ آپ کسی بات کا سبب بن سکتے ہیں۔ فاعل یا موثر حقیقی نہیں بن سکتے۔ یہی صورت اسی طرح کی دوسری آیتوں میں ہے۔ قرآن میں ہے۔ قل لا املك لنفسی نفعا ولا ضرا الا ماشاء اللہ۔ یہاں بھی رسول سے موثر حقیقی ہونے کی نفی کیگئی ہے۔ دوسری جگہ ہے

الذین یدعون من دونہٖ لا یستجیبون لھم بشیٔ الا کباسط کفیہ الی الماء لیبلغ فاہ وما ھو ببالغہٖ وما دعاء الکفرین الا فی ضلال۔ یہاں دعا سے وہ دعا اور ندا مراد ہے۔ جس میں کافر اور مشرک بتوں اور جھوٹے معبودوں کو الوہیت کے اوصاف سے متصف سمجھتے ہیں۔ یہی صورت آیات ذیل میں ہے۔ والذین یدعون من دون اللہ لا یخلقون شیئا الخ۔ ان الذین یدعون من دون اللہ لن یخلقوا ذبابا الخ ومن اضل ممن یدعوا من دون اللہ

پس ظاہر ہے کہ ان آیات سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ نبیوں اور نیک بندوں سے توسل مشروع نہیں کیا جاسکتا۔ اور نہ انکو پکارا جاسکتا ہے اور کہ ان کی شفاعت ہر حال میں بے اثر ہے۔ اسی طرح کہا جاتا ہے۔ کہ استغاثہ سوائے حق تعالی کے اور کسی سے نہیں کیا جائے۔ کیونکہ استغاثہ دعا ہے۔ اور دعا عبادت ہے۔ اور اللہ تعالی کے سوا اور کسی کی عبادت نہیں ہوسکتی۔ اسمیں شک نہیں کہ استغاثہ اس لحاظ سے کہ حق تعالی ہی فاعل و موثر حقیقی ہے۔ اللہ تعالی سے کیا جاتا ہے لیکن چونکہ ہر ایک قسم کا استغاثہ دعا نہیں۔ اور ہر دعا عبادت نہیں۔ جیساکہ اوپر مذکور ہوا اسلئے استغاثہ دوسروں سے بھی ہوسکتا ہے۔ اور استغاثہ سے توسل اور تسبب مراد ہے جیساکہ قرآن میں ہے۔ فاستغاثہ الذی من شیعتہ علی الذی من عدوہٖ فوکزہ موسی فقضی علیہ۔ قصص۔ ۱۵۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ غیر اللہ سے استغاثہ حد جوازیت کے اندر آتا ہے۔ دیکھو باب دوم فقرہ ۱۵۔

امر دوم کے متعلق بھی شیخ ابن تیمیہ کی رائے غلط ہے۔ شفاعت کی خواستگاری پہلے اسلئے ضروری ہے کہ رسول اللہ صلعم کو اس پر آمادہ کرنا ہے۔ اور ان سے انتہائی مہربانی چاہنے کی کوشش کرنا ہے۔ اگر کوئی الحاح سے شفاعت کی خواستگاری



پیش نہ کریگا۔ تو ممکن ہے کہ وہ شفاعت سے اسقدر فائدہ حاصل نہ کرسکے جسقدر وہ خواستگاری کی صورت میں حاصل کرسکتا تھا۔ اگرچہ ایسے افراد اقل قلیل ہی کیوں نہ ہوں۔ علاوہ اسکے یہ بھی ظاہر ہے کہ جب تک رسول اللہ صلعم حق تعالی سے شفاعت کی اجازت نہ چاہینگے۔ تب تک حق تعالی شفاعت کی اجازت نہ دینگے[1] اگر شیخ ابن تیمیہ کی رائے کو ذرا اور بھی وسعت دی جائے۔ تو پھر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ کسی کو کسی وقت بھی دعا کرتے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ کیونکہ اگر وہ مغفرت کا سزاوار ہوگا تو حق تعالی اسے خود بخود بخش دیگا۔ اسی طرح کسی کو رزق کی تلاش بھی نہ کرنا چاہیے کیونکہ رزق پہلے سے ہی مقسوم ہے۔ وہ خود بخود پونچیگا اسی طرح انسانوں کو تداوی یعنی علاج چھوڑ دینا چاہیے۔ کیونکہ جس نے راضی ہونا ہے۔ وہ خود بخود راضی ہوجائیگا نبی صلعم تو یہ حکم دیں کہ تم دوا کرو[2] مگر شیخ ابن تیمیہ یہ کہیں کہ دوا کرنے کی کوئی ضرورت نہیں کیونکہ جسکی قسمت میں راضی ہونا ہے وہ خود بخود راضی ہوجائیگا حق تعالی تو یہ کہیں لیس للانسان الا ما سعی مگر ابن تیمیہ یہ کہیں کہ کسی سے دعا کے حصول کیلیے سعی کی ضرورت نہیں۔ کوئی بھائی اللہ کے یہاں زیادہ مکرم ہوتا ہے۔ اور کوئی کم ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم کسی بڑے متقی پرہیزگار اور اللہ کے دوست سے دعا کرانے کی ضرورت نہیں کیونکہ اگر ہماری قسمت میں ہوگا۔ تو وہ خود بخود دعا کر دیگا۔ نبی صلعم شفاعت پر مامور ہیں۔ اور وہ اپنی امت کی شفاعت کرینگے۔ اسی طرح وہ اپنی امت کیلئے دعا پر مامور ہیں۔ اور وہ اپنی امت کی بہتری کیلئے دعا کرینگے۔ کوئی امتی چاہتا ہے

---

[1] اس امر کے متعلق کہ قیامت کے روز شفاعت کس طور ہوگی مشکوۃ کا باب شفاعۃ پڑھیے۔

[2] یا عباد اللہ تداووا فان اللہ لم یضع داءً الا وضع لہ دواءً غیر داءٍ واحد الھرم۔ احمد ترمذی۔ ابن ماجہ۔ ابوداؤد۔ نسائی۔ منتخب جلد ۴۔ ص ۹۵۔ ۴۔ فصل فی الطب۔

کہ اسکو زیادہ فائدہ دعا اور شفاعت کا پونچے۔ اور وہ بھی لازمی طور اس زمرہ میں آجائے جو شفاعت چاہنے والے ہوں۔ اس لئے وہ آپ سے دعا اور شفاعت کی استدعا کرتا ہے۔ مگر شیخ ابن تیمیہ اس سے بخل کرتے اور کہتے ہیں کہ بھائی۔ ایسی دعا اور شفاعت کی کوئی ضرورت نہیں۔ اگر تمہاری شفاعت کا حکم اللہ میاں کے یہاں سے ہوگا۔ تو ضرور تمہاری شفاعت ہوجائیگی۔ تمہیں دعا کرانے کی بھی ضرورت نہیں۔ کیونکہ اگر تم نے جنت میں داخل ہونا ہوگا۔ تو ضرور داخل ہوجاؤگے اس سے زیادہ بے معنی بات اور کیا ہوسکتی ہے۔

**امر سوئم۔** امر اول کے جواب کو دیکھئے وہاں اسکا جواب بھی موجود ہے۔ نبی کو پکارنا کسطرح شرک لے جاتا ہے۔ جبکہ نماز میں انکو کئی بار پکارا جاتا ہے۔ کیا اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے۔ کہ وہ بھی خدا تعالیٰ کی طرح سنتے اور انجاح حوائج کرتے ہیں۔ اور اس طرح اس کائنات میں فاعل حقیقی کی طرح مؤثر ہیں۔ اس نتیجہ کو صغریٰ و کبریٰ سے دور کی بھی نسبت نہیں۔ رسول اللہ صلعم کیطرف ہم وہی صفات و افعال منسوب کرسکتے ہیں۔ جو قرآن و حدیث میں منسوب کئے گئے ہیں۔ انکی طرف منسوب ہے کہ وہ اپنے امتیوں کے درود و دعا کو قبر کے نزدیک خود سنتے ہیں۔ اور دور سے ملائکہ کے ذریعہ سنتے ہیں۔ اور اسکے جواب میں دعا و استغفار کرتے ہیں۔ آپکی طرف نابینا والی دعا منسوب ہے۔ جسطرح نابینا نے آپکو پکارا تھا۔ ہم بھی آپ کو پکار سکتے ہیں۔ کیونکہ وہ دعا مشروع ہے۔ اسی طرح آپ نے جائز رکھا ہے۔ کہ ہم نبیوں اور صالح مومنوں کا وسیلہ اللہ کیطرف لے جائیں۔ اسی طرح اور بھی بہت سی باتیں آپکی طرف منسوب ہیں۔ یہ تمام باتیں جائز ہیں۔ اور ہم کہتے ہیں۔ کہ ان کے کرنے میں کوئی شرک نہیں۔ ہر ایک امتی نبی علیہ الصلوٰۃ سے آپکی وفات کے بعد دعا کی استدعا کرسکتا ہے۔ اور آپکی ذات اور دعا کا وسیلہ لے سکتا ہے۔ جیساکہ اس باب



میں اور دوسرے باب میں بھی تفصیل سے بیان کیا جاچکا ہے۔ آپ زیادہ سے زیادہ قاسم یعنی تقسیم کرنے والے ہیں۔ دینے والا حق تعالیٰ ہے[1] پس آپ تمام کائنات کیلئے بہترین واحد مشروع وسیلہ ہیں۔ اور بس۔ وسیلہ کا توسل حاصل کرنے کیلئے اُس کا پکارنا اور اسکی طرف رجوع کرنا بھی جائز ہے۔ جیساکہ اوپر مذکور ہوا۔ وسیلہ کا توسل وسیلہ کی استعانت و استمداد کے بغیر منعقد نہیں ہوسکتا اس لئے وسیلہ سے استعانت و استمداد بھی ضروری ہے۔ اس استعانۃ مشروعہ کے مبحث پر اعتقادات ۱۲ تا ۱۴ میں بحث کیگئی ہے۔

۱۳ ——— شیخ ابن تیمیہ کا خیال ہے۔ کہ "وسیلہ تین طرح کا ہوتا ہے۔ ایک آپکی اطاعت سے وسیلہ۔ یہ فرض ہے۔ دوسرے آپکی دعا و شفاعت کا وسیلہ۔ جو آپ کی زندگی میں تھا۔ اور قیامت کے دن ہوگا۔ تیسرے خدا کو آپکی قسم دلانا۔ اور آپکی ذات بیچ میں رکھکر سوال کرنا۔ تو اسے صحابہ نے کبھی نہیں کیا۔ نہ استسقاء میں اور نہ کسی اور موقعہ پر۔ نہ آپکی زندگی میں اور نہ آپکی وفات کے بعد نہ آپکی قبر پر اور نہ کسی اور کی قبر پر۔ اور نہ آپکی مشہور دعاؤں میں یہ کہیں وارد ہے" شیخ موصوف یہ بھی کہتے ہیں "پس وسیلہ کی پہلی صورت دین کی جڑھ ہے۔ اور کوئی ایک مسلمان بھی اسکا انکار نہیں کرسکتا۔ رہا آپکی دعا اور شفاعت کے ذریعہ سے وسیلہ جیساکہ حضرت عمرؓ سے مروی ہے۔ تو یاد رہے کہ وہ آپکی دعا سے وسیلہ ہے۔ نہ آپکی ذات سے۔ اسی لئے وفات کے بعد آپ سے وسیلہ چاہنے کی بجائے آپکے چچا عباس کا وسیلہ چاہا گیا۔ ورنہ اگر آپ کی ذات سے وسیلہ ہونا تو ظاہر ہے۔ آپ عباس سے کہیں اولیٰ تھے لیکن جب صحابہ نے وفات کے بعد آپ کا نہیں عباس کا وسیلہ چاہا۔ تو ظاہر ہوا کہ دعا جو آپکی زندگی میں ہوتی تھی وصال کے بعد ناممکن ہوگئی بخلاف اس وسیلہ کے جو

---

[1] انما انا قاسم واللہ یعطی۔ بخاری۔ کتاب العلم۔ وسلم۔

آپکے ایمان واطاعت کے ذریعہ سے ہے ۔ تو وہ ہمیشہ بصورت مشروع ہو ومطلوب ہے [1]

شیخ موصوف کی اس عبارت سے یہ اغلاط ظاہر ہوتے ہیں ۔

**اول** ۔ نبی کی ذات کا وسیلہ جائز نہیں ۔

**دوئم** ۔ نبی کی دعا کا وسیلہ زندگی میں ہو سکتا ہے ۔ بعد وفات نہیں ۔

مغالطہ اول کی نسبت اوپر تفصیل سے بحث کیگئی ہے ۔ کہ آپ کی ذات کا وسیلہ جائز ہے ۔ استسقا والی حدیث میں بھی ذات کا ہی وسیلہ ہے ۔ اس استسقا میں نبی صلعم کی ذات کا بھی وسیلہ لیا جا سکتا تھا ۔ مگر چونکہ اسوقت رسول اللہ کے محترم عم جن کو رسول اللہ صلعم باپ برابر سمجھتے تھے ۔ اور باپ برابر اُنکی عزت کرتے تھے ۔ موجود تھے ۔ اسلئے انکی ذات کا وسیلہ لے لیا گیا ۔ ذات کا وسیلہ لینے کے متعلق بخاری کی مشہور حدیث موجود ہے جو اوپر آداب دعا میں درج ہوئی ۔ دیکھو باب دوئم فقرات ۱۴ و ۱۵ [2]

باقی رہا امر دوئم ۔ سو یہ تو شیخ موصوف کی سراسر غلطی ہے ۔ اس غلطی کو باب اول میں واضح کر دیا گیا ہے ۔ اور اس باب میں بھی اور آئندہ باب میں بھی ۔ بات یہ ہے کہ نبی اور ولی کی دعا کا وسیلہ ہر وقت لیا جا سکتا ہے ۔ اور خاتم النبیین کی دعا کا وسیلہ تو تا قیامت لیا جا سکتا ہے ۔ کیونکہ آپ رہتی دنیا تک نبی ہیں ۔ ورنہ اگر آپ کی دعا کا وسیلہ آپکی وفات کے بعد نہیں لیا جا سکتا ہو ۔ تو پھر دوسرا نبی آنا چاہیے ۔ جو تزکیہ کا اہم فرض بجا لاسکے ۔ اور دین اسلام کو دوسرے دینوں پر غلبہ دے اور یہ کام نبی کی دعا کے بغیر سرانجام پذیر نہیں ہو سکتا ۔ دیکھو ابواب گذشتہ ۔

**۱۴** ! ــــــ اس سلسلہ میں ترمذی کی ایک روایت قابل ملاحظہ ہے ۔ اور

[1] التوسل ص ۷۵ تا ۷۶ ۔
[2] اس بحث پر باب چہارم میں بھی استدلالات موجود ہیں ۔



وہ یہ ہے کہ ایک اندھا آپکی خدمت میں حاضر ہوا ۔ اور عرض کرنے لگا ۔ کہ میرے لئے دعا کیجئے ۔ آپ نے فرمایا کہ اگر تو چاہے ۔ تو میں دعا کروں ۔ اور اگر تو چاہے تو صبر کر ۔ اور صبر کرنا تیرے لئے بہتر ہے ۔ اس نے عرض کی کہ دعا فرمائیے ۔ پس آپ نے اسکو اچھی طرح وضو کرنے اور یہ دعا پڑھنے کا حکم دیا ۔ اَللّٰھم انی اسئلک واتوجہ الیک نبیک محمد نبی الرحمۃ یا محمد انی توجھت بک الی ربی فی حاجتی ھذہ لتقضی لی اللھم فشفعہ فی [1] (ابن ماجہ) اس سلسلہ میں وہ حدیث بھی پڑھ لیجئے جسمیں مذکور ہے ۔ کہ ایک اعرابی آپکی خدمت میں حاضر ہوا ۔ اور اس نے کہا ۔ فانا نستشفع بک علی اللہ ونستشفع باللہ علیک [2] پہلے فقرے پر تو آپ نے کوئی اعتراض نہیں کیا لیکن دوسرے فقرے پہ آپنے اعتراض کیا ۔ اس سے صاف ظاہر ہے ۔ کہ قیامت کے پہلے بھی آپ سے استشفاع جائز ہے ۔ اور ایسا استشفاع آپ کی زندگی میں بھی ہوتا رہا ۔ اور اسی طرح اب بھی جاری ہے ۔ ہاں تو اس حدیث نابینا میں حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی ذات کا وسیلہ لیا گیا اور اس طرح کا وسیلہ لینا خود آپنے ہی سکھایا ہے ۔ اسلئے یہ مشروع وسیلہ ہے ۔ ہم زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکتے ہیں ۔ کہ آپ نے اس نابینا کیلئے دعا بھی کی ۔ مگر ساتھ ہی اسکے نابینا کو ذات نبوی کا وسیلہ لینے کا حکم بھی ہوا ۔ اور جب ایک دفعہ آپ نے یہ دعا سکھا دی ۔ تو پھر دعا ہمیشہ کیلئے مشروع ہوئی ۔ آپکی زندگی میں بھی اور آپکی وفات کے بعد بھی ۔ چنانچہ اسی دعا مشروعہ کی بنا پر شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی جو ہندوستان میں خاتم المحدثین مانے جاتے ہیں ۔ اپنے فتاوی میں لکھتے ہیں کہ "بعض قبر والے کمال میں مشہور ہیں ۔ اور اُن کا کمال منوا

[1] ترمذی ۔ جلد ۲ ۔ ص ۱۹۷ ۔ ابواب الدعا ۔ منتخب جلد ۲ ۔ ص ۱۰۴ ۔ [2]
بدء الخلق و ذکر الانبیاء ۔

تک پونچا ہوا ہے۔ اُن سے استمداد کا طریق یہ ہے۔ کہ انکی قبر کے سر کیطرف ہوکر اور قبر پر انگلی رکھکر سورہ بقرہ مفلحون تک پڑھے۔ پھر اس قبر کے بائیں طرف آئے اور آمن الرسول تا آخر سورہ پڑھے۔ اور زبان سے کہے۔ اے حضرت میں فلاں کام کیلئے جناب الہی میں دعا کی التجا کرتا ہوں۔ آپ بھی دعا و شفاعت سے میری مدد کیجئے۔ پھر قبلہ کیطرف منہ کرے اور اپنا مطلب باری تعالیٰ سے مانگے۔ جن اہل مقابر کا کمال معلوم نہ ہوا ور نہ مشہور و متواتر ہو۔ انکے کمال کے دریافت کرنے کا یہ طریقہ ہے۔ کہ فاتحہ درود اور ذکر سبوح کے بعد اپنے دل کو اہل قبر کے سینے کے مقابل رکھے۔ اور اگر اسے تسلیبن۔ راحت اور نور کا احساس ہو۔ تو جان لے کہ اہل قبر صاحب صلاحیت و کمال ہے۔ لیکن استمداد ارباب کمال سے ہونا چاہیئے[1] ان حالات میں اس حدیث نابینا سے ذیل کی باتیں اخذ ہوتی ہیں۔

اول۔ زندہ یا فوت شدہ نبی یا کامل مومن کی طرف توجہ روح کی ہوسکتی ہے جبکہ توجہ کرانے والے کو کوئی ضرورت دینی یا دنیوی درپیش ہو۔

دویم۔ فوت شدہ نبی یا ولی سے انجاح حوائج میں استمداد و استشفاع کی استدعا کی جاسکتی ہے۔ اور اسے پکارا جاسکتا ہے۔ جیسا کہ نابینا نے رسول اللہ صلعم کو پکارا تھا۔

سویم۔ کامل مومن کی روح اقدس کو یہ طاقت حاصل ہوتی ہے۔ کہ وہ اہل حاجت کی کاربرآری میں مدد دے۔ اور اسکی مشکل کشائی کرے۔ اور ایسی ...ئی روح کی دعا سے ہوتی ہے۔

... یہ مشکل کشائی نبی کی صورت میں معجزہ کہلاتی ہے اور ولی کی صورت

[1] ... عزیزیہ۔ جلد اول۔ ص ۱۷۶ تا ۱۷۸۔ اصل عبارت فارسی میں ہے۔



میں کرامت۔

پنجم۔ ایسی استدعا فوت شدہ نبی یا ولی کی خدمت میں قبر کے پاس بھی اور قبر سے دور بھی پیش ہوسکتی ہے۔ جب دعا کی استدعا کرنا مقصود ہو۔ تو نبی یا ولی کی استمداد کے ساتھ توجہ ذات باری کیطرف ہوتی ہے۔ اور ذات باری کا نبیوں اور ولیوں کی روحوں سے ایک واسطہ حُب شدید کا ہوتا ہے۔ ویسے بھی انبیاء اور اولیاء خواہ زندہ ہوں۔ خواہ فوت شدہ اس نور حق کے بل پر جو انکے جسم و جان میں سرایت کر گیا ہوتا ہے۔ حق کیساتھ دیکھتے۔ سنتے۔ ادراک کرتے اور سمجھتے بولتے چلتے پکڑتے ہیں۔ اور اُن میں ایک ایسی فراست پیدا ہو گئی ہوتی ہے جسکی وجہ سے وہ نور حق سے دیکھتے ہیں[1]

جام جہاں نماست ضمیر منیر دوست      اظہار احتیاج خود آنجا چہ حاجت ست

اسلیئے وہ ایسی استدعاؤں کو کسی نہ کسی طرح سُن پاتے۔ یا معلوم کر لیتے ہیں۔ اسی لیئے قال علماؤنا لا فرق بین موتہ وحیاتہ صلی اللہ علیہ وسلم فی مشاھدتہ لامتہ ومعرفتہ باحوالھم دنیاتھم وعزائمھم وخواطرھم۔ یعنی اپنی امت کے مشاہدہ کرنے۔ ان کی حالتوں۔ نیتوں۔ ارادوں۔ دل کی باتوں کے جانتے میں۔ آپکی موت وحیات میں کوئی فرق نہیں[2] اس حدیث نابینا کے راوی یہ ہیں۔ محمود بن غیلان۔ عن عثمان بن عمر عن شعبۃ عن ابوجعفر عن عمارۃ بن خزیمۃ بن ثابت۔ عن عثمان بن حنیف (۱) عثمان بن حنیف اوسی ہیں۔ کنیت ابوعمر۔ صحابی تھے۔ اُحد و دیگر غزوات میں شریک تھے حضرت عمر کے عہد

[1] اتقوا فراسۃ المومن فانہ ینظر بنور اللہ۔ ترمذی منتخب جلد اول۔ فراستہ۔ کنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ الحدیث۔ بخاری۔ مشکوۃ باب ذکر اللہ۔

[2] امام ابن الحاج مکی۔ مدخل۔ وامام قسطلانی۔ مواہب اللدنیہ۔

